وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

# تحفۂ پنجتن پاک

## حل المشکلات

(حصہ اوّل)

علمی تحقیق کی روشنی میں مرتب کی گئی اس جامع اور پُر تاثیر کتاب میں وظائف محمدی، اوراد علوی، تسبیح فاطمہ، نادِ علی، اسمائے محمد صلی اللہ علیہ وسلم، اسمائے علی، اسمائے فاطمہ، اسمائے امام حسن، اسمائے امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہم، آئمہ معصومین سے منسوب مجرب و آزمودہ وظائف، عملیات و تعویذات شامل ہیں وہ اولیاء کرام جن کا سلسلہ نسب حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جا ملتا ہے یہ کتاب مصیبت زدہ اور پریشان حال لوگوں کی مشکل کشائی و حاجت روائی کے لیے نہایت مفید ہے۔

فیضانِ نظر :- قبلہ حضرت عزیز الرحمٰن صاحب نقشبندی مجددی

مؤلفہ : محمد الیاس عادل

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

# تحفہ پنجتن پاک

## حل المشکلات

### جلد اوّل

علمی تحقیق کی روشنی میں مرتب کی گئی اس جامع اور پُرتاثیر کتاب میں وظائف محمدی، اورادِ علوی، تسبیح فاطمہ، نادِ علی، اسمائے محمد صلی اللہ علیہ وسلم، اسمائے علی، اسمائے فاطمہ، اسمائے امام حسن، اسمائے امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہم، آئمہ معصومین سے منسوب مجرب و آزمودہ وظائف، عملیات و تعویذات شامل ہیں وہ اولیاء کرام جن کا سلسلہ نسب حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جا ملتا ہے یہ کتاب مصیبت زدہ اور پریشان حال لوگوں کی مشکل کشائی و حاجت روائی کے لیے نہایت مفید ہے۔

فیضانِ نظر:۔ قبلہ حضرت عزیز الرحمٰن صاحب نقشبندی مجددی


مؤلفہ

محمد الیاس عادل



مشتاق بک کارنر الکریم مارکیٹ، اردو بازار، لاہور

قتلِ حسین اصل میں مرگِ یزید ہے
اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد



نام کتاب * تحفہ پنجتن پاک (حصہ اول)
فیضانِ نظر * قبلہ حضرت عزیز الرحمٰن صاحب نقشبندی مجددی
مؤلفہ * محمد الیاس عادل
ناشر * مشتاق احمد
کتابت * محمد اسلم
اشاعت * 2007ء
پرنٹنگ * اسد نیئر پرنٹرز لاہور
قیمت * -/180 روپے

# تحفہ پنجتن پاک حصّہ اوّل

کو مندرجہ ذیل عنوانات پر اس طرح ترتیب دیا گیا ہے۔

# انتساب

اُن تمام شہیدانِ وفا کے نام
جنہوں نے اپنی پیاری جانوں کے
نذرانے دے کر دین کو رہتی دُنیا
تک زندہ و جاوید کر دیا۔

دُرُود اُن پر سلام اُن پر!

# شانِ اہلبیتِ مصطفیٰ

لِی خَمْسَۃٌ اُطْفِی بِھَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَۃِ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَاَبْنَاھُمَا وَالْفَاطِمَۃِ



بیدم یہی تو پانچ ہیں مقصودِ کائنات
خیر النساء حسین و حسن مصطفیٰ علی

# رباعی

غمِ حسین میں آنسو جو ہیں رواں میرے
یہ ارمغاں ہیں مرا سبط مصطفیٰ کے لیے
شہید زندۂ جاوید ہے بحکم خدا!
حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک ہی کافی ہے کربلا کے لیے



# فہرست

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ | نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|

## درود شریف کی فضیلت



## سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے فرمودات (۲۶۲)



## خزینہ عملیات و وظائف ۲۸۱

## بیماریوں سے محفوظ

### رسالہ حکمت برائے علاج الامراض

# اسمِ اعظم

اللہ رب العزت کے اسمائے حسنیٰ میں اسم اعظم مضمر ہے اور اس کے ورد کرنے سے بے شمار مصائب و مشکلات سے نجات حاصل ہوتی ہے اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے نوازتا ہے ہر طرح کی دینی و دنیوی پریشانی کا خاتمہ ہوتا ہے جو بھی حاجت ہو وہ بفضل باری تعالیٰ پوری ہو جاتی ہے۔ جو کوئی اللہ تعالیٰ کی بارگاہ اقدس میں کسی اسم حسنیٰ کے وسیلے سے دعا مانگتا ہے اور اللہ تعالیٰ اس کی وہ دعا قبول فرما لیتا ہے تو وہی اسم حسنیٰ اس پکارنے والے کے لیے اسم اعظم کی تاثیر رکھتا ہے۔ قرآن مجید میں ارشاد ہوتا ہے

"آپ فرما دیجیے کہ چاہے اللہ کہہ کر پکارو یا رحمٰن کہہ کر پکارو جس نام سے بھی پکارو گے (وہی پر تاثیر ہے) پس اس کے لیے بہت اچھے اچھے اسماء مبارکہ ہیں۔"

قرآن پاک ہی میں ایک اور مقام پر ارشاد ہوتا ہے۔

"اپنے پروردگار کا ذکر کثرت سے کیا کیجیے اور صبح و شام تسبیح کیا کیجیے۔"

اللہ رب العزت کے اسمائے حسنیٰ کا بکثرت ہر نماز کے بعد ورد کرنے سے بندے کو اپنے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوتی ہے چنانچہ ذیل میں اسی حوالے سے اسمائے حسنیٰ کے خواص کا بیان کیا جاتا ہے ہر کوئی استفادہ کرتے ہوئے بفضلِ باری تعالیٰ اپنی دلی مراد کو پا سکتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ○ روزی میں وسعت کیلئے | يَا بَاسِطُ يَا مُنْعِمُ |
| ○ خیر و برکت کے لیے | يَا مُعْطِي يَا شَكُورُ |
| ○ محتاجی سے بچنے کیلئے | يَا عَزِيزُ يَا مُغْنِيُ |
| ○ حصولِ عزت کیلئے | يَا جَلِيلُ يَا كَرِيمُ |
| ○ ہر دلعزیز ہونے کیلئے | يَا مُعِزُّ يَا رَافِعُ |
| ○ مخلوق سے بے نیازی کیلئے | يَا وَهَّابُ يَا وَاسِعُ |
| ○ تندرستی کے لیے | يَا عَظِيمُ يَا حَيُّ |
| ○ شوقِ عبادت کے لیے | يَا مُحْصِي يَا قُدُّوسُ |

| | |
|---|---|
| ○ گناہوں سے چھٹکارے کیلئے | یَا اٰخِرُ یَا ھَادِیُ |
| ○ صفائی قلب کیلئے | یَا بَاعِثُ یَا نُوْرُ |
| ○ ظاہر و باطن کی صفائی کیلئے | یَا مُھَیْمِنُ یَا حَسِیْبُ |
| ○ جان و مال کی حفاظت کیلئے | یَا مُؤْمِنُ یَا نَافِعُ |
| ○ دشمن کو کچلنے کے لیے | یَا خَافِضُ یَا قَادِرُ |
| ○ لڑکیوں کی شادی کے لیے | یَا لَطِیْفُ یَا حَلِیْمُ |
| ○ حصول اولاد کے لیے | یَا مُتَکَبِّرُ یَا وَاحِدُ |
| ○ اولاد نرینہ کے لیے | یَا بَرُّ یَا بَدِیْعُ |
| ○ بانجھ عورت کے لیے | یَا مُصَوِّرُ یَا خَالِقُ |
| ○ حفاظتِ حمل کے لیے | یَا مُبْدِئُ یَا سَلَامُ |
| ○ میاں بیوی میں محبت کیلئے | یَا وَدُوْدُ یَا کَبِیْرُ |

- گمشدہ کے لیے **یَا جَامِعُ یَا مُعِیدُ**
- بلاؤں سے نجات کیلئے **یَا رَحْمٰنُ یَا سَلَامُ**
- جادو و آسیب جنّات سے تحفظ کیلئے **یَا حَفِیظُ یَا رَقِیبُ**
- مکان دکان و قبر کی حفاظت کیلئے **یَا رَزَّاقُ یَا حَبِیبُ**
- علم کی زیادتی کے لیے **یَا حَکِیمُ یَا بَاعِثُ**
- دُعا کی قبولیت کیلئے **یَا سَمِیعُ یَا مُجِیبُ**
- خاتمہ بالخیر کے لیے **یَا مُؤَخِّرُ یَا آخِرُ**
- عذاب قبر سے تحفّظ کیلئے **یَا بَارِئُ یَا وَکِیلُ**
- حشر کی گرمی سے بچنے کیلئے **یَا رَحِیمُ یَا کَرِیمُ**
- شفاعت نصیب ہونے کیلئے **یَا حَسِیبُ یَا تَوَّابُ**
- دخولِ جنّت کے لیے **یَا عَفُوُّ یَا رَافِعُ**

○ حصول دولت کیلئے **یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُ**

○ ہر کام ہونے کیلئے **یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ**

# قرآن مجید کی سورتوں کے خواص و فوائد

## جہنّم سے بچاؤ

حضرت ابو وائل رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ جو کوئی یہ چاہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو جہنم کے اُنیس فرشتوں سے بچائے تو وہ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ۝ پڑھنے کا معمول بنالے کیونکہ اس کے حروف اُنیس ہیں اللہ تعالیٰ ہر حرف کو عذاب کے ایک فرشتے کے لیے ڈھال بنادے گا۔

## ہر حاجت پوری ہو!

جو کوئی باوضو حالت میں سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اپنی حاجت کے لیے دعا کرے گا تو ان شاء اللہ تعالیٰ سات یوم کے اندر خواہ کتنا ہی مشکل معاملہ ہو اللہ تعالیٰ حاجت پوری فرمادے گا۔

## بیماری سے شفا

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت امام حسن

رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیمار ہوئے تو حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام بہت فکرمند ہوئے تو آپ پر وحی نازل ہوئی کہ سورہ شفا پڑھیں اس میں جملہ بیماریوں کا علاج موجود ہے۔ اس کا طریقہ یہ بیان کیا جاتا ہے کہ کسی برتن میں پانی ڈال کر چالیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر اس پر دم کیا جائے پھر مریض سر پاؤں اور چہرہ دھوئے اس کے بعد غسل کرے بفضلِ باری تعالیٰ شفائے کاملہ حاصل ہوگی۔

## ہر بیماری کا شافی علاج

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ سات مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے اگر شفا نہ ہو تو پھر ستر مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے بفضل باری تعالیٰ ضرور شفا حاصل ہوگی۔

## سینے کی سوزش کا علاج

حضرت پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ سینے کی سوزش کے علاج کے ضمن میں فرماتے ہیں کہ ہر نماز کے بعد تین مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرو ان شاء اللہ تعالیٰ سینے کی سوزش دور ہو جائے گی۔ اور صحتِ کاملہ نصیب ہوگی۔

# وجع المفاصل کا علاج

وجع المفاصل کا ایک مریض حضرت پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ گولڑہ شریف کی خدمت میں حاضر ہوا اور مرض کی شکایت کی آپ نے ارشاد فرمایا کہ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر دائیں ہاتھ پر دم کر کے مرض کے مقام پر ہاتھ پھیرنا چاہیے ان شاء اللہ تعالیٰ مرض جاتا رہے گا۔

# شیطان کا بھاگ جانا

ایک حدیث پاک میں آتا ہے کہ اپنے گھروں کو قبریں نہ بناؤ جس گھر میں سورۂ بقرہ پڑھی جائے وہاں شیطان داخل نہیں ہو سکتا۔

(مسند احمد۔ صحیح مسلم۔ ترمذی، نسائی)

# قیامت کے دن سائبان

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی سورۂ بقرہ اور آل عمران بکثرت پڑھے روز محشر دونوں سورتیں اس پر بادل کی طرح سایہ کریں گی۔

## شیطان اور چور سے بچاؤ

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جو شخص ہر نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھے اس کو کوئی چیز جنت میں داخل ہونے سے نہیں روک سکتی وہ مرتے ہی جنت میں چلا جائے گا اور جو کوئی رات کو سونے سے پہلے اسے پڑھے گا وہ اور اس کا ہمسایہ اور ارد گرد کے دوسرے گھر والے شیطان اور چور سے محفوظ رہیں گے۔

(بیہقی)

## سحر کا خاتمہ

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جس گھر میں آیۃ الکرسی پڑھی جاتی ہے شیطان بھاگ جاتا ہے اور تین دن تک اس گھر میں داخل نہیں ہوتا اور چالیس دن تک اس مکان میں سحر کا اثر نہیں ہو سکتا۔

## عذاب قبر سے بچاؤ

حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم کا ارشاد ہے کہ جو کوئی ہر جمعہ کے دن

سورہ نسا، پڑھے تو عذاب قبر سے محفوظ رہے گا اور مروی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی انگوٹھی میں اَلْعِزَّۃُ لِلّٰہِ جَمِیْعًا کا نقش تھا۔

## ڈاکوؤں سے بچاؤ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی سورۂ مائدہ لکھ کر اپنے سامان میں رکھے گا وہ سامان چوروں اور ڈاکوؤں سے محفوظ رہے گا۔

## ایمان محفوظ رہے

حضرت امام محمد باقر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر جمعرات کو سورۂ مائدہ پڑھا کرے تو اس کا ایمان شرک سے بچا رہے گا۔

## دشمن نقصان نہ پہنچا سکیں

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی رمضان المبارک کی پہلی شب دو رکعت نفل نماز اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ انعام کی تلاوت کرے تو دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔ کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔



## لا علاج بیماری سے شفا

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی لا علاج بیماری میں مبتلا ہو وہ سورۂ انعام کی تلاوت کیا کرے تو اسے شفا حاصل ہو گی۔

## روز محشر بے خوف

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ رات کے وقت سورۂ انعام پڑھا کرے گا وہ روز محشر قیامت کے احوال سے بے خوف رہے گا۔

## مال چوری نہ ہو سکے

ایک شخص نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے عرض کیا، امیر المومنین! چور ہمیشہ میرا مال چوری کر کے لے جاتا ہے اس کی حفاظت کے لیے کچھ ارشاد فرمائیں۔ آپ نے فرمایا۔ قل ادعوا اللہ اوادعوا الرحمٰن سے آخر سورۂ اسراء تک پڑھ کر سویا کرو۔

## گمشدہ کی واپسی

ایک شخص نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا کہ گمشدہ چیز

کی واپسی کے لیے کچھ ارشاد فرمائیں تو آپ نے فرمایا کہ دو رکعت نفل نماز اس طرح پڑھ کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ یٰسین پڑھ اور سلام کے بعد یہ الفاظ کہو۔

یا ھادی الضالۃ رُدّ علیّ ضالّتی

اس شخص نے اس طرح عمل کیا تو اس کو اس کی کھوئی ہوئی چیز واپس مل گئی۔

## جانور سرکشی نہ کرے

ایک شخص نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا کہ میری سواری کا جانور سرکشی کرتا ہے اس سے میں بہت پریشان ہوں آپ نے فرمایا، سورہ آل عمران کی یہ آیت ولہ اسلم من فی السمٰوٰت والارض طوعا وکرھا والیہ یرجعون پڑھ کر جانور کے کان میں پھونکو تو جانور ٹھیک اور مطیع ہو گا۔

## بھاگا ہوا واپس آجائے

ایک شخص نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا کہ میرا غلام بھاگ گیا ہے آپ نے فرمایا (سورۂ نور کی) یہ آیت پڑھا کرو

او کظلمت فی بحر لجی یغشہ سے فما لہ

من نود تک

اس شخص نے یہ آیت پڑھی تو اس کا بھاگا ہوا غلام واپس آ گیا۔

## پیٹ میں گیس

ایک شخص نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا کہ میرے پیٹ میں گیس کی وجہ سے درد ہوتی ہے آپ نے فرمایا کہ (سورۂ اعراف) لکھ کر پانی سے دھو کر پی لیا کرو اس سے شفا ہوگی اس شخص نے آپ کے فرمان پر عمل کیا تو اسے شفا ہو گئی۔

## درندوں سے حفاظت

ایک شخص نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا کہ میری جگہ پر درندے قبضہ کر کے کافی نقصان پہنچاتے ہیں۔ آپ نے فرمایا (سورۂ توبہ) کی یہ آیات پڑھ کر سویا کرو۔

لقد جاءکم رسول من انفسکم سے عرش العظیم تک۔

اس شخص نے ایک ہی مرتبہ یہ آیات پڑھیں تو اس کی جگہ میں دوبارہ درندے داخل نہیں ہونے پائے۔



## اَولیاءِ کرام میں شمار

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر ماہ سورہ اعراف پڑھا کرے وہ روز محشر اولیاء کرام کی جماعت میں سے اٹھایا جائے گا۔

## نفاق سے بچاؤ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر ماہ سورہ انفال اور سورہ توبہ پڑھ لیا کرے تو اس کو اللہ رب العزت نفاق سے محفوظ رکھے گا۔

## قربِ الٰہی کا حصول

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر تین ماہ کے بعد سورہ یونس پڑھنے کا معمول بنائے تو اللہ تعالیٰ اس کو جاہلوں کی جماعت سے دُور رکھے گا۔ اس کو اپنی قربت عطا فرمائے گا۔

## غرق نہ ہوگا

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ۱ سورہ ھُود کی

یہ آیات مبارکہ

بسم اللہ مجرٖیھا و مرسٰھا ان ربّی لغفور رّحیم۝

بسم اللہ الملک الحق المبین۝ وما قدروا اللہ حق قدرہٖ والارض جمیعًا قبضتہٗ یوم القیٰمۃ والسمٰوٰت مطویات بیمینہٖ سبحٰنہٗ وتعٰلٰی عما یشرکون۝

پڑھ کر کشتی یا بحری جہاز میں سوار ہوگا ان شاء اللہ تعالیٰ غرق ہونے سے بچا رہے گا۔

## لڑائی میں زخم نہ لگیں

بعض بزرگوں نے لکھا ہے کہ جو کوئی سورہ ہود کو اس طرح تحریر کرے کہ اس کا کوئی حرف نہ مٹے، لکھ کر اپنے بازو پہ باندھے میدان جنگ میں زخمی نہ ہو اور فتح و کامیابی حاصل ہو۔

## روز محشر بے خوفی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ سورہ یوسف پڑھا کرے تو روز محشر اس کو اللہ تعالیٰ اس حال میں میدان حشر میں لائے گا کہ اس کی خوبصورتی حضرت یوسف علیہ السلام کے حسن و جمال

کی مانند ہوگی اور وہ قیامت کی ہولناکیوں سے امن میں رہے گا۔

## ناحق قید سے رہائی

اگر کسی کو ناحق قید میں ڈال دیا گیا ہو جھوٹے مقدمے میں ملوث کر دیا گیا ہو اور ضمانت نہ ہوتی ہو تو سورہ یوسف کی یہ آیت مبارکہ لکھ کر بازو پر باندھے

فلما دخلوا علی یوسف اٰوٰی الیه ابویه سے الحکیم تک ان من طال الیه سجنه وهو مظلوم وله عدوّ

علاوہ ازیں بکثرت یہ آیت پڑھے تو ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد رہائی عمل میں آجائے گی۔

## حمل قرار پائے

اگر کسی عورت کو حمل قرار نہ پاتا ہو تو باوضو حالت میں سفید کاغذ پر سورۂ یوسف لکھے اور اپنے گلے میں تعویذ کی طرح ڈال لے ان شاء اللہ تعالیٰ حمل ٹھہر جائے گا اور اللہ تعالیٰ نیک اور صالح اولاد سے نوازے گا۔

## ہر آفت سے محفوظ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت

سورہ رعد پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ رب العزت اسے ہر آفت سے محفوظ رکھے گا۔

## جنون و دیوانگی سے بچاؤ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی جمعہ کے دن دو رکعت میں سورۂ ابراہیم اور سورۂ حجر پڑھے گا تو اللہ رب العزت اسے فقر و فاقہ، جنون و دیوانگی اور ہر طرح کی بڑی مصیبت سے محفوظ رکھے گا۔

## تنگدستی کا خاتمہ

جو کوئی افلاس اور تنگدستی میں مبتلا ہو وہ نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں سورۂ حجر لکھے اور اپنے گلے میں تعویذ کی طرح ڈالے اِن شاء اللہ تعالےٰ اس کی روزی میں خوب اضافہ ہوگا۔

## کبھی مقروض نہ ہو

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر ماہ سورۂ نحل پڑھنے کا معمول بنالے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ دنیا میں کسی کا مقروض نہ ہوگا اور ہر طرح کی آفات و بلیّات سے بچا رہے گا۔

# سر درد کا علاج

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ سر درد ہونے کی صورت میں اپنے سر پہ ہاتھ رکھ کر (سورۂ بنی اسرائیل کی) کی یہ آیات مبارکہ پڑھیں۔

قل لو کان معه الهة سے عُلُوًّا كَبِيْرًا تک

ان شاء اللہ تعالیٰ سر درد ختم ہو جائے گا۔

# ہر مصیبت سے بچاؤ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر جمعرات کو سورہ بنی اسرائیل پڑھا کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ ہر طرح کی مصیبت سے محفوظ رہے گا۔

# گناہوں کا کفارہ

حضور سرور دو عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر جمعہ کی شب کو سورۂ کہف پڑھنے کا معمول بنا لے وہ ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک اس کے تمام گناہوں کا کفارہ ہو گا۔



# شہدائے ساتھ حشر

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر جمعہ کی شب کو سورۂ کہف پڑھنے کا معمول بنائے تو روزِ محشر اس کا حشر شہداءُ کے ساتھ ہوگا۔

# ہر مراد پوری ہوگی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالے عنہ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ مریم روزانہ پڑھنے کا معمول بنائے تو اس کی ہر مراد پوری ہوگی اگر وہ اولاد کی نیت سے پڑھے گا تو اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

# رضائے الٰہی کا حصول

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ سورۂ طٰہٰ پڑھنے کا معمول بنائے تو اللہ رب العزت اس کو اپنا دوست رکھے گا اور روزِ محشر اس کا نامہ اعمال اس کے دائیں ہاتھ میں دے گا اور اس کی غلطیوں سے درگزر کرتے ہوئے اپنی رضا سے نوازے گا۔

# جنت میں داخلہ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالے عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی

روزانہ توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورۂ انبیاء پڑھے تو ان شاء اللہ تعالیٰ جنت میں داخل ہوگا۔

# حج کی توفیق

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ تین مرتبہ سورہ حج پڑھنے کا معمول بنائے تو اسے اللہ رب العزت حج کرنے کی توفیق مرحمت فرمائے گا اور اگر اس کا انتقال ہو جائے تو اسے جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے گا۔

# خاتمہ بالایمان

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر جمعہ کو سورۂ مومنون پڑھنے کا معمول بنائے تو اللہ رب العزت اس کا خاتمہ بالایمان فرمائے گا اور اسے جنت میں سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قربت حاصل ہوگی۔

# کبھی فحش کام سرزد نہ ہوگا

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ سورۂ نور پڑھنے کا معمول بنائے گا وہ ہمیشہ شرم و حیا میں رہے گا اور اس سے

کبھی زنا سرزد نہیں ہوگا علاوہ ازیں اس کا مال بھی محفوظ رہے گا اور کبھی مال کا نقصان نہ ہوگا۔

## امراض چشم کا علاج

مروی ہے کہ ایک شخص نے حضرت امام موسیٰ رضا رحمۃ اللہ علیہ سے آنکھوں میں درد کی شکایت کی تو آپ نے فرمایا کہ سورۂ نور کو شیشہ کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر پی لو۔ اس شخص نے یہ عمل کیا تو اس کی بینائی میں خوب اضافہ ہوگیا۔

## گناہوں سے درگزر

حضرت امام موسیٰ رضا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ سورۂ فرقان پڑھا کرے روز محشر اللہ تعالیٰ اس سے درگزر فرمائے گا اور اسے جنت میں داخل فرمائے گا۔

## فقر و فاقہ سے بچاؤ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر جمعرات کو طٰسٓ پڑھا کرے تو اللہ تعالیٰ اسے دنیا میں فقر و فاقہ سے محفوظ رکھے گا اور اس کا شمار اپنے دوستوں میں کرے گا۔

## باغ محفوظ رہے

جو کوئی باوضو حالت میں سورہ نمل لکھ کر باغ کی دیوار یا باغ کے کسی درخت کے تنے کے اندر رکھے گا تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے باغ کے پھل ضائع نہ ہوں گے۔

## گناہوں کی معافی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ۲۳ رمضان المبارک کو سورہ عنکبوت اور سورہ روم پڑھے گا تو رب العزت اسے گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا۔ اور اسے جنت میں جگہ عطا فرمائے گا۔

## فرشتے حفاظت کریں

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ رات کے وقت سورہ لقمان پڑھے گا تمام رات فرشتے اس کی حفاظت کریں گے۔ اگر دن کو پڑھے تو رات تک فرشتے اس کی حفاظت کریں گے۔

## روز محشر آسانی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر

جمعہ کی شب سورۂ سجدہ پڑھا کرے تو روزِ محشر اس کا نامۂ اعمال اس کے دائیں ہاتھ میں دیا جائے گا اور اس کے حساب کتاب میں آسانی ہوگی۔

## حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قربت

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت سورۂ احزاب پڑھنے کا معمول بنائے تو روزِ محشر اسے جوارِ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام میں جگہ عطا ہوگی۔

## سر درد سے نجات

مروی ہے کہ کسی نے حضرت امام جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سر درد کی شکایت کی تو آپ نے فرمایا کہ یہ آیت مبارکہ

ان اللہ یمسک السمٰوٰت والارض سے حلیمًا غفورًا

تک اپنے سر پہ ہاتھ رکھ کر پڑھو، تو ان شاء اللہ تعالیٰ شفا حاصل ہوگی۔

## اللہ تعالیٰ کی حفظ و امان

جو کوئی رات کو سورۂ سبا اور سورہ فاطر پڑھے تو بفضل باری تعالیٰ صبح تک اللہ تعالیٰ اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا اگر صبح کے وقت پڑھے تو شام تک اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

# آفات وبلّیات سے حفاظت

حضرت امام موسیٰ رضا رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی رات کو سونے سے قبل یہ آیت مبارکہ پڑھ لے۔

**ان اللہ یمسک السمٰوٰت والارض سے حلیمًا غفورًا** تک تو تمام رات آفات سے بچا رہے گا۔

## قرض سے خلاصی

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ ایک مرتبہ سورۂ یٰس کو پڑھنے کا معمول بنائے تو اس کے نامۂ اعمال میں دو ہزار نیکیاں لکھی جاتی ہیں جبکہ دو ہزار گناہوں کی معافی عطا ہوتی ہے، علاوہ ازیں قرض سے بھی اللہ تعالیٰ خلاصی عطا فرماتا ہے۔

## بخار کا علاج

ایسا بخار کہ جس سے خلاصی نہ ہوتی ہو تو باوضو حالت میں اس طرح سے سورۂ یٰس پڑھے کہ ہر مُبِین پر دھاگے کو گرہ لگائے اس کے بعد دھاگہ مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بخار اُتر جائے گا۔



## بیس برکات کا حصول

"مجربات دیربی" میں تحریر ہے کہ سورہ یٰسٓ نہایت جلیل القدر ہے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ سورہ یٰسٓ میں بیس برکات ہیں اگر بھوکا پڑھے گا تو سیر کردیا جائے گا۔ ننگا پڑھے گا تو لباس پہنایا جائے گا۔

## بچھو کے کاٹے کا علاج

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ آپ نے بچھو کے کاٹے کے علاج کے ضمن میں فرمایا ہے۔

سلٰم علیٰ نوح فی العٰلمین ۝ انا کذٰلک نجزی المحسنین ۝ انه من عبادنا المؤمنین تک پڑھ کر دم کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ بچھو کے زہر کا اثر زائل ہوجائے گا۔

## رزق کی فراوانی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر جمعۃ المبارک کو سورہ صافات پڑھے تو جملہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا اور اس کے رزق میں خوب اضافہ ہوگا۔

# دین و دنیا کی بھلائی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی جمعہ کو سورۂ صٓ پڑھ لیا کرے تو اللہ رب العزت اس کو دین و دنیا کی بھلائی عطا فرمائے گا اور اسے جنت نصیب کرے گا۔

# چشم خلائق میں معزز ہونا

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ سورۂ زمر پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ رب العزت اس کو چشم خلائق میں عظمت و عزت عطا فرمائے گا اور اسے دوزخ کی آگ سے محفوظ رکھے گا۔

# رحمتِ الٰہی کا حصول

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی رات کے وقت سورۂ حٰمٓ[1] پڑھ لیا کرے تو اللہ تعالیٰ اس پر اپنی رحمتِ کاملہ نازل فرمائے گا۔ اور مرنے کے بعد جنت میں جگہ عطا فرمائے گا۔

# تنگدستی کا خاتمہ

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی

[1] (سورہ حٰمٓ السجدہ، حدیث میں اسکی فضیلت آئی ہے)

روزانہ رات کے وقت سورۂ مومن پڑھے گا اللہ رب العزت اس کے گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا۔ اور اس کا خاتمہ بالایمان ہو گا دنیا میں اس میں اس کی تنگدستی دُور ہو جائے گی اور زندگی خوشحالی سے گزرے گی۔

## روزِ محشر سایہ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ سُورۂ حٰمٓ عٓسٓقٓ پڑھ لیا کرے تو روز محشر اس کے سر پہ سایہ ہو گا اور جنت میں اس کے لیے سُرخ یاقوت کا محل تیار ہو گا۔

## عذاب قبر سے بچاؤ

حضرت امام محمد باقر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی سُورہ زخرف پڑھنے کا معمول بنائے تو اللہ رب العزت اس کو قبر کے عذاب سے محفوظ رکھے گا روز محشر اس کے حساب میں آسانی فرمائے گا اور جنت عطا کرے گا۔

## قیامت کے دن فائدہ

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نماز واجب اور سنت میں سورۂ دخان پڑھے گا اس کو اللہ رب العزت روز محشر

عرش تلے جگہ عطا فرمائے گا۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا
کہ جو کوئی لیلۃ القدر میں سورۂ دخان کی تلاوت کرے گا روز محشر
اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا۔

## عذابِ جہنّم سے بچاؤ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو
کوئی کثرت سے سورۂ جاثیہ پڑھنے کا معمول بنائے تو اللہ رب
العزت اسے دوزخ کے عذاب سے محفوظ رکھے گا۔

## قیامت کے دن بے خوفی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی
بکثرت سورۂ محمّد پڑھنے کا معمول بنائے تو اللہ رب العزت اس
کے دل میں گناہوں سے نفرت کا جذبہ پیدا فرمادے گا دنیا میں کوئی
اسے تکلیف نہ پہنچائے گا۔ مرنے کے بعد اس کے جنازے میں ستر ہزار
فرشتے شرکت کریں گے۔ اور روز محشر بے خوف اُٹھے گا۔

## اللہ کے مقبول بندوں میں شمار

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی

کثرت سے سورۂ فتح پڑھے گا اسے جنّت عطا کی جائے گی۔

## چشمِ خلائق میں مقبول ہونا

جو کوئی باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر آیت مبارکہ

اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا سے لیکر نَصْرًا عَزِيْزًا ؕ تک

لکھے اور پانی سے دھو کر اس کو اپنے چہرے پر ملے تو ان شاء اللہ تعالیٰ چشم خلائق میں مقبول ہو گا۔

## زمینی و آسمانی آفات سے بچاؤ

جو کوئی رمضان المبارک میں دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فتح پڑھے تو اللہ رب العزت اس کو سال بھر کی آفات ارضی و سماوی سے محفوظ رکھے گا۔

## دشمنوں پر غلبہ پانا

جو کوئی مشک و زعفران سے ایک سفید کاغذ پر یہ لکھے اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا سے لیکر نَصْرًا عَزِيْزًا ؕ اور لکھ کر اسے اپنے بازو پر باندھے دشمنوں کے مقابلے پر اسے کامیابی ہوگی۔



# حضور علیہ الصلوٰۃ والسّلام کی زیارت

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہر روز سورۂ حجرات پڑھنے کا معمول بنائے تو اللہ رب العزت اسے حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت کی سعادت عطا فرمائے گا اور مرنے کے بعد جنت میں جگہ عطا فرمائے گا۔

# رزق میں برکت

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ وتر کی نماز اور سنن میں سورہ قٓ پڑھنے کا معمول بنائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی روزی میں برکت پیدا ہوگی اور قیامت کے روز اس کا نامۂ اعمال اس کے دائیں ہاتھ میں ہوگا۔

# امراضِ چشم کیلئے

جو کوئی سرمہ یا آنکھوں کی دوائی پر ذیل میں دی ہوئی آیت مبارکہ اس طرح سے پڑھے کہ سات مرتبہ

فکشفنا عنك غطاءك فبصرك الیوم حدید پڑھے پھر

سات مرتبہ اللّٰھم متعنی بسمعی وبصری ما احییتنی پڑھے اور سرمہ یا دوائی آنکھوں میں لگائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ آنکھوں کے ہر مرض میں آرام آجائے گا۔

## بینائی میں اضافہ

جو کوئی اکتالیس مرتبہ آیت مبارکہ فکشفنا عنك غطاءك فبصرك الیوم حدید پڑھ کر سُرمہ پر دم کرے اور آنکھوں میں سرمہ لگائے تو ان شاء اللہ تعالےٰ بینائی میں خوب اضافہ ہوگا۔

## قبر میں روشنی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی کثرت سے سورۃ الذٰریات پڑھنے کا معمول بنالے گا تو اللہ رب العزت اس کے رزق میں اضافہ فرمائے گا اور اس کی قبر میں روشنی عطا فرمائے گا۔

## حمل قائم رہے

حمل کو قائم رکھنے کے لیے سورۃ الذٰریات کی آیات مبارکہ فاوجس منھم خیفۃ ط قالوا لا تخف وبشروہ بغلام حلیم فاقبلت امراتہ سے لے کر انہ ھو الحکیم العلیم

استقرار حمل سے تین ماہ کے اندر لکھ کر گلے میں ڈالیں بفضلِ باری تعالیٰ حمل محفوظ رہے گا اور اللہ رب العزت اولاد نرینہ سے نوازے گا۔

## رزق میں اضافہ

رزق میں اضافے کے لیے صبح صادق سے قبل اٹھ کر وضو کرے اور خوشبو سلگا کر ایک ہزار مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

ان اللہ ھو الرزاق ذو القوۃ المتین ۝

بفضلِ باری تعالیٰ چند یوم کے عمل سے ہی رزق حلال میں خوب اضافہ ہو جائے گا۔

## دُنیا و آخرت کی بھلائی

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت سورۂ طور پڑھنے کا معمول بنا لے گا تو اللہ رب العزت اس کو دنیا و آخرت میں بھلائی عطا فرمائے گا۔

## چشمِ خلائق میں مقبول ہونا

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ سورۃ النجم پڑھ لیا کرے تو اللہ رب العزت اسے چشم خلائق میں

مقبول بنا دے گا اور اس کی شہرت نیک ہوگی۔

## قوّت حافظہ میں اضافہ

یاد داشت کی کمزوری کی صورت میں چینی کی پلیٹ پر مشک اور گلاب سے یہ آیات مبارکہ لکھے۔

والنجم اذا ھویٰ سے لیکر من ایات ربہ الکبریٰ

تک اور صبح نہار منہ پانی اور خالص شہد میں ملا کر چٹائیں ان شاء اللہ تعالیٰ قوت حافظہ خوب مضبوط ہوگی۔

## عذاب قبر سے بچاؤ

جو کوئی روزانہ سورۂ قمر کی تلاوت کرنے کا معمول بنائے گا ان شاء اللہ تعالیٰ عذاب قبر سے محفوظ رہے گا۔

## مقصد میں کامیابی کا حصول

عدالت میں داخل ہونے سے قبل ایک سو گیارہ مرتبہ آیت مبارکہ

سیھزم الجمع ویولون الدبر پڑھ کر قاضی کی طرف دم کرے ان شاء اللہ تعالیٰ اسے مقدمہ میں کامیابی ملے گی۔

## عسر البول کا عارضہ

اگر کسی کا پیشاب بند ہو گیا ہو تو سفید کاغذ پر آیت مبارکہ

وفجرنا الارض عیونا فالتقی الماء علی امرقد قدر لکھے اور تعویذ کی طرح موم جامہ کر کے پاک صاف کپڑے میں لپیٹ کر ناف پر باندھے ان شاء اللہ تعالیٰ شفا حاصل ہو گی۔

## قلب کی پاکیزگی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورہ الرحمٰن پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ رب العزت اس کے دل کو منافقت سے پاک فرما دے گا۔

## شہادت کا درجہ

جو کوئی جمعہ کے روز نماز فجر کے بعد سورۂ الرحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ فبای الاء ربکما تکذبٰن پڑھنے کے بعد لا بشیء من الائک رب اکذب کہے۔ اگر اسی روز اس کا انتقال ہو گیا تو اس کا شمار شہیدوں میں ہو گا۔



## غربت کا خاتمہ

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سے کچھ مال بطور قرض لیا اور ادا نہ کرنے کی وجہ سے پریشان تھے تو حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ میں نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے سنا ہے کہ سورۂ واقعہ غربت کو ختم کرتی ہے۔ اس کی تلاوت کیا کرو اور اس مال کو اپنے بچوں پر خرچ کرو۔

## کبھی تنگدستی نہ ہو

حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو ہر رات سورۂ واقعہ پڑھا کرے اسے کبھی فاقہ کی نوبت نہیں آئے گی اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی لڑکیوں کو ہر رات سورۂ واقعہ پڑھنے کی تلقین کرتے تھے۔ (مشکوٰۃ شریف)

## جنّت کا مشتاق ہونا

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی جنّت کا مشتاق ہو وہ سورۂ واقعہ پڑھا کرے اور جو جہنّم کے حالات دیکھنا چاہے

وہ سورۂ الٓمٓ سجدہ پڑھ لیا کرے۔

## اللہ تعالیٰ کی دوستی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی سورۂ واقعہ پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ رب العزت اسے اپنا دوست بنائے گا اور اس کی محبت مخلوق کے دل میں ڈالے گا۔

## چہرے کی روشنی

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ رات کو سونے سے قبل سورۂ واقعہ پڑھ لیا کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ روز محشر اس کا چہرہ چودھویں رات کے چاند کی مانند روشن ہوگا۔

## قیامت کے دن فائدہ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ میرے والد محترم نماز عشاء کے بعد دو رکعت نماز بیٹھ کر اس طرح پڑھتے تھے کہ ان دو رکعتوں میں سورۂ واقعہ کی ۹۶ آیات پڑھتے تھے اور فرماتے تھے جو کوئی دو رکعت نماز میں ۹۶ آیات پڑھے گا تو روز محشر اس کا شمار غافلوں میں نہیں ہوگا۔



# کبھی رزق میں کمی نہ ہو

علامہ ابن عبدالبرؒ نے اپنی کتاب تمہید میں ایک حدیث نقل کی ہے کہ جو کوئی روزانہ سورہ واقعہ پڑھنے کا معمول بنالے تو اسے کبھی رزق کے معاملہ میں پریشانی نہ ہوگی۔

# مال و دولت کی فراوانی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی فرض نمازوں میں سورۂ حدید اور سورہ مجادلہ پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ رب العزت اسے اپنے اہل و عیال میں خوش رکھے گا اور مال و دولت کی فراوانی عطا فرمائے گا اور قبر کے عذاب سے محفوظ رکھے گا۔

# شہادت کا اجر

حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جو کوئی سورۂ حشر پڑھنے کا معمول بنالے تو اس کے لیے تمام مخلوق بخشش کی دعا کرے گی اور انتقال کے بعد اسے شہید کا اجر عطا ہوگا۔



## اعضاء میں درد کا علاج

اگر اعضاء میں درد ہو تو نماز کے بعد سات مرتبہ آیت مبارکہ
لو انزلنا ھذا القران سے لیکر یتفکرون تک پڑھے
اور دونوں ہاتھوں پر دم کر کے مقام پر ہاتھوں کو درد والی جگہ پھیرے۔
ان شاء اللہ تعالیٰ آرام آجائے گا۔

## طحال کا علاج

مرض طحال میں آرام کے لیے روزانہ ایک مرتبہ سورۂ ممتحنہ پڑھ کر
دم کریں۔ اور اس سورہ کا نقش پاک لکھ کر پانی سے گھول کر مریض کو
پلائیں ان شاء اللہ تعالیٰ شفا حاصل ہوگی۔

## دُنیا و آخرت میں عزّت

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ سورۂ
صفّ پڑھنے کا معمول بنائے تو بفضلِ باری تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں
عزّت حاصل ہوگی۔

## حضور علیہ الصلوٰۃ والسّلام کی قربت

حضور امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی رات کو

سونے سے قبل سورۂ تغابن پڑھنے کا معمول بنائے تو اس کے انتقال کے بعد اسے جوارِ رسول میں جگہ عطا ہو گی۔

## روزِ محشر سفارش

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نماز میں سورۂ تغابن پڑھا کرے گا تو روز محشر یہ سورۃ اس کے لیے شفیع اور سفارشی ہو گی اور اللہ تعالیٰ اسے جنت میں جگہ عطا فرمائے گا۔

## بے شمار ثواب کا حصول

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نماز مغرب اور نماز عشاء میں سورہ جمعہ اور سورۂ الاعلیٰ پڑھنے کا معمول بنائے اور جمعہ کی نماز میں سورہ منافقون پڑھے گا تو اسے بے شمار ثواب حاصل ہو گا اور اللہ تعالیٰ اپنے کرم سے اسے جنت میں داخل فرمائے گا۔

## مال میں زیادتی

جو کوئی باوضو حالت میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ان تقرضوا اللہ قرضا حسنا یضاعفہ سے آخر سورۂ تغابن تک لکھے اور اپنے گلے میں ڈالے جبکہ سورۂ تغابن کا ایک نقش لکھ کر بازو پر باندھے

ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے مال میں خوب برکت پیدا ہوگی۔

## روزِ محشر بے خوفی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورۂ طلاق اور سورۂ تحریم پڑھا کرے تو اس کو اللہ رب العزت روز قیامت ہر طرح کے خوف سے خلاصی عطا فرمائے گا اور دوزخ سے محفوظ رکھے گا۔

## ظالم شوہر سے طلاق لینا

اگر کسی نیک عورت کا کسی ظالم و فاسق سے نکاح ہو جائے اور وہ بہت تنگ کرتا ہو طلاق نہ دیتا ہو تو ذیل میں دی ہوئی آیت مبارکہ باوضو حالت میں چینی کے پلیٹ پر لکھے (سورہ تحریم کی آیت مبارکہ)

عَسٰى رَبُّهٗۤ اِنْ طَلَّقَكُنَّ اَنْ يُّبْدِلَهٗۤ اَزْوَاجًا خَيْرًا مِّنْكُنَّ مُسْلِمٰتٍ مُّؤْمِنٰتٍ قٰنِتٰتٍ تٰٓئِبٰتٍ عٰبِدٰتٍ سٰٓئِحٰتٍ ثَيِّبٰتٍ وَّاَبْكَارًا ○

اس کے بعد نیچے دونوں کا نام لکھے اور صاف پانی سے دھو کر اس کے گھر کی دیوار پر اس طرح چھڑکے کہ پانی زمین پر نہ گرے۔

بفضلِ باری تعالیٰ وہ اس کو جدا کرنے پر راضی ہو جائے گا۔

## روزِ محشر شفاعت

سیّدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے مروی ہے کہ قرآنِ حکیم میں ایک سورۃ تیس آیات کی ہے جو روزِ محشر اپنے پڑھنے والے کے لیے شفاعت کرے گی اور وہ سورۂ ملک ہے۔

## عذابِ قبر سے بچاؤ

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ سورۂ واقعہ قبر کے عذاب کو روکتی ہے

## اللہ تعالیٰ کی حفظ و امان

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی اپنی نمازوں میں سورۂ ملک پڑھا کرے اور رات کو پڑھ کر سوئے تو تمام رات اللہ تعالےٰ کی حفظ و امان میں رہے گا اور روزِ محشر بھی اللہ تعالےٰ اپنی پناہ میں رکھے گا۔

## جلد قبولیّت دُعا کے لیے

جو کوئی دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ پہلی رکعت

میں الم تنزیل السجدہ اور دوسری رکعت میں سورۂ ملک پڑھے پھر سلام پھیرنے کے بعد گیارہ مرتبہ یہ کلمات پڑھے۔

یَادَائِمُ یَاحَیُّ یَافَرْدُ یَاوِتْرُ یَاقَدِیْمُ یَااَحَدُ یَاصَمَدُ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ (صلی اللہ علیہ وسلم)

اس کے بعد اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد دعا قبول ہوگی۔

## قبر میں فائدہ

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ رات کو سورۂ ملک پڑھا کرے تو یہ سورہ نکیرین سے اس کی حفاظت فرمائے گی اور انہیں عذاب کے لیے راستہ نہ دے گی اور کہے گی کہ یہ شخص روزانہ رات کو مجھے پڑھتا تھا۔

## امراضِ چشم میں فائدہ

باوضو حالت میں ذیل میں دی ہوئی آیات مبارکہ سفید کاغذ پر لکھے

فارجع البصر هل ترى من فطور سے لے کر وهو حسير تک۔ اس کو تعویذ کی طرح پیشانی پر باندھے۔ بفضلِ باری تعالیٰ آنکھوں کے ہر مرض میں آرام آجائے گا اور شفا حاصل ہوگی۔

## فقر وفاقہ سے نجات

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورہ ن پڑھا کرے تو اس کو اللہ رب العزت کبھی فقر وفاقہ کا شکار نہ کرے گا اور وہ قبر کے عذاب سے بھی مامون رہے گا۔

## پرانے زخم اور پھوڑوں کا علاج

پرانے اور گندے پھوڑے جو کسی طرح ٹھیک نہ ہوتے ہوں تو سورہ ن کی آیت مبارکہ

سنسمہ علی الخرطوم انا بلونھم کما بلونا اصحٰب الجنۃ اذ اقسموا لیصرمنھا مصبحین ولا یستثنون ۰ سات مرتبہ پڑھ کر زخم اور پھوڑے پر دم کرے ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد آرام آجائے گا۔

## آنکھوں کی سوزش

ذیل میں دی ہوئی آیت مبارکہ باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ پڑھ کر آنکھوں پر دم اور سرمہ پر بھی دم کرکے سرمہ آنکھوں میں لگائیں ان شاء اللہ تعالیٰ آنکھوں کی سوزش میں آرام آجائے گا۔

ان یکاد الذین کفروا لیزلقونك بابصارھم لما سمعوا الذکر ویقولون انہٗ لمجنونٌ وما ھو الا ذکرٌ للعٰلمین۝

## خاتمہ بالایمان ہو

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی اپنی نمازوں میں سورۂ الحاقّہ پڑھنے کا معمول بنالے بشرطیکہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام پر کامل ایمان رکھتا ہو تو اللہ رب العزّت اس کا خاتمہ بالایمان فرمائے گا۔

## صالحین کے ساتھ حشر

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی اللہ تعالیٰ اور اس کے رسوؐل علیہ الصلوٰۃ والسلام پر کامل ایمان رکھتا ہو وہ سورۂ نوح بکثرت پڑھے تو ——— اللہ رب العزّت روزِ محشر صالحین کے ساتھ اس کا حشر فرمائے گا اور جنّت میں اسے چار ہزار حُوریں عطا فرمائے گا۔

## احتلام کا علاج

جو کوئی رات کو سونے سے پہلے باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورۂ

نوح پڑھ کر اپنے اُوپر دم کرے تو احتلام کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

## جنّات اور جادو سے بچاؤ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت سُورۂ جن پڑھنے کا معمول بنا لے تو اللہ رب العزت اسے دُنیا میں جنات اور جادو سے محفُوظ رکھے گا۔

## آسیب بھاگ جائے

اگر کسی پر آسیب کا اثر ہو تو سات مرتبہ سُورۂ جنّ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور آسیب زدہ کو پلائیں اِن شاء اللہ تعالیٰ آسیب بھاگ جائے گا۔

## مصیبت کا خاتمہ

سیّدنا رسُول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۂ مزمّل کو پڑھے گا تو رب العزت اس سے اس کی مصیبت کو دُور فرما دے گا۔

## خوشحال زندگی کا راز

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو

کوئی نماز عشاء کے دوران یا ویسے ہی سورۂ مزمّل پڑھنے کا معمول بنا لے تو اس کی زندگی خوشحالی سے گزرے گی اور اس کا انجام بالخیر ہوگا۔

## سوزاک کا علاج

باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورہ مزمّل پڑھ کر آب باراں پہ دم کرے اور مریض کو پلائے سات یوم تک بلاناغہ پلائے بفضل باری تعالیٰ سوزاک کا عارضہ ختم ہو جائے گا اللہ رب العزت شفاء عطا فرمائے گا۔

## شادی کے لیے

اگر کسی بچے یا بچی کی شادی نہ ہوتی ہو اور کوئی رشتہ ہی نہ آتا ہو تو چاہیئے کہ جمعہ کے دن دو رکعت نفل نماز پڑھے اور سلام کے بعد کے بعد اکیس مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کے سجدے میں جا کر دعا مانگے سات جمعہ تک یہ عمل کرے اِن شاءاللہ تعالیٰ بہت جلد شادی ہو جائے گی۔

## حضور علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کی قربت

حضرت امام باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نماز

میں سورۂ مدثر پڑھا کرے تو رب العزت اس کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قربت نصیب فرمائے گا اور دنیا میں ہر مصیبت سے محفوظ رکھے گا۔

## حفظ قرآن میں آسانی

جو کوئی سورہ مدثر پڑھ کر دعا مانگے تو بفضل باری تعالیٰ اسے قرآن پاک حفظ کرنے میں آسانی ہوگی اور جلد حفظ کرے گا۔

## پُل صراط پر آسانی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت سورۂ قیامہ پڑھتا ہے تو ان شاء اللہ تعالیٰ وہ سلامتی کے ساتھ پُلصراط سے گزرے گا۔

## قلب میں رقّت پیدا کرنا

جو کوئی سورہ قیامہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس پانی کو پی لے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے قلب میں رقت اور خشوع کی کیفیت پیدا ہوگی۔

## جنّت کی حوریں حاصل ہوں

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی جمعرات

کو سورۂ دھر پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ رب العزت اس کو جنت میں چار ہزار حوریں عطا فرمائے گا۔

## باری کے بخار کا علاج

باری کے بخار میں آرام کے لیے سورہ دھر کی یہ آیت مبارکہ

لا یرون فیھا شمسا ولا زمھریرا ۰

پان کے پتے پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ لکھے اور اس کے نیچے تین حرف عین لکھ کر مریض کو چبا دے بفضل باری تعالیٰ بخار نہ آئے گا

## پھوڑے پھنسیوں میں آرام

جو کوئی باوضو حالت میں سورہ مرسلات لکھ کر تعویذ کی طرح پھوڑے پھنسی والے مریض کے گلے میں ڈالے تو بفضل باری تعالےٰ مریض کو شفا حاصل ہو گی۔

## کرایہ دار سے مکان خالی کرانا

اگر کوئی ظالم کرایہ دار مکان خالی نہ کرتا ہو یا کسی نے زبردستی مکان پر قبضہ کر لیا ہو تو مہینہ کے آخر میں جبکہ قمر برج عقرب میں ہو سورج نکلنے کے وقت پتھر کے ایک ٹکڑے پر سورۂ مرسلت کی یہ آیات لکھے۔

والمرسلت عرفا سے کر ویل یومئذ للمکذبین

تک لکھے اور اس مکان کی دیوار میں دبا دے ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مکان خالی ہو جائے گا۔

## حاکم نقصان نہ پہنچا سکے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ ظالم کے شر سے محفوظ رہے تو باوضو حالت میں سورۃ النبا پڑھ کر اس کا نقش اپنے بازو پر باندھے اور سورۃ النبا پڑھ کر حاکم کے سامنے جائے ان شاء اللہ تعالیٰ حاکم نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## دشمن کے شر سے بچا رہے

جو کوئی روزانہ سورۃ النازعات کو پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ رب العزت اپنے فضل و کرم سے اسے دشمن کے شر سے محفوظ رکھے گا۔

## رحمت باری تعالیٰ کا حصول

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی سورۃ عبس اور سورہ تکویر پڑھے تو اللہ رب العزت اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا اور اس پر اپنی رحمت کا سایہ فرمائے گا۔



## سفر بحفاظت طے ہو

اگر کوئی ایسے راستے سے سفر کرتا ہو جو خطرناک ہے تو وہ سورۂ عبس لکھ کر تعویذ کی طرح اپنے گلے میں ڈالے ان شاء اللہ تعالےٰ راستے کے خطرات سے محفوظ رہے گا۔

## جملہ حاجات پوری ہوں

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورۂ انفطار اور سورۂ انشقاق پڑھے گا تو اللہ رب العزت اس کی تمام جائز حاجات جلد پوری فرمائے گا۔

## بچھو کاٹے کا علاج

اگر کسی کو بچھو یا بھڑ نے کاٹ لیا ہو تو باوضو حالت میں سورۂ انشقاق پڑھ کر دم کرے ان شاء اللہ تعالیٰ فوری طور پر آرام آجائے گا۔

## مچھر اور چیونٹیاں گھر میں داخل نہ ہوں

اگر کوئی چاہے کہ اس کے گھر میں مچھر اور چیونٹیاں داخل نہ ہوں تو وہ سورہ انشقاق لکھ کر دیوار پر چسپاں کر دے۔

# دیمک کا خاتمہ

جو کوئی باوضو حالت میں سورۂ ویل للمطففین پڑھ کر گھر میں چاروں طرف دم کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ دیمک سے وہ گھر محفوظ رہے گا۔

# بروزِ قیامت انجام

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورۂ بروج پڑھنے کا معمول بنائے تو قیامت کے دن اس کا حشر انبیاءؑ کی جماعت کے ساتھ ہوگا۔

# بچّے کا دُودھ چھڑانا

شیر خوار بچے کا دُودھ چھڑوانے کی غرض سے سورۂ بروج لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ آسانی سے دُودھ چھوڑ دے گا۔

# بلند مرتبہ کا حصُول

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورۂ طارق پڑھنے کا معمول بنائے تو اللہ تعالیٰ اسے بلند مرتبہ

عطا فرمائے گا۔

## نکسیر کا علاج

نکسیر کے مریض کی پیشانی پر باوضو حالت میں یہ آیت مبارکہ لکھے

یخرج من بین الصلب والترائب ؕ انہ علی رجعہ لقادر۔

اس کے بعد نیچے یہ بھی لکھے۔

فسیکفیکھم اللہ ج وھو السمیع العلیم ؕ

پھر ایک مرغ صدقہ کے طور پر دے اِن شاء اللہ تعالیٰ نکسیر کا عارضہ جاتا رہے گا۔

## احتلام سے بچاؤ

رات کو سونے سے قبل باوضو حالت میں سورہ طارق میں سے والسماء والطارق سے لیکر ولا ناصر تک پڑھ کر اپنے قلب پر دم کرے سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے بفضل باری تعالیٰ احتلام سے بچا رہے گا۔

## جنّت میں داخلہ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو

کوئی بکثرت سورۂ الاعلیٰ پڑھنے کا معمول بنائے تو بفضلِ باری تعالیٰ اسے جنت کے ہر دروازے سے داخلے کی اجازت ہوگی۔

## بواسیر کا علاج

باوضو حالت میں سورۂ الاعلیٰ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور بواسیر کے مریض کو یہ پانی پلائے علاوہ ازیں اس سورۃ کے پڑھنے سے بھی بواسیر کے مرض سے شفا حاصل ہوتی ہے۔

## کان درد کا علاج

اگر کان میں درد ہو یا گونج پیدا ہوتی ہو تو سورۂ الاعلیٰ پڑھ کر کان پر دم کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ درد اور گونج کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## عذاب جہنم سے خلاصی

حضرت امام جعفر صادقؑ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی کثرت سے سورۂ غاشیہ نمازوں کے دوران پڑھا کرے تو اللہ رب العزت اس پہ نگاہِ رحمت فرمائے گا اور آخرت میں دوزخ کے عذاب سے محفوظ رکھے گا۔



# جنّت کا حصول

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت سورۃ الفجر پڑھنے کا معمول بنائے تو اسے اللہ رب العزت جنت میں داخل فرمائے گا۔

# اولاد صالح پیدا ہو

جو کوئی نصف شب کو سورۃ الفجر پڑھ کر اپنی بیوی سے ہمبستری کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے ہاں صالح اولاد ہو گی۔

# نیکوں میں شمار

حضرت امام جعفر صادقؑ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت سورۃ البلد پڑھنے کا معمول بنالے تو بفضلِ باری تعالیٰ اس کا شمار نیک اور مقبول بندوں میں ہو گا۔

# اعضاء کی گواہی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی کثرت سے سورۃ الشمس، سورۃ واللیل، سورۃ والضحیٰ اور سورۃ

الم نشرح پڑھنے کا معمول بنائے تو قیامت کے دن اس کے تمام جسمانی اعضا اور بال اس کے حق میں گواہی دیں گے۔

## بھاگا ہوا واپس آجائے

اگر کوئی گھر سے بھاگے تو اس کی واپسی کے لیے نماز عشاء کے بعد اپنے گھر میں اکتالیس مرتبہ سورۃ والضحیٰ اس طرح پڑھے کہ ساتھ بسم اللہ الرحمن الرحیم بھی پڑھے پھر کھڑے ہو کر گھر کے دو کونوں میں اذان اور دو کونوں میں تکبیر کہے اس کے بعد بھاگے ہوئے کی واپسی کے لیے دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ سات یوم کے اندر اندر بھاگا ہوا واپس آجائے گا۔

## جانور کی گمشدگی

اگر کسی کا جانور گم ہو جائے تو باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۃ والضحیٰ پڑھ کر اپنی انگشت شہادت پر دم کرے اور اپنے سر کا حصار کرے سات مرتبہ یہ دعا پڑھے

اصبحت فی امان اللہ واصست فی جبار اللہ ابرما صبوھا سادساط

اس کے بعد دستک دے تو ان شاء اللہ تعالیٰ کھویا ہوا جانور جلد مل جائے گا۔

## بخار سے شفاء

باوضو حالت میں ایک دھاگہ لے کر سورۂ الم نشرح پڑھتے ہوئے اس سورۃ میں جتنے کاف ہیں ہر کاف پہ گرہ دیتے ہوئے دم کرے اور یہ دم کیا ہوا دھاگہ مریض کے گلے میں ڈال دے اِن شاء اللہ تعالیٰ بخار اُتر جائے گا۔

## پریشانی کا خاتمہ

شیشے کی پلیٹ پر سورۂ الم نشرح لکھ کر عرق گلاب سے دھو کر پریشانی کی حالت میں پی لیں اِن شاء اللہ تعالیٰ پریشانی دور ہو جائے گی۔

## جنت میں مقام

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ سے مروی ہے کہ جو کوئی نماز وں کے دوران سورۂ والتین پڑھنے کا معمول بنالے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ اسے جنت میں مقام حاصل ہوگا۔

## اُم الصبیان کا علاج

چاندی کی تختی پر سورۂ والتین کندہ کرا کر بچے کے گلے میں ڈالی جائے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ بچہ ام الصبیان سے محفوظ رہے گا۔

# شہادت کی موت

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی کثرت سے سورۃ العلق پڑھنے کا معمول بنائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اسے شہادت کی موت نصیب ہوگی اور اسے شہادت کا مرتبہ عطا ہوگا۔

# یرقان کا علاج

باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۂ لم یکن پڑھ کر آنکھوں پر دم کیا جائے تو بفضلِ باری تعالیٰ یرقان کے عارضہ سے نجات حاصل ہوگی۔

# سفر بحفاظت گزرے

سفر پر جانے سے قبل سورۃ اقراء لکھ کر تعویذ کی طرح اپنے بازو پر باندھے ان شاء اللہ تعالیٰ بخیر و عافیت سفر سے واپسی ہوگی۔

# اولادِ نرینہ کا حصول

مروی ہے کہ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں ایک شخص حاضر ہوا اور کہا کہ میری آٹھ بیٹیاں ہیں اور کوئی بیٹا نہیں ہے

آپ نے اس سے فرمایا کہ جب ہم بستری کا ارادہ ہو تو اپنی بیوی کے دائیں طرف ہاتھ رکھ کر سات مرتبہ سورۃ القدر پڑھنا پھر جب حمل قرار پا جائے تو پھر اسی طرح کر۔ بفضل باری تعالیٰ بیٹا پیدا ہوگا۔ وہ شخص کہتا ہے کہ میں نے اسی طرح کیا تو یکے بعد دیگرے کئی بیٹوں کی ولادت ہوئی

## شر شیطان سے بچاؤ

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی سورۃ اخلاص اور سورۃ القدر پڑھے گا تو اس روز شر شیطان سے محفوظ رہے گا اور اس سے کوئی گناہ سرزد نہ ہوگا۔

## شہادت کا ثواب

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی روزانہ سورۃ قدر بلند آواز سے پڑھے گا تو اس نے گویا جہاد فی سبیل اللہ میں حصہ لیا اور اگر آہستہ آواز میں پڑھے گا تو شہید کا ثواب عطا ہوگا۔ اور جو کوئی دس مرتبہ سورۃ القدر پڑھا کرے تو اللہ رب العزت اس کے ہزار گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا۔

## زندگی خوشحال گزرے

حضرت امام موسیٰ رضا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی باوضو

حالت میں نئے کپڑے پہنے اور پیالے میں پانی لے کر اس پر دس مرتبہ سورۂ القدر اور دس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر دم کرے اور یہ دم کیا ہوا پانی اس طرح اپنے کپڑوں پر چھڑکے کہ پانی زمین پر نہ گرے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی زندگی خوشحالی سے گزرے گی

## عجائبات دیکھنا

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی رمضان المبارک کی ہر شب ہزار مرتبہ سورۂ القدر پڑھے گا تو ان شاء اللہ تعالیٰ اُسے عجائبات دکھائی دیں گے۔

## گناہوں کی معافی

حضرت امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد ایک سو مرتبہ سورۂ القدر پڑھے تو اللہ رب العزت اس کے گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا۔

## عذاب قبر سے خلاصی

حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مُردہ کو دفن کرنے وقت قبر کی مٹی پر سات مرتبہ سورۂ القدر پڑھ کر دم کرے اور اس

مٹی کو قبر میں ڈال دے تو ان شاء اللہ تعالیٰ صاحبِ قبر کو عذاب نہیں ہو گا۔

## حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت

جو کوئی ہر جمعہ کو باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ سورۃ القدر پڑھ لیا کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اسے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت کی سعادت حاصل ہو گی۔

## دلی راز کا جاننا

اگر کسی شخص کی قمیص پر سورۃ القدر لکھ کر سوئے ہوئے کے سینہ پر رکھ دی جائے تو بفضلِ باری تعالیٰ وہ اپنے تمام اچھے اور برے کاموں کے بارے میں بتا دے گا۔

## شر سے بچاؤ

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت سورۃ البیّنۃ پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ رب العزّت اسے شرک سے محفوظ رکھے گا۔



# جانکنی کے وقت آسانی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورۂ الزلزال کو پڑھا کرے گا تو وہ تمام آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا جانکنی کے وقت اسے آسانی ہوگی اور جنت میں داخل کیا جائے گا۔

# روز محشر فائدہ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت سورۂ العادیات پڑھنے کا معمول بنالے تو بفضل باری تعالیٰ قیامت کے دن وہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی جماعت کے ساتھ ہوگا۔

# رزق کے لیے

جو کوئی سورہ العادیات کو باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے اسے کبھی معاش کے معاملہ میں پریشانی نہ ہوگی۔



# فتنۂ دجال سے حفاظت

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت سورۃ القارعۃ پڑھنے کا معمول بنائے تو وہ دجال کے فتنہ سے محفوظ رہے گا اور دوزخ کی آگ سے بھی محفوظ رہے گا۔

# فراخئ رزق کیلئے

جو کوئی اکتالیس یوم میں ایک ہزار مرتبہ سورۃ القارعۃ پڑھ کر دعا مانگے تو بفضل باری تعالیٰ اس کے رزق میں خوب وسعت ہوگی اور اس کے ہاں دولت کی ریل پیل ہوگی۔

# بے شمار ثواب کا حصول

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے، کہ جو کوئی فرض نماز وں میں سورۃ التکاثر پڑھے گا تو اس کو سو شہیدوں کا ثواب عطا کیا جائے گا اور جو نوافل میں پڑھے گا وہ قبر کے عذاب سے محفوظ رہے گا۔

# مُردہ عزیز کو خواب میں دیکھنا

جو کوئی کسی مُردے کو خواب میں دیکھنا چاہتا ہو تو وہ نماز عشاء کے

بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۂ التکاثر پڑھے اور سلام کے بعد درُود پاک پڑھتا ہوا سوجائے اِن شاء اللہ تعالیٰ خواب میں زیارت ہو جائے گی۔

## روزِ محشر چہرے پرنور

جو کوئی روزانہ نمازوں میں سورۂ العصر پڑھا کرے تو بفضل باری تعالیٰ روزِ محشر اس کا چہرہ روشن و منور ہوگا۔

## مال کی حفاظت

کوری ٹھیکری پر سورۂ والعصر لکھ کر مال کے اندر رکھے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ مال ہر آفت سے بچا رہے گا۔

## بُری موت سے حفاظت

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی بکثرت سورہ ھمزہ پڑھنے کا معمول بنالے تو اس کے رزق میں وسعت ہوگی اور وہ بُری موت سے محفوظ رہے گا۔

## آشوبِ چشم کا علاج

باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ سورۂ ھمزہ پڑھ کر آشوبِ چشم کے

مریض پر دم کرے ان شاء اللہ تعالیٰ شفا حاصل ہوگی۔

## روز محشر حساب کتاب میں آسانی

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورہ فیل پڑھا کرے گا تو روز محشر اس کے لیے ہر چیز گواہی دے گی اور اللہ رب العزت اس کے حساب میں آسانی فرمائے گا اور اسے جنت میں داخل فرمائے گا۔

## دشمن کے شر سے بچاؤ

جو کوئی نماز فجر کی سنتوں کی پہلی رکعت میں سورہ الم نشرح اور دوسری رکعت میں سورۃ فیل پڑھنے کا معمول بنائے تو وہ بفضل باری تعالیٰ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## دشمن مغلوب ہو جائے

جو کوئی دشمن کا سامنا کرنے سے قبل سورۂ فیل پڑھ کر جائے تو اس کو دشمن پر غلبہ حاصل ہوگا۔

## آفات و بلیات سے حفاظت

چاندی کی تختی پر سورۂ فیل کندہ کرا کر گھر میں دیوار کے ساتھ لگا دیئے

سے وہ گھر بفضلِ باری تعالیٰ ہر طرح کی آفات و بلیات سے محفوظ رہتا ہے۔

## خفقان کا علاج

اس مرض میں چینی کی پلیٹ پر سورۂ قریش زعفران سے لکھ کر پانی سے دھوئے اور مریض کو پلائے ان شاء اللہ تعالیٰ شفا حاصل ہو گی۔

## کھانا کھانے سے نقصان نہ ہو

جو کوئی کھانا کھانے سے پہلے سورۂ قریش پڑھ کر دم کرے تو اس کھانے میں برکت پیدا ہو گی اور بفضلِ باری تعالیٰ اس کھانے سے کوئی ضرر نہیں پہنچے گا۔

## ظالم اور حاسد کے شر سے بچاؤ

ظالم اور حاسد کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے نمازِ عشاء کے بعد ایک سو ایک مرتبہ سورۂ قریش پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پانی پی لے ان شاء اللہ تعالیٰ ظالم اور حاسد کے شر سے بچا رہے گا۔

## زہر کا اثر زائل ہو گا

چینی کی پلیٹ پر زعفران سے سورۂ قریش لکھ کر پی لینے سے

زہر کا اثر زائل ہو جاتا ہے۔

## نماز اور روزوں کی قبولیت

حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورۂ ماعون پڑھا کرے تو اللہ رب العزت اپنے فضل و کرم سے اس کے روزے اور نمازیں قبول فرمائے گا۔

## حوض کوثر کا جام ملنا

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورۂ کوثر پڑھا کرے گا تو اللہ رب العزت قیامت کے دن اس کو حوض کوثر سے پلائے گا۔

## دشمن ناکام ہو

ایسا دشمن جو حسد کی وجہ سے نقصان پہنچانے کا خواہاں ہو تو چاہیئے کہ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن ناکام ہو گا۔



## دشمن کے شر سے بچاؤ

باوضو حالت میں عرق گلاب و زعفران سے سورۂ کوثر لکھ کر تعویذ کی طرح اپنے گلے میں ڈالے ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت

جو کوئی جمعہ کی شب نماز عشاء کے بعد ایک ہزار مرتبہ سورۂ کوثر اور ایک ہزار مرتبہ درود پاک پڑھ کر دائیں کروٹ پر لیٹ کر سو جائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اسے خواب میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت کی سعادت حاصل ہو گی۔

## دیو اور آسیب سے حفاظت

ایک حدیث پاک میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی سورۂ کافرون پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کو ہر حرف کے بدلے دس نیکیوں کا ثواب عطا فرمائے گا اور وہ شرِ دیو اور آسیب سے نڈر ہو جائے گا۔



# نیک بختوں میں شمار

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورۂ اخلاص اور سورۂ کافرون پڑھے گا تو اللہ رب العزت اس کے والدین کی مغفرت فرمائے گا اور اس کا نام بدبختوں سے نکال کر نیک بختوں میں لکھ دے گا۔

# دشمنوں پر غلبہ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی نمازوں میں سورۂ النصر پڑھا کرے گا تو اللہ رب العزت اسے اپنے دشمنوں پر غلبہ عطا فرمائے گا۔

# گھر محفوظ رہے

جو کوئی رات کو سونے سے پہلے چاروں قل شریف تین تین مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ پڑھے اور اپنے اور اپنے گھر کے گرد حصار کرے تو بفضلِ باری تعالیٰ وہ گھر ہر طرح سے محفوظ رہے گا۔



## سَیِّدِنَا مَاحِ صلی اللہ علیہ وسلم

(محو کرنے والے یعنی کفر کو مٹانے والے)

جو کوئی اپنے دل سے ظلمت اور گناہوں کی سیاہی دھوئے جانے کا خواہاں ہو اور چاہتا ہو کہ اس کا دل نیکی کی طرف راغب ہو تو وہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد ۵۹ مرتبہ پڑھ لیا کرے۔

## سَیِّدِنَا دَاعِیْ صلی اللہ علیہ وسلم

(بلانے اور دعوت دینے والے)

عزت و شہرت حاصل کرنے کی غرض سے ہر نماز کے بعد ۸۵ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے ان شاء اللہ تعالیٰ چشم خلائق میں معزز و مقبول ہو جائے گا۔ عزت بڑھے گی۔

## سَیِّدِنَا بَشِیْرٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(خوشخبری دینے والے۔ بشارت دینے والے)

جو ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھ لیا کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی قبر میں اندھیرا نہ ہوگا بفضل باری تعالیٰ قبر روشن رہے گی خاتمہ بالایمان ہوگا اور روز محشر خوشی حاصل ہو گی۔

# سَیّدِنَا سِرَاجٌ مُّنِیْرٌ صلی اللہ علیہ وسلم

( روشن چراغ )

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کا خاتمہ بالایمان ہو۔ قبر میں روشنی ہو اللہ رب العزت اس پر آخرت کی مشکلات آسان فرمائے تو وہ روزانہ ۵۶۴ مرتبہ پڑھ لیا کرے اِن شاء اللہ تعالےٰ آخرت میں آسانی ہو گی۔

# سَیّدِنَا رَسُوْلٌ صلی اللہ علیہ وسلم

( پیغمبر۔ بھیجا ہوا جس پر کتاب نازل ہوئی ہو )

جو کوئی مالی پریشانی اور معاشی مشکلات کا شکار ہو کاروبار کی کوئی پریشانی ہو تو وہ ہر نماز کے بعد ۲۹۶ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو بفضل باری تعالیٰ پریشانی کا خاتمہ ہو گا۔ اللہ رب العزّت ہر طرح کی پریشانی دُور فرما دے گا۔

# سَیّدِنَا طٰہٰ صلی اللہ علیہ وسلم

( گناہوں سے پاک و منزّہ۔ ہادی و رہنما )

نئے کاروبار کا آغاز کرتے ہوئے افتتاح کے دن باوضو حالت میں بکثرت پڑھنے سے اِن شاء اللہ تعالیٰ کاروبار میں خوب برکت پیدا ہو گی۔



## سَیِّدِنَا ھَادِیْ صلی اللہ علیہ وسلم

(ہدایت دینے والے)

اگر کوئی جنگل یا بیابان میں یا کسی بھی جگہ پر راستہ بھول گیا ہو اور کوئی راستہ بتانے والا نہ ہو تو بیس مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالے راستہ مل جائے گا۔

## سَیِّدِنَا مُھْدِیْ صلی اللہ علیہ وسلم

(ہدایت والے)

اگر کسی کی اولاد نافرمان ہو تو با وضو حالت میں ۵۹ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائے چالیس یوم تک روزانہ بلا ناغہ کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ اولاد فرمانبردار ہو جائے گی۔

## سَیِّدِنَا نَبِیْ صلی اللہ علیہ وسلم

(خبر دینے والے)

ہر نماز کے بعد ۶۲ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لینے سے اللہ تعالے کا خصوصی فضل و کرم حاصل ہوتا ہے معرفت کی دولت مل جاتی ہے ہر مشکل دُور ہو جاتی ہے۔

## سَیِّدِنَا نَذِیرٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(ڈرانے والے یعنی اللہ تعالیٰ کے عذاب سے ڈرانے والے)

ہر جمعہ کو باوضو حالت میں ۹۶۰ مرتبہ پڑھ لینے سے اللہ تعالیٰ آخرت کی مشکلات آسان فرماتا ہے قبر میں کشادگی اور عذاب قبر سے محفوظ رکھتا ہے۔

## سَیِّدِنَا خَلِیلٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(سچا دوست)

جو کوئی سوتے ہوئے برے خواب دیکھتا ہو اور خواب میں ڈر جاتا ہو تو وہ سونے سے قبل باوضو حالت میں اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے سینے پہ دم کر لیا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ سکون سے نیند آئے گی۔

## سَیِّدِنَا یٰسٓ صلی اللہ علیہ وسلم

امتحان میں کامیابی کے لیے ہر فرض نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو ان شاء اللہ تعالیٰ امتحان میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## سَیِّدِنَا مُزَّمِّلٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(کملی والے - چادر اوڑھنے والے)

ہر طرح کی مشکل کے خاتمے کے لیے سات یوم تک بلا ناغہ نماز تہجد کی ادائیگی کے بعد ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو ان شاء اللہ تعالیٰ مشکل آسان ہو جائے گی۔

## سَیِّدِنَا وَلِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم

(دوست۔ ساتھی۔ رفیق)

اللہ رب العزت کی بارگاہ اقدس میں عاجزی کے ساتھ ہر نماز کے بعد چھیالیس مرتبہ پڑھتے رہنے سے ان شاء اللہ تعالیٰ پروردگار عالم کی قربت نصیب ہوگی اللہ تعالیٰ اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔

## سَیِّدِنَا نَاصِرٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(مددگار۔ مدد کرنے والا)

سفر میں ہر طرح کی پریشانی اور مصیبت سے محفوظ رہنے کے لیے باوضو حالت میں ۳۱۱ مرتبہ پڑھ کر رخصت ہو ان شاء اللہ تعالیٰ سفر کی صعوبتوں سے بچا رہے گا۔ اور بخیر و عافیت واپسی ہوگی۔

## سَیِّدِنَا حَمِیْدٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(جس کی تعریف کی گئی ہو۔ تعریف کیا ہوا)

شیطان کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے ہر نماز کے بعد باسٹھ مرتبہ پڑھ لینے سے اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھتا ہے اور نیکی کے کام کرنے کی توفیق عطا فرماتا ہے۔

## سَیِّدِنَا حَکِیْمٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(حکمت والا۔ دانا)

میاں بیوی میں ناچاقی کی صورت میں باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر کھانے والی چیز پر دم کر کے دونوں کو کھلا دی جائے ان شاء اللہ تعالیٰ میاں بیوی کے درمیان ناچاقی ختم ہو جائے گی۔

## سَیِّدِنَا مُدَّثِّرٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(چادر اوڑھنے والے۔ لحاف لپیٹنے والے)

اگر کسی کو کوئی اہم ذمہ داری مل گئی ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس سے خوش اسلوبی کے ساتھ عہدہ برآ ہو تو وہ بکثرت پڑھا کرے اِن شاءاللہ تعالیٰ اس ذمہ داری کو نبھانے کی اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائے گا۔

## سَیِّدِنَا شَفِیْعٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(شفاعت کرنے والے۔ بخشوانے والے)

جس کو بات بات پر جھوٹ بولنے کی عادت پڑ گئی ہو تو وہ روزانہ چار سو ساٹھ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی بُری عادت چھوٹ جائے گی۔

## سَیِّدِنَا حَبِیْبٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(دوست - پیارے دوست)

ہر فرض نماز کے بعد ۱۲۱ مرتبہ پڑھ لینے سے اللہ رب العزت کی خوشنودی حاصل ہوتی ہے اللہ تعالےٰ اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرماتا ہے۔

## سَیِّدِنَا حُجَّۃٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(دلیل)

کسی بھی جائز حاجت کے لیے چالیس یوم تک بلاناغہ روزانہ چار سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ جو بھی حاجت ہو گی وہ پوری ہو جائے گی۔

## سَیِّدِنَا کَلِیْمٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(کلام کرنے والا - یعنی اللہ تعالےٰ سے ہمکلام ہونے والے)

اگر کسی کی زبان میں لکنت ہو تو وہ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھ

لیا کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ زبان کی لکنت ختم ہو جائے گی اللہ تعالےٰ فصاحت و بلاغت سے نوازے گا۔

## سَیِّدِنَا شَہِید صلی اللہ علیہ وسلم

(گواہ - ہر چیز کے جاننے والے)

اگر کسی کے دانت بہت کمزور ہوں اور ہلتے ہوں تو وہ مسواک کرتے ہوئے پڑھے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ اس کے دانت بہت مضبوط ہوں گے اور کبھی خراب نہ ہوں گے۔

## سَیِّدِنَا مُصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

(منتخب کیے گئے۔ چُنے ہوئے)

عہدہ میں ترقی یا امتحان میں کامیابی کے لیے روزانہ باوضو حالت میں ۹۲۳ مرتبہ پڑھ کر دُعا مانگے اِن شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔

## سَیِّدِنَا مُرتضیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

(محبوب اور پسند کیے گئے - برگزیدہ)

اگر کوئی مشکل یا پریشانی لاحق ہو گئی ہو تو سات یوم تک بلاناغہ

روزانہ باوضو حالت میں چودہ سو پچاس مرتبہ پڑھ کر دُعا مانگے تو اِن شاءَ اللہ تعالیٰ پریشانی اور مشکل ختم ہو جائے گی۔

## سَیِّدِنَا قَائِمُ صلی اللہ علیہ وسلم

(کھڑا ہونے والا، قائم کرنے والا)

بیماری کی وجہ سے جو کوئی بہت کمزور ہو گیا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھ لیا کرے اِن شاء اللہ تعالےٰ کمزوری اور نقاہت دُور ہو جائے گی

## سَیِّدِنَا مُخْتَارُ صلی اللہ علیہ وسلم

(پسندیدہ - با اختیار)

چشم خلائق میں مقبول و معزز ہونے کی غرض سے روزانہ پچاس مرتبہ پڑھ کر اپنے اُوپر دم کرے اِن شاء اللہ تعالےٰ لوگوں میں خُوب مقبول ہو گا۔

## سَیِّدِنَا حَافِظُ صلی اللہ علیہ وسلم

(حفظ کرنے والے، حفاظت کرنے والے)

مرضِ نسیان کی صورت میں ہر نماز کے بعد پچاس مرتبہ پڑھے، تو

ان شاء اللہ تعالیٰ حافظے کی کمزوری دُور ہو جائے گی۔ اور یادداشت خوب مضبوط ہو گی۔

## سَیِّدِنَا عَادِلُ صلی اللہ علیہ وسلم

(عدل کرنے والے۔ انصاف کرنے والے)

حاکم وقت کی مہربانی اور توجہ کے حصول کی غرض سے باوضو حالت میں پانچ سو مرتبہ پڑھ کر حاکم کے پاس جائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ حاکم وقت مہربانی سے پیش آئے گا۔

## سَیِّدِنَا صَادِقُ صلی اللہ علیہ وسلم

(سچا یعنی مکمل طور پر سچے)

جس کو بات بات پر جھوٹ بولنے کی عادت پڑ گئی ہو تو وہ روزانہ بلا ناغہ چالیس یوم تک ۹۵ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اپنے اوپر بھی دم کرے دم کیا ہوا پانی پی لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی جھوٹ بولنے کی عادت ختم ہو جائے گی۔

## سَیِّدِنَا نُورُ صلی اللہ علیہ وسلم

(نور یعنی روشنی)

جو بچہ رات کو سوتے ہوئے ڈرتا ہو یا چونک کر اٹھ جاتا ہو تو اکیس مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کرے ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ سکون کی نیند سوئے گا۔

## سَیِّدِنَا وَاعِظٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(نصیحت کرنے والا)

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اسے نیکی کے کاموں کی رغبت فرمائے اور برائیوں سے بچائے تو وہ رمضان المبارک میں روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی طبیعت نیکی کی طرف مائل ہو گی۔

## سَیِّدِنَا مُبِیْنٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(ظاہر کرنے والے، واضح کرنے والے)

اگر کسی پر کوئی غلط الزام لگ گیا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد ۱۰۲ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اس کی پریشانی دور ہو جائے گی اور وہ بے گناہ ثابت ہو گا۔

## سَیِّدِنَا صَاحِبٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(ساتھی۔ سردار)

باوضو حالت میں تین سو مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور دائمی مرض میں

مبتلا مریض کو پلائے چالیس یوم تک روزانہ بلاناغہ اس عمل کی برکت سے اِن شاء اللہ تعالیٰ مریض کو بہت افاقہ ہوگا اور اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## سَیِّدِنَا بُرْھَانٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(دلیل۔ حجت۔ اللہ کی برہان)

مفلسی اور تنگدستی سے نجات کے لیے ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھے اور دعا مانگے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ رزق حلال میں برکت پیدا ہوگی اور مفلسی جاتی رہے گی۔

## سَیِّدِنَا رَءُوْفٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(نرم دل۔ مہربان۔ شفقت فرمانے والے)

دشمن کے دِل میں اپنی محبت پیدا کرنے اور اس کے دل سے دشمنی کے جذبات کو ختم کرنے کی غرض سے باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے چالیس یوم تک روزانہ اسی طرح کرے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ دشمن کا دِل نرم ہو جائے گا۔ اور وہ صلح کی طرف مائل ہوگا۔

## سَیِّدِنَا غَنِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم

(بے پرواہ)

نئے کاروبار میں برکت یا ملازمت اور روزگار کے حصول کی غرض سے روزانہ نماز فجر کے بعد دس سو ساٹھ مرتبہ پڑھ کر دُعا مانگے اِن شاء اللہ تعالیٰ جلد مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔

## سَیِّدِنَا رَحِیْمٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(مہربانی والے، مہربان، رحم والے)

دل کی سختی کو دُور کرنے کی غرض سے روزانہ نماز عصر کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھ لیا کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ قلب کی سختی نرمی میں تبدیل ہو جائے گی۔

## سَیِّدِنَا فَتَّاحٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(کھولنے والے)

جو کوئی ناحق قیدی بنا لیا گیا ہو تو وہ روزانہ نماز فجر اور نماز عصر کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ جلد اس کی رہائی عمل میں آجائے گی۔

## سَیِّدِنَا جَوَّادٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(سخی، بزرگ، سخاوت کرنے والے)

قرض کی جلد ادائیگی کی غرض سے نماز عشاء کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو بفضل باری تعالیٰ چند دنوں میں ہی قرض کی جلد ادائیگی کے اسباب پیدا ہوں گے۔

## سَیِّدِنَا یَتِیْمٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(یتیم)

زخم لگنے کی وجہ سے شدید درد ہوتی ہو تو چاہیئے کہ باوضو حالت میں نو مرتبہ پڑھ کر دم کرے ان شاء اللہ تعالیٰ درد میں افاقہ ہوگا اور جلد شفا حاصل ہوگی۔

## سَیِّدِنَا کَرِیْمٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(کرم کرنے والے)

جو کوئی بیروزگار ہو اور اچھی ملازمت کا خواہاں ہو تو وہ ہر نماز کے بعد ۲۷۰ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد روزگار حاصل ہوگا اللہ رب العزت رزق حلال کمانے کے اسباب مہیا فرمائے گا۔

## سَیِّدِنَا عَزِیْزٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(عزت والے۔ غالب)

دشمن کو مغلوب کرنے کی غرض سے ہر نماز کے بعد ۹۴ مرتبہ پڑھے چالیس یوم تک یہ عمل کرنے سے بفضل باری تعالیٰ دشمن پر غلبہ حاصل ہوگا اور وہ کوئی نقصان نہ پہنچائے گا۔

## سَیِّدِنَا شَکُوْرٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(شکر گزار۔ بہت زیادہ شکر کرنے والا)

جو کوئی کسی ایسی پریشانی میں مبتلا ہو کہ جس کے باعث شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہو تو وہ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھ لے ان شاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں پریشانی ختم ہو جائے گی۔

## سَیِّدِنَا رَشِیْدٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(ہدایت یافتہ۔ ہدایت کی راہ دکھانے والے)

رزق کی تنگی دور کرنے اور رزق حلال میں اضافے کی غرض سے روزانہ نماز فجر کے بعد ۱۱۱ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ رزق حلال میں وسعت پیدا ہو گی۔

# سَیِّدِنَا اَوَّلُ صلی اللہ علیہ وسلم

(سب سے پہلے)

اولادِ نرینہ کے حصول کی غرض سے روزانہ نمازِ عشاء کے بعد چالیس مرتبہ پڑھ کر دُعا مانگے چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ دِل کی مراد پوری ہوگی۔

# سَیِّدِنَا اَمِیْنٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(امانت دار)

جو کوئی روزانہ باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ پڑھے تو چشمِ خلائق میں معزز و محترم ہوگا اور بفضلِ باری تعالیٰ کبھی ذلیل و رسوا نہ ہوگا۔

# سَیِّدِنَا بَاطِنٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(پوشیدہ۔ چھپا ہوا۔ پنہاں)

جو کوئی کسی جائز راز سے آگاہی حاصل کرنا چاہتا ہو تو وہ ایک تہائی شب گزرنے کے بعد باوضو حالت میں تین ہزار مرتبہ پڑھے۔ سات یا اکیس یوم تک روزانہ پڑھے اِن شاء اللہ تعالیٰ وہ راز اس پر عیاں ہوجائے گا۔

# سَیِّدِنَا مُجِیبٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(قبول فرمانے والے)

چشم خلائق میں معزز و محترم ہونے کی غرض سے روزانہ نماز فجر کے بعد ۹۹ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی اور رب العزت عزت و مرتبہ عطا فرمائے گا۔

# سَیِّدِنَا حَسِیبٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(بڑے حسب نسب والے)

دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے روزانہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد ۸۰ مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن کسی طرح کا نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

# سَیِّدِنَا مُصَدِّقٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(تصدیق کرنے والے)

حاکم وقت کی مہربانی اور قربت حاصل کرنے کے لیے چالیس یوم تک روزانہ بلاناغہ طلوع آفتاب کے وقت اکیس مرتبہ پڑھے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## سَیِّدِنَا حِجَازِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم

(حجاز کے رہنے والے)

ہر نماز کے بعد ۲۹ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لیا جائے تو بفضل باری تعالیٰ بلند مرتبہ حاصل ہوگا اللہ رب العزت اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔

## سَیِّدِنَا ظَاهِرٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(غلبہ والے)

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی آنکھوں کی روشنی اور نور میں اضافہ ہو جائے تو وہ روزانہ نماز اشراق کی ادائیگی کے بعد پانچ سو مرتبہ پڑھے اور ہاتھوں کی انگلیوں پر دم کر کے آنکھوں پہ لگائے چالیس یوم تک بلا ناغہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بینائی میں کمی نہ ہوگی۔

## سَیِّدِنَا قُرَیْشِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم

(خاندان قریش سے تعلق و نسبت رکھنے والے)

عزت و مرتبہ کے حصول کے لیے روزانہ باوضو حالت میں ایک سو مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ جہاں بھی جائے گا ہر کوئی اس عزت کرے گا۔ خاندان میں

خوب قدر و منزلت ہو گی۔

## سَیِّدِنَا حَقٌّ صلی اللہ علیہ وسلم

(سچ - مجسّم سچ)

بلڈ پریشر کے مرض کی وجہ سے اگر ہر بات پر غصّہ آ جاتا ہو تو روزانہ باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ پڑھے چالیس یوم تک بلا ناغہ پڑھنے سے ان شاء اللہ تعالیٰ بلڈ پریشر کا عارضہ ختم ہو جائے گا۔

## سَیِّدِنَا قَوِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم

(طاقتور - طاقت والے)

اگر کسی کا دل کمزور ہو اور معمولی بات پر خوفزدہ ہو جاتا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھ لیا کرے ان شاء اللہ تعالےٰ قلب کی کمزوری دُور ہو جائے گی۔ اور اس کی ہمت و قوّت میں خوب اضافہ ہو گا۔

## سَیِّدِنَا مُطِیْعٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرنے والے)

جو کوئی یہ چاہے کہ اسے آخرت کی منازل میں آسانی حاصل ہو قبر میں راحت نصیب ہو تو وہ روزانہ ۱۲۹ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے ان شاء اللہ تعالیٰ

عذاب قبر سے محفوظ رہے گا۔

## سَیِّدِنَا ذَاکِرٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے والا)

یاد داشت کی کمزوری کی صورت میں روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھ لیا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ حافظہ خوب مضبوط ہوگا اور جو کچھ سُنے گا اسے عرصہ دراز تک یاد رکھے گا۔

## سَیِّدِنَا نَاطِقٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(بولنے والے۔ کلام کرنے والے)

جو کوئی اپنی عقل و فہم اور سمجھ میں اضافے کا خواہاں ہو تو وہ ہر نماز کے بعد پچاس مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے ان شاء اللہ تعالیٰ عقل و فہم میں خوب اضافہ ہوگا۔

## سَیِّدِنَا مَکِیْنٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(مکان والے)

نگاہ کی کمزوری کی صورت میں روزانہ باوضو حالت میں دس مرتبہ پڑھ لیا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ نظر کی کمزوری دور ہو جائے گی اور بینائی میں اضافہ ہوگا۔

عطا فرمائے گا۔

## سَیِّدِنَا الجَائِعُ صلی اللہ علیہ وسلم

(بھوکے رہنے والے)

قلبی اطمینان اور سکون کے لیے روزانہ ہر نماز کے بعد ۱۴۴ مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کبھی بے چینی اور پریشانی نہیں ہوگی۔

## سَیِّدِنَا الزَّاھِرُ صلی اللہ علیہ وسلم

(حسین و جمیل - خوبصورت)

اگر حاملہ عورت ہر نماز کے بعد ۲۱۳ مرتبہ پڑھ لیا کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے ہاں خوبصورت بچے کی ولادت ہوگی اور آسانی حاصل ہوگی۔

## سَیِّدِنَا الثِّمَالُ صلی اللہ علیہ وسلم

(جائے پناہ - پناہ کا مقام)

مصیبت اور پریشانی کی حالت میں سات یوم تک بلا ناغہ روزانہ نماز عصر کے بعد ۱۷۱ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ مصیبت اور پریشانی ختم ہو جائے گی۔

اِن شاء اللہ تعالیٰ اولاد مطیع و فرمانبردار ہوگی۔

## سَیِّدِنَا مَحْفُوْظٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(حفاظت کیے گئے)

جو کوئی روزانہ نماز فجر اور نماز عصر کے بعد ۱۴۱ مرتبہ پڑھ لیا کرے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ آفات و بلیات اور بری موت سے محفوظ رہے گا اللہ رب العزت اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

## سَیِّدِنَا مِصْبَاحٌ صلی اللہ علیہ وسلم

(روشن چراغ)

رات کو سونے سے قبل باوضو حالت میں ۱۴۱ مرتبہ پڑھ لیا جائے تو بفضل باری تعالیٰ سکون سے نیند آئے گی نیند کی حالت میں ڈرنا اور چونک جانا ختم ہو جائے گا۔

## سَیِّدِنَا اَوْلٰی صلی اللہ علیہ وسلم

(قابل ترین - لائق تر)

حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کا عشق و محبت اپنے دل میں شدید تر کرنے کی غرض سے ہر نماز کے بعد ۷۴ مرتبہ پڑھ لیا کرے

ان شاء اللہ تعالیٰ قلب عشقِ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام میں خوب سرشار ہو گا۔

## سَیِّدِنَا تَقِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم

(سب سے زیادہ پرہیزگار۔ سب سے زیادہ متقی)

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اسے برائیوں سے بچنے اور نیکی کے کاموں کے کرنے کی توفیق عطا فرمائے تو وہ روزانہ باوضو حالت میں ۵۱۰ مرتبہ پڑھ لیا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## سَیِّدِنَا مُنْجٍ صلی اللہ علیہ وسلم

(نجات کا ذریعہ۔ باعث نجات)

جس عورت کا شوہر ظالم ہو اور بہت تنگ کرتا ہو تو وہ عورت روزانہ نماز عشاء کے بعد ۹۳ مرتبہ پڑھ لیا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ شوہر راہ راست پر آجائے گا اور اس کو تنگ نہ کرے گا۔

## سَیِّدِنَا الْجِدُّ صلی اللہ علیہ وسلم

(بہت کوشش کرنے والے)

اللہ رب العزت کی قربت کے حصول کی غرض سے ہر نماز کے بعد ایک

سو مرتبہ پڑھے تو ان شاء اللہ تعالیٰ عبادت الٰہی کا ذوق و شوق پیدا ہو گا اور اللہ تعالیٰ نیکی کے کاموں کے کرنے کی توفیق عطا فرمائے گا۔

## سَیِّدِنَا الْقَاضِیُ صلی اللہ علیہ وسلم

(منصف - فیصلہ کرنے والے)

جو دو فریقین کے مابین فیصلہ کرنے کے لیے منصف بنایا گیا ہو مگر شش و پنج میں ہو کہ کیسے درست فیصلہ کرے تو وہ باوضو حالت میں ۹۱۱ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ درست فیصلہ کرنے کی قدرت حاصل ہو گی۔

## سَیِّدِنَا الرَّاجِفُ صلی اللہ علیہ وسلم

(اللہ تعالیٰ کے خوف سے کانپنے والے)

اگر کسی کا قلب بہت سخت ہو اور کسی بھی واقعہ پر نرم نہ ہوتا ہو تو وہ روزانہ ۲۸۴ مرتبہ پڑھ لیا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے دل میں خوف باری تعالیٰ پیدا ہو جائے گا اور دل میں نرمی پیدا ہو جائے گی۔

## سَیِّدِنَا الْاَحْشَمُ صلی اللہ علیہ وسلم

(بہت ہی باوقار ہستی)

چشم خلائق میں معزز و محترم ہونے کی غرض سے روزانہ نماز فجر کے بعد طلوع آفتاب سے قبل ۳۴۹ مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جہاں بھی جائے گا لوگ عزت و احترام سے پیش آئیں گے۔

## سَیِّدِنَا اٰخِرُ صلی اللہ علیہ وسلم

(آخری رسول)

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ عذاب قبر سے محفوظ رہے اور اس کا خاتمہ بالایمان ہو تو وہ ہر نماز کے بعد دوسو مرتبہ پڑھ لیا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ آخرت کی منازل میں آسانی ہوگی۔

# اسمائے پاک سیّدنا علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا شمار عشرہ مبشرہ میں ہوتا ہے آپ کے متعلق سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ تمام لوگ مختلف درختوں کی شاخیں ہیں۔ میں اور علی ایک ہی درخت سے ہیں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پروردگار عالم کی بارگاہ اقدس کے مقبول اور برگزیدہ بندے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ بندوں کے وسیلہ جمیلہ سے دعائیں مانگنا یقیناً قبولیت دُعا کا باعث ہوتا ہے حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم کے اسمائے پاک پڑھ کر ان کے وسیلہ سے دعا مانگی جائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ دلی مراد پوری ہوتی ہے۔

## ہمّت وجرأت کیلئے

جس میں ہمت وجراءت کا فقدان ہو تو وہ ان اسمائے مبارکہ کو پڑھ کر اوّل وآخر، درود پاک پڑھے اور بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے چالیس یوم تک روزانہ بلاناغہ یہ عمل کرے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے اندر ہمت وجراءت پیدا ہو جائے گی۔

## قوّت و طاقت کیلئے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی کمزوری دُور ہو جائے اور اس میں قوّت و طاقت پیدا ہو جائے تو وہ روزانہ باوضو حالت میں ان اسمائے پاک کو پڑھ کر ان کے وسیلہ جمیلہ سے بارگاہ الٰہی میں دُعا مانگے اِن شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔

## ہر حاجت کے لیے

ہر طرح کی جائز حاجت روائی کے لیے حضرت علی المرتضٰی کرم اللہ وجہہ الکریم کے اسمائے مبارکہ پڑھ کر اوّل و آخر درُود شریف پڑھا جائے اور ان کے وسیلہ جمیلہ سے بارگاہ الٰہی میں اپنے مقصد کے حصُول کے لیے عاجزی و انکساری سے دُعا مانگی جائے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ ضرور دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی۔ اسمائے مبارکہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

| عَلِیٌّ | مَکِّیٌّ | رَضِیٌّ | وَفِیٌّ |
|---|---|---|---|
| اے بلند مرتبہ والے | مکہ کے رہنے والے | اللہ کے پسندیدہ | وفا کرنے والے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَاکِرٌ | مُعَلِّمٌ | حَلِیْمٌ | مَنْصُوْرٌ |
| صبح اٹھ کر نماز گزارنیوالے | حق کی تعلیم دینے والے | صاحب حلم | فتح مند |
| سَیِّدٌ | مُصَلِّیٌ | صَادِقٌ | مُتَصَدِّقٌ |
| سردار | نماز گزار | سچے | خیرات دینے والے |
| رَحِیْمٌ | رَاجِعٌ | جَاهِدٌ | مَوَالِیْدٌ |
| رحم کرنے والے | حق کو پھیلانے والے | جہاد کرنے والے | صاحب اولاد |
| کَرِیْمٌ | ضَابِطٌ | حَاضِرٌ | وَافِیٌ |
| بزرگ | ضابطہ رکھنے والے | وقت پر حاضر ہونیوالے | وفا کرنے والے |
| صَاحِبٌ | اَخُو الْمُصْطَفٰی | دَاعٍ | رَاعٍ |
| صاحب | رسول پاک کے بھائی | حق کی دعوت دینوالے | حق کی نگہبانی کرنیوالے |
| شَفِیْعٌ | مُشَفَّعٌ | مُحَرِّمٌ | مُنْعِمٌ |
| شفاعت کرنیوالے | شفاعت قبول کیے ہوئے | منہیات کو حرام کرنیوالے | انعام دینے والے |
| مُکَرَّمٌ | شَرِیْفٌ | فَاتِحٌ | وَصِیٌّ |
| بزرگ | صاحب شرافت | فتح کرنے والے | وصیت کیے ہوئے |

| زَکِیٌّ | حَبِیْبٌ | مُجْتَهِدٌ | عَافٍ |
|---|---|---|---|
| پاکیزہ | رسول پاک کے پیارے | اجتہاد کرنے والے | معاف کرنیوالے |

اِبْنُ عَمِّ رَسُوْلِ اللّٰهِ الْمُصْطَفٰی صَلَّی

چچا زاد بھائی چنے ہوئے رسول اللہ کے درود بھیجے اللہ

اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِرَحْمَتِكَ

اُوپر ان کے اور سلام بھیجے ساتھ رحمت اپنی کے

یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۝

اے سب سے بڑھ کر رحم کرنے والے زیادہ مہربان

# اسمائے پاک

# سیّدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا

خاتون جنت سیدۃ النساء حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی پیاری صاحبزادی ہیں۔ آپ کے اسمائے مبارک پڑھنا خیر و برکات کے حصول کا باعث ہے۔

## گھریلو سکون کیلئے

گھر میں سکون اور راحت کے لیے پانچ یوم تک روزانہ باوضو حالت میں سیّدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے اسمائے مبارکہ پڑھ کر اوّل و آخر دُرود پاک پڑھتے ہوئے بارگاہ الٰہی میں دُعا مانگی جائے ان شاء اللہ تعالیٰ گھر کا ماحول کبھی ناخوشگوار نہ ہوگا اللہ رب العزت اپنا فضل و کرم فرمائے گا۔

## بچّی کی شادی کیلئے

جس بچی کی شادی نہ ہوتی ہو تو چالیس یوم تک روزانہ بلاناغہ یہ اسمائے پاک پڑھ کر ان کے وسیلہ جمیلہ سے دُعا مانگی جائے بفضل باری تعالیٰ

بہت جلد بچی کا رشتہ طے ہو جائے گا اور شادی بھی حسبِ منشا، ہو جائے گی۔

## شرم وحیا کے لیے

اگر کوئی بچی بہت بیباک ہو ہر کسی سے بدتمیزی کرتی ہو تو ان اسمائے پاک کو باوضو حالت میں پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں ان کے وسیلہ جمیلہ سے دعا مانگے اور پھر چینی پر دم کر کے چینی دودھ میں گھول کر پلا دے پانچ یا سات یوم تک روزانہ یہ عمل کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ بچی میں شرم وحیا پیدا ہو جائے گی اور وہ ہر ایک کی عزت واحترام کرے گی۔

## میاں بیوی میں سلوک کیلئے

جن میاں بیوی میں ناچاقی ہو تو ان اسمائے پاک کو پڑھ کر بارگاہِ الٰہی میں ان کے وسیلہ سے دعا مانگے اور کسی میٹھی چیز یا کسی بھی کھانے والی چیز پر دم کرے روزانہ دونوں کو کھلا دے پانچ یوم کے اندر اندر اِن شاء اللہ تعالٰے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی اور میاں بیوی میں خوب سلوک ہو جائے گا۔ اسمائے پاک سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالٰے عنہا یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے

| فَاطِمَةُ | زُهْرَةُ | بَتُوْلُ | سَيِّدَةُ |
|---|---|---|---|
| سیدہ فاطمہ | روشن | تارک الدنیا | امت کی سردار |
| زُهْرَةُ | مُهَاجِرَةُ | دَانِيَةُ | زَاهِدَةُ |
| نورانی | ہجرت کرنے والی | فرمانبردار | صاحب زہد |
| عَابِدَةُ | مُخَدَّرَةُ | وَلِيَّةُ | مَعْصُوْمَةُ |
| عبادت گذار | پردہ نشین | اللہ کی دوست | صاحب عصمت |
| تَقِيَّةُ | نَقِيَّةُ | زَكِيَّةُ | مَسْتُوْرَةُ |
| پرہیزگار | خالص الغیب | پاکیزہ | صاحب پردہ |
| مَحْرُوْسَةُ | مُصَلِّيَةُ | قَائِمَةُ | رَاكِعَةُ |
| نگہبانی کی ہوئی | نماز گذار | حق پر قائم رہنے والی | رکوع کرنے والی |
| سَاجِدَةُ | شَاهِدَةُ | طَاهِرَةُ | صَائِمَةُ |
| سجدہ کرنے والی | شہادت دینے والی | پاک | روزہ دار |
| صَالِحَةُ | صَائِبَةُ | رَضِيَّةُ | مَرْضِيَّةُ |
| نیک عمل والی | پسندیدہ اللہ کی | خدا کی رضا چاہنے والی | خدا کی طرف سے راضی ہونے والی |

| جَلِیلَۃٌ | بَاطِنَۃٌ | عَالِیَۃٌ | صَفِیَّۃٌ |
|---|---|---|---|
| بزرگ | باطن کمال والی | بلند مرتبہ والی | صاف دل والی |
| رَفِیعَۃٌ | زَکِیَّۃٌ | سَلِیمَۃٌ | حَلِیمَۃٌ |
| بلند درجے والی | پاک | سلامت رہنے والی | صاحب حلم |
| خَدِیمَۃٌ | حَکِیمَۃٌ | حَبِیبَۃٌ | جَمِیلَۃٌ |
| خدمت کی ہوئی | صاحب حکمت | حق سے محبت رکھنے والی | صاحب جمال |
| جَلِیلَۃٌ | عَصِمَۃٌ | مُشْفِقَۃٌ | طَاھِرَۃٌ |
| صاحب بزرگی | صاحب عصمت | غریبوں پر شفقت | پاک |
| مُطَھِّرَۃٌ | صَالِحَۃٌ | فَصِیحَۃٌ | صَبِیحَۃٌ |
| پاک کرنے والی | نیک بخت | خوش بیان | روشن ضمیر |
| مُصْلِحَۃٌ | مُنْجِیَۃٌ | مُحِلَّۃٌ | مُکَبِّرَۃٌ |
| اصلاح کرنے والی | نجات دلانے والی | اچھے کاموں کے حلال کرنیوالی | بزرگ تر |
| مُجِدَّۃٌ | قَارِیَۃٌ | جَارِیَۃٌ | وَسِیلَۃٌ |
| صاحب فخر | قرآن کی قاریہ | حق کو جاری رکھنے والی | خدا سے ملانے والی |

| نَصِیبَۃٌ | نَجِیبَۃٌ | شَرِیفَۃٌ | کَرِیمَۃٌ |
|---|---|---|---|
| جنت کی سردار | خالص حسب ونسب والی | حسبی شرافت | بزرگ |
| مُکَرَّمَۃٌ | عَالِمَۃٌ | فَاتِحَۃٌ | بَاسِطَۃٌ |
| عزت دی ہوئی | صاحب علم | فتح مند | فراخی والی |
| مُحَرَّمَۃٌ | عَامِلَۃٌ | دَاعِیَۃٌ | رَاغِبَۃٌ |
| حرمت والی | نیک عمل کرنے والی | حق کی دعوت دینے والی | رغبت رکھنے والی |
| شَافِعَۃٌ | شَفِیعَۃٌ | مُشَفَّعَۃٌ | مَکِّیَّۃٌ |
| سفارش کرنے والی | شفاعت والی | سفارش قبول کی گئی | مکہ والی |
| مَدَنِیَّۃٌ | مَنِیہَۃٌ | مُحِبَّۃٌ | نَاصِحَۃٌ |
| مدینے کے رہنے والی | باطل سے منع کرنیوالی | حق کو دوست رکھنے والی | نصیحت کرنے والی |
| رَاجِفَۃٌ | نَبِیہَۃٌ | مُخْبِرَۃٌ | وَافِیَۃٌ |
| خلق کی نگہبان | خبردار کرنیوالی خبر دینے والی | خبر دینے والی | وفا کرنے والی |
| نَاصِبَۃٌ | قَادِرَۃٌ | صَاحِبَۃٌ | رَاضِیَۃٌ |
| صاحب نصیحت | صاحب قدرت | نیک صحبت والی | حق پر راضی رہنے والی |

| حَاضِرَةٌ | عَلِيَّةٌ | عَرَبِيَّةٌ | قَاضِيَةٌ |
|---|---|---|---|
| حاضر ہونے والی | بلند قدر | عرب کے رہنے والی | دین کا حکم جاری کرنیوالی |
| حِجَازِيَّةٌ | تِهَامِيَّةٌ | حُجَّةٌ | وَجِيهَةٌ |
| مکہ کے رہنے والی | مدینہ کی رہنے والی | خدا کی حجت | خوب صورت |
| وَاحِدَةٌ | سَائِمَةٌ | رَضِيَّةٌ | نُورٌ |
| یگانہ روزگار | نگہبان اُمت رسول | حق پر رہنے والی | سراپا نور |

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا

راضی ہو اللہ تعالے ان سے

# اسمائے مبارکہ

# حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بہت ہی پیارے نواسے ہیں۔ بخاری شریف کی حدیث مبارکہ ہے کہ آپ سیّدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بہت زیادہ مشابہت رکھتے تھے، آپ کے بہت سے فضائل و مناقب ہیں آپ کے وسیلہ جمیلہ سے مانگی ہوئی دُعا بارگاہِ الٰہی میں قبولیت کا درجہ پاتی ہے آپ کے اسمائے مبارکہ کے حوالہ سے جو بھی جائز دُعا مانگی جائے اِن شاء اللہ تعالیٰ قبول ہوتی ہے۔

## عزّت و مرتبہ کیلئے

جو کوئی یہ چاہے کہ اسے بہت زیادہ عزت و مرتبہ حاصل ہو جائے تو وہ روزانہ نمازِ عشاء کی ادائیگی کے بعد ان اسمائے مبارکہ کو پڑھ کر اوّل و آخر درود پاک پڑھے اور ان کے وسیلہ جمیلہ سے بارگاہِ الٰہی

میں دُعا مانگ لیا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ اسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔

## فریقین میں صُلح کے لیے

اگر فریقین کے مابین عداوت ہو اور صلح پر آمادہ نہ ہوتے ہوں تو ان اسمائے مبارکہ کو باوضو حالت میں پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے اور شیرینی پر دم کر کے دونوں کو کھلا دے ان شاء اللہ تعالیٰ دونوں صلح کی طرف راغب ہو جائیں گے۔

## صبر و برداشت کیلئے

اگر کسی میں صبر و برداشت کا مادہ بہت کم ہو معمولی سی بات پر صبر کا دامن ہاتھ سے چھوڑ دیتا ہو تو وہ روزانہ نماز عصر کے بعد ان اسمائے مبارکہ کو پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے اول و آخر درود پاک پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم تک روزانہ بلاناغہ اس عمل کے کرنے سے طبیعت میں صبر و برداشت کی قوت پیدا ہو جائے گی۔



# بھائیوں میں سلوک و اتفاق کیلئے

اگر دو بھائیوں کے مابین اتفاق نہ ہو تو باوضو حالت میں ان اسمائے مبارکہ کو پڑھ کر بارگاہِ الٰہی میں دُعا مانگے اور کسی میٹھی چیز پر دم کر کے دونوں کو کھلا دے پانچ یوم تک روزانہ یہ عمل کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ دونوں میں سلوک و اتفاق ہو جائے گا۔ اور نا چاقی ختم ہو جائے گی۔

# چشمِ خلائق میں معزز ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جہاں بھی جائے لوگ اس کے ساتھ عزت و احترام سے پیش آئیں تو وہ روزانہ باوضو حالت میں ان اسمائے مبارکہ کو پڑھ کر نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ اوّل و آخر درود پاک پڑھتے ہوئے بارگاہ الٰہی میں دُعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ چشم خلائق میں معزز و محترم ہو گا۔ اسمائے مبارکہ حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

اے اللہ رحمت بھیج ہمارے سردار حضرت محمد کے اوپر اور ان کی

# آلِ سَيِّدِنَا الْحَسَنِ الْمُجْتَبٰى اِبْنِ الْمُرْتَضٰى

اولاد کے سردار حضرت امام حسن برگزیدہ اور بیٹے علی المرتضیٰ پر

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَا عَلَمَ | الْهُدٰى | يَا عَالِمُ | يَا قَائِمُ |
| اے ہدایت | کے نشان | اے صاحب علم | اے حق پر قائم رہنے والے |
| يَا مُقِيْمُ | يَا مَلِيْحُ | يَا مُنِيْفُ | يَا حَنِيْفُ |
| مقیم رہنے والے | اے خوب رو | اے رشد زور | اے حق کی طرف پھرنے والے |
| يَا اَبَا مُحَمَّدٍ | يَا اَكْمَلُ | يَا اَجْمَلُ | يَا عَاقِ |
| اے ابو محمد | اے صفت لکھے ہوئے | اے بہت خوبصورت | اے روشن کرنے والے |
| بَدْرَ الدِّيْنِ | الْمُصْطَفٰى | يَا مُفِيْدُ | يَا مُرْتَضٰى |
| دین کے چاند | رسول پاک کے | اے فائدہ دینے والے | اے برگزیدہ |
| يَا قَاضِيُ | يَا وَالِيُ | يَا شَفِيْعُ | يَا مُشَفَّعُ |
| اے حق کا فیصلہ کرنے والے | اے ولی (حاکم) | اے شفاعت کرنے والے | اے مقبول شفاعت |
| الْوَرٰى | يَا اَهْلَ الْهُدٰى | يَا دَائِمَ الْاُمَّةِ | يَا نَذِيْرُ |
| مخلوق کی شفاعت کے | اے صاحب ہدایت | اے امت کے محافظ | اے ڈرانے والے (دوزخ) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَا مُنذِرُ | یَا بَشِیرُ | یَا مُبَشِّرُ | یَا مُبَصِّرُ |
| اے عذاب سے ڈرانے والے | اے خوشخبری دینے والے | اے اچھی بشارت دینے والے | دین حق کے سردار |
| یَا مُفَضَّلُ | یَا مُعَلِّمُ | یَا مُخبِرُ | یَا مَطلُوبُ |
| اے صاحب فضل | اے حق کی تعلیم دینے والے | اے خبر دینے والے | اے طلب کیے گئے |
| یَا طَالِبُ | یَا اَمِینُ | یَا اَمِیرُ | یَا مُکَرَّمُ |
| اے طالب حق | اے امانتی | اے سردار | اے عزت کیے ہوئے |
| یَا نَجِیبُ | یَا حَبِیبُ | یَا بَرَکَتَ اللهِ | |
| اے پاک نسب والے | اے محبوب خدا | اے برکت | اللہ کی |
| یَا مَن عَلَیکَ سَلامُ اللهِ | | یَا رَفِیقُ | یَا جَلِیلُ |
| اے وہ ذات جس پہ | سلام اللہ کا | اے دشمنوں کے دوست | اے بزرگوار |
| یَا خَلِیلُ | یَا مُعِینَ الضُّعَفَآءِ | | یَا عَالِی |
| اے دوست دار | اے کمزوروں کی مدد کرنے والے | | اے بلند قدر والے |
| یَا سِبطَ النَّبِیِّ المُصطَفٰی | | یَا ابنَ المُرتَضٰی | |
| اے اولاد نبی | مصطفیٰ کی | اے بیٹے علی مرتضیٰ کے | |

| | | |
|---|---|---|
| یَا مُکَرِّمُ الْهُدٰی | یَا عَالِمُ الرَّفِیْعُ | یَا ذَاتَ الْحَسَبِ الْعَلِیِّ |
| اے بزرگ ہدایت دینے والے | اے بلندی کے عالم | اے حسب نسب کے بزرگ |

| | |
|---|---|
| یَا ذَاتَ الْجُوْدِ الْبَلِیْغِ | یَا رَحِیْمُ |
| اے سخاوت پہنچانے والے | اے رحم کرنے والے |

| | |
|---|---|
| یَا ذَاتَ الْقَلْبِ السَّلِیْمِ | یَا سَاجِدُ |
| اے سلیم العقل | اے سجدہ کرنے والے |

| | | |
|---|---|---|
| یَا رَاکِعُ | یَا خَاشِعُ | یَا مَقْبُوْلَ اللّٰہِ |
| اے رکوع کرنے والے | اے خدا سے ڈرنے والے | اے اللہ کے چاہنے والے |

| | |
|---|---|
| یَا اَحْسَنَ الْاَخْلَاقِ | یَا عَالِمَ الْفَرَائِضِ |
| اے بہتر اخلاق والے | اے فرائض کے جاننے والے |

| | |
|---|---|
| یَا بَاقِیَ الْاَئِمَّةِ | یَا صَاحِبَ الْخَیْرِ وَالْبَرَکَةِ |
| اے اماموں کے بقیہ | اے صاحب بھلائی اور برکت |

| | |
|---|---|
| یَا صَاحِبَ الْمُرُوَّةِ وَالشَّفَقَةِ | یَا سِرَاجَ الْاُمَّةِ |
| اے صاحب احسان اور شفقت کے | اے امت کے چراغ |

| | |
|---|---|
| یَا اِمَامَ الثَّقَلَیْنِ | یَا خَیْرُ الْبَشَر |
| اے دو جہاں کے امام | اے بھلائی والے انسان |

| | | |
|---|---|---|
| یَا مُظْہِرُ | یَا اَسْرَارَ اللہ | یَا نَاصِرَ الدِّیْن |
| اے ظاہر کرنے والے | اے اللہ کے اسرار | اے دین کے مددگار |
| یَا مُجَمِّعُ | یَا کَرِیْمُ | یَا مَلْجَائِی |
| اے مجمع الکمالات | اے دونوں طرف سے | اے میری جائے پناہ شریعت کے |

| | |
|---|---|
| یَا مَاوَی الْاَنَام | یَا خَلِیْفَۃَ رَسُوْلِ اللہِ |
| اے جائے پناہ مخلوق کے | اے خلیفہ رسول اللہ کے |
| یَا اِمَامَ ابْنِ اِمَام | یَا سَعِیْدُ |
| اے امام فرزند امام | اے نیک بخت |

| | | |
|---|---|---|
| یَا شَہِیْدُ | یَا تَقِیُّ | یَا نَقِیُّ |
| اے شہادت دینے والے | اے پرہیزگار | اے سب سے اچھے |

| | |
|---|---|
| یَا مُوْنِسَ الْغُرَبَاء | یَا وَلِیُّ |
| اے غریبوں کے ساتھی | اے ولی |

| يَا ابْنَ اَسَدِ اللّٰهِ | يَا صَاحِبَ اللِّوَاءِ |
|---|---|
| اے بیٹے شیر خدا | اے جھنڈے والے |
| يَا سَيِّدَ الْاَبْرَارِ | اَلْحَيْدَرِ الْكَرَّارِ |
| اے سردار نیکوں کے | حیدر کرار کے |
| وَالْاَخْيَارِ | يَا فَخْرَ الْاَطْيَابِ |
| لوگوں کے | اے فخر شریف |
| يَا نُوْرَ الْعَيْنِ الْمُرْتَضٰى | يَا رَاكِبَ مَنْكِبِ الْمُصْطَفٰى |
| اے نور آنکھوں علی مرتضیٰ کے | اے دوش مبارک مصطفےٰ کی سواری والے |
| يَا مُجْتَبَى النَّاسِ | يَا قُدْوَةَ الثَّرٰى |
| اے چنے ہوئے برگزیدہ انسانوں کے | اے چنے ہوئے مخلوق سے |

| يَا صَبِيْحَ الْوَجْهِ | يَا اَبْرَارُ | يَا صَابِرُ |
|---|---|---|
| اے اصلاح کرنے والے | اے نیک خو | اے صبر کرنے والے |

| يَا وَلِيَّ اللّٰهِ | يَا رَاحِمَ الْمُؤْمِنِيْنَ |
|---|---|
| اے اللہ کے دوست | اے مہربانی کرنے والے مسلمانوں کے |

| | |
|---|---|
| یَا رَحِیمَ الْقَلْبِ | یَا صَالِحُ |
| اے نرم دل والے | اے نیک خو |
| یَا مُصْلِحَ الْمُسْلِمِینَ | یَا قَاعِدُ عَلَی |
| اے اصلاح کرنیوالے مسلمانوں کے | اے بیٹھنے والے |
| مَسْنَدِ الْمُصْطَفٰی | یَا بُرْھَانَ اَرْبَابِ الْوَفَا |
| محمد مصطفیٰ کے منبر پر | اے صاحب دلیل لوگوں کیلئے صاحبِ وفا |
| یَا مُقِیمَ السُّنَّةِ | یَا شَبَّرُ یَا مُطَهَّرُ |
| اے قائم رہنے والے سنّت پر | اے شبر اے پاک |
| یَا دَافِعَ الشِّرْكِ | یَا مَانِعَ الْفِسْقِ |
| اے دفع کرنیوالے شرک کے | اے منع کرنے والے فسق کے |
| یَا قَائِمَ اللَّیْلِ | وَفِیَّ الْعَهْدِ |
| اے مکمل شب بیدار | اے پورا کرنیوالے عہد کے |
| یَا اَمِینَ الْمِلَّةِ | یَا ذَا الْعِزَّةِ |
| اے امت کے صادق | اے صاحب العزت |

یَا ذَا الْکَرَامَةِ الْبَلِیْغَةِ یَا سَفِیْنَةَ

اے صاحب بزرگی والے بڑی کے — اے نجات کی

النَّجَاةِ یَا اَبَا السَّادَاةِ یَا شَمْسَ

کشتی — اے باپ سیدوں کے — اے سورج

الْهُدٰی یَا قَمَرَ التُّقٰی یَا سَمَآءَ الْعِزِّ

ہدایت — اے چاند پرہیزگاری کے — اے آسمان عزت و

وَالشَّرَفِ وَمَاحِیَ الْکُفْرِ وَالْجَوْرِ

شرف کے — اے شانیوالے کفر اور ظلم کے

یَا نِعْمَةَ اللهِ یَا رَحْمَةَ اللهِ یَا بَرَکَةَ اللهِ

اے نعمت اللہ کی — اے رحمت اللہ کی — اے برکت اللہ کی

یَا لَطِیْفُ یَا رَءُوْفُ یَا مَکَارِمَ الْاَخْلَاقِ

اے پاکیزہ — اے مہربان — اے اچھے اخلاق والے

یَا دُرَّ النُّبُوَّةِ یَا وَرْدَ بُسْتَانِ

اے نبوت کے موتی — اے ولایت کے باغ کے پھول

# اَلْوَلَایَۃِ یَا سُرُوْرَ الصُّبْحَتَیْنِ

اے دوستوں کے دل کی خوشی صبح کے سرور

# وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا

اور رحمت اللہ کی ہو مخلوق کے چنے ہوئے سردار رسول پاک

# مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

اور آپ کی اولاد پر اور آپ کے تمام اصحابہ پر

# بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۔

ساتھ رحمت اپنی کے اے سب سے بڑھ کر رحم کرنے والے

# اسمائے مبارک

# حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سیدنا رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پیارے نواسے حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ تمام اہل بیت کرام میں سے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بہت زیادہ مشابہ تھے۔

امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے وسیلہ جمیلہ سے مانگی ہوئی دعا بارگاہِ الٰہی میں قبول و مقبول ہوتی ہے اللہ رب العزت ہر امتحان میں کامیابی عطا فرماتا ہے۔

## خاتمہ بالایمان ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کا خاتمہ بالایمان ہو تو وہ روزانہ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسمائے مبارکہ پڑھ کر اوّل و آخر درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کا انجام بخیر ہوگا مرتے وقت کلمہ طیبہ نصیب ہوگا۔

# شہرت وعزت کیلئے

شہرت وعزت کے حصول کے لیے روزانہ نماز عصر کے بعد باوضو حالت میں ان اسمائے پاک کو پڑھ کر ان کے وسیلہ جمیلہ سے بارگاہ الٰہی میں دُعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ دعا ضرور قبول ہوگی اللہ رب العزت اچھی شہرت اور عزت سے نوازے گا۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لیے

اگر کسی کو ناحق جھوٹے مقدمے میں پھنسا دیا گیا ہو تو وہ روزانہ باوضو حالت میں ان اسمائے مبارکہ کو پڑھ کر اوّل و آخر دُرود پاک پڑھے اور نہایت عاجزی سے دعا مانگے تو بفضل باری تعالیٰ مقدمے کا فیصلہ اس کے حق میں ہو جائے گا۔

## شجاعت کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس میں ہمت و شجاعت پیدا ہو جائے تو وہ روزانہ نماز ظہر کے بعد ان اسمائے مبارکہ کو پڑھ کر ان کے وسیلہ جمیلہ سے بارگاہ الٰہی میں دُعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کا مقصد پورا ہوگا۔



# حق پر استقامت کیلئے

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اللہ رب العزت اسے حق گوئی کی توفیق مرحمت عطا فرمائے اور اسے حق پر ثابت قدم رہنے کی توفیق عطا فرمائے تو وہ ہر جمعہ کو نماز عصر کے بعد ان اسمائے مبارکہ کو پڑھ کر ان کے وسیلہ جمیلہ سے دعا مانگے تو بفضل باری تعالیٰ اسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی اور وہ حق بات ببانگ دہل کہہ دیا کرے گا۔

حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسمائے پاک یہ ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع جو مہربان نہایت رحم والا ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی

اے اللہ رحمت بھیج اوپر سردار ہمارے محمد اور اوپر

اٰلِهٖ سَيِّدِنَا حُسَيْنٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ

اولاد ان کی کے سردار امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر

| سَیِّدٌ | سَعْدٌ | شَہِیْدٌ | مَسْعُوْدٌ |
| --- | --- | --- | --- |
| سردار | نیک بخت | شہادت پانے والا | سعادت مند |
| مَشْہُوْدٌ | مَحْمُوْدٌ | مَوْدُوْدٌ | حَامِدٌ |
| شہادت یافتہ | صفت کیے ہوئے | مسلمانوں کے دوست | بہت تعریف کرنیوالے |
| مُحَمِّدٌ | بَشِیْرٌ | شَبِّیْرٌ | مُبَشِّرٌ |
| بہت تعریف کرنیوالے | بشارت دینے والے | شبیر | جنت کی بشارت دینے والے |
| نَذِیْرٌ | مُتَّقِیٌّ | عَاصِمٌ | مَعْصُوْمٌ |
| ڈرانے والے | پرہیزگار | نگاہ رکھنے والے | گناہوں سے پاک |
| مُعْتَصِمٌ | مُبَارَکٌ | مُنَوَّرٌ | قَآئِمٌ |
| حق سے پنجہ مارنے والے | برکت والے | روشن | حق پر قائم رہنے والے |
| مَعْرُوْفٌ | مَامُوْرٌ | مَرِیْخٌ | غَازِیٌ |
| بھلائی کا حکم دینے والے | پیشوا | دین کو نگاہ رکھنے والے | غازی |
| صَالِحٌ | صَابِرٌ | شَاکِرٌ | طَیِّبٌ |
| نیک بخت | صبر کرنے والے | شکر کرنے والے۔ | پاک |

| اَمِیۡنٌ | اَمِیۡرٌ | فَصِیۡحٌ | رَشِیۡدٌ |
|---|---|---|---|
| امانت دار | سردار | خوش بیان | راہنما |
| مَکِّیٌّ | مَدَنِیٌّ | قُرَیۡشِیٌّ | رَحِیۡمٌ |
| مکہ کے رہنے والے | مدینہ کے رہنے والے | قریشی | رحم کرنے والے |
| کَرِیۡمٌ | عَابِدٌ | زَاهِدٌ | جَاهِدٌ |
| بزرگ | عبادت گزار | صاحب زہد | جہاد کرنے والے |
| مَحۡبُوۡبٌ | مَقۡبُوۡلٌ | قَتِیۡلٌ | مَظۡلُوۡمٌ |
| خدا کے محبوب | خدا کے مقبول | شہید | ظلم کیے ہوئے |
| غَرِیۡبٌ | صَابِرٌ | رَاغِبٌ | رَاشِدٌ |
| مسافر | صبر کرنے والے | حق سے رغبت کرنیوالے | رہبر |
| عَالِمٌ | مُعَلِّمٌ | نَاطِقٌ | عَامِلٌ |
| صاحب علم | تعلیم دینے والے | نصیحت کرنے والے | عمل کرنے والے |
| سَالِمٌ | سَلِیۡمٌ | حَلِیۡمٌ | عَجِیۡبٌ |
| سلامت رہنے والے | سلیم العقل | صاحب حلم | عجوبہ روزگار |

| نَجِیبُ | نَقِیبُ | ذَاکِرُ | سَابِحُ |
|---|---|---|---|
| شریف النسب | دین کے چوکیدار | ذکر کرنے والے | تسبیح کرنے والے |
| قَانِتُ | خَالِصُ | شَجَاعُ | صَفدَرُ |
| عاجزی کرنے والے | خالص | بہادر | شیر |
| مُنِیبُ | عَزِیزُ | سَخِیُّ | رَفِیعُ |
| حق کی طرف رجوع کرنیوالے | غالب | سخاوت کرنیوالے | بلند قدر |
| مُخلِصُ | مَلِیحُ | زَکِیُّ | بَاکِیُّ |
| مخلص | خوبرو | پاک | رونے والے |
| فَاضِلُ | مُتَوَاضِعُ | خَلِیلُ | وَفِیُّ |
| صاحب فضل کے | حق پر جھکنے والے | مومنوں کے دوست | وفا کرنے والے |
| رَءُوفُ | عَطُوفُ | دَلِیلُ | شِہَابُ |
| مہربان | شفقت کرنیوالے | راہنما | ستارہ |
| ثَاقِبُ | رَاکِبُ | رَاحِمُ | حَسِیبُ |
| روشن | سوار دوش مبارک ہوں | رحم کرنے والے | صاحب حسب |

| سِرَاجٌ | وَهَّاجٌ | حَبِيبٌ | وَلِيٌّ |
|---|---|---|---|
| چراغ | روشن | محبوب خدا | صاحب ولایت |
| جَلِيٌّ | شِرَاقٌ | جَمِيلٌ | قَاتِلٌ |
| روشن کرنیوالے | شریف | صاحب جمال | قتل کرنے والے |
| بَاذِلٌ | وَاصِلٌ | مُنِيرٌ | مُفِيدٌ |
| خرچ کرنے والے | خدا سے ملنے | روشن کرنے والے | فائدہ دینے والے |
| عَاشِقٌ | صَادِقٌ | بُرْهَانٌ | مُتَيَقِّنٌ |
| عاشق خدا | سچے | دلیل | یقین کرنے والے |
| مُتَضَرِّعٌ | حَافِظٌ | رَائِحٌ | شَفِيعٌ |
| عاجزی کرنے والے | دین کے نگہبان | خوشبو دار | شفاعت کرنیوالے |
| كِرَامٌ | قَانِعٌ | جَامِعٌ | سَيِّدِنَا |
| بزرگ | قناعت کرنے والے | مجمع الاخلاق | سردار ہمارے |

اَبِي عَبْدِاللهِ الْحُسَيْنِ الْاَخِ سَيِّدِنَا

ابو عبداللہ — بھائی سردار ابو عبداللہ حضرت حسین

الْحَسَنِ الْمُجْتَبٰی ط اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلَنَا

بِحَقِّهٖ وَبِحَقِّ اَخِیْهِ وَاَبِیْهِ وَاُمِّهٖ

وَجَدِّهٖ ط اَللّٰھُمَّ ارْضَ عَنْهُ وَاقْضِ

حَاجَاتِنَا بِحَقِّهٖ وَحَصِّلْ مُرَادَنَا بِحُبِّهٖ

اٰمِیْنَ یَارَبَّ الْعٰلَمِیْنَ ط وَصَلَّی اللّٰهُ

عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ

اَجْمَعِیْنَ ○

# دُرود شریف کی فضیلت

اللہ رب العزت قرآن پاک میں ارشاد فرماتا ہے۔

"بے شک اللہ اور اس کے فرشتے اپنے نبی پر دُرود بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو! تم بھی درود و سلام آپ پر بھیجا کرو۔" (پارہ ۲۲ ع ۴)

حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام پر دُرود شریف کیسے بھیجا جائے اور اس کے پڑھنے کی فضیلت کیا ہے اس بارے میں بہت سی احادیث مبارکہ میں بیان کیا گیا ہے چنانچہ اسی حوالے سے ذیل میں چند احادیث مبارکہ پیش کی جاتی ہیں۔ احادیث مبارکہ میں بہت سے دُرود شریف آتے ہیں علماء کرام نے دُرودِ ابراہیمی کو تمام درُودوں سے افضل قرار دیا ہے۔

# دُرود ابراہیمی

حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ حضرت کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھ سے فرمایا کہ اے عبدالرحمٰن! میں تجھے ایک ایسا ہدیہ دوں جو میں نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے سُنا ہے۔ میں نے کہا، ضرور! چنانچہ انہوں نے فرمایا کہ ہم نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عرض کیا، یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ پر کن الفاظ کے ساتھ دُرود پاک پڑھا جائے (کیونکہ) اللہ تعالیٰ نے یہ تو ہمیں بتا دیا ہے کہ آپ پر کس طرح سلام بھیجیں۔ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس طرح دُرود شریف پڑھا کرو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ

وَعَلٰی اٰلِ اِبْرٰهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ

(بخاری شریف)

## حضور علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے گھرانے پر دُرود بھیجنا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص کو یہ بات پسند ہو کہ وہ جب دُرود شریف پڑھے ہمارے گھرانے پر تو اس دُرود پاک کا ثواب بہت بڑی تعداد میں دیا جائے تو وہ ان الفاظ سے دُرود پاک پڑھا کرے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ
اَزْوَاجِهٖ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَ ذُرِّیَّتِهٖ
وَاَهْلِ بَیْتِهٖ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرٰهِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ؕ

اے اللہ! دُرود بھیج محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو نبی اُمّی ہیں اور آپ کی ازواج مطہرات پر جو تمام مومنین کی مائیں ہیں اور آپ کی آل پر اور آپ کے اہل بیت

پر جیسا کہ درود بھیجا تو نے آلِ ابراہیم پر۔ بے شک حمد اور بزرگی کے لائق تو ہی ہے۔" (ابو داؤد شریف)

## قبولیت دعا کی وجہ

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا،

"ہر دعا کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پہنچنے کے لیے ان حجابات سے گزرنا پڑتا ہے جو آسمانوں کے درمیان ہیں۔ یہ حجابات درود پاک کے بغیر کسی چیز سے نہیں کھلتے۔ جب درود پاک پڑھا جاتا ہے تو یہ حجابات اٹھ جاتے ہیں اور یہ دعا آسمانوں سے بلند ہوتی جاتی ہے اگر درود پاک نہ پڑھا جائے تو یہ دعا واپس لوٹ آتی ہے۔"

## بکثرت درود پڑھنے کا فائدہ

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ارشاد فرماتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا۔

"مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو۔"

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا، یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ کے اس دنیا سے پردہ فرمانے کے بعد بھی آپ کو درود پہنچتا رہے گا؟ ارشاد فرمایا ہاں! اللہ تعالیٰ نے میری قبر پر فرشتے مقرر کر دیے ہیں ان کے سردار کا نام صلصابیل ہے اس کی شکل مرغ جیسی ہے اس کے تین پر ہیں۔ اگر وہ پروں کو کھول دے تو ایک مشرق تک اور دوسرا مغرب تک پھیل جاتا ہے اور ایک میری قبر کو ڈھانپ لیتا ہے جب کوئی مسلمان یہ درود پاک پڑھتا ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

تو فرشتہ اس مسلمان کے منہ سے یہ الفاظ ایسے چن لیتا ہے جس طرح ایک پرندہ دانے کو چنتا ہے۔ میری قبر پر وہ فرشتہ پر پھیلا کر کہتا ہے یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! فلاں شخص فلاں کے بیٹے نے آپ پر درود پاک بھیجا ہے اس درود پاک کو فرشتے لکھ لیتے ہیں۔ یہ تحریر نور کے کاغذ پر مشک اذخر سے تحریر کی جاتی ہے اس کے بیس ہزار درجات میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ بیس ہزار نیکیاں لکھ دی جاتی ہیں۔ بیس ہزار برائیاں نامہ اعمال سے ختم کر دی جاتی ہیں۔ بیس ہزار درخت نہر کے کنارے لگا دیئے

جاتے ہیں۔ اس تحریر کو مشک اذفر سے سر بمہر کر دیا جاتا ہے اور جب وہ شخص انتقال کر جاتا ہے تو اس کے سرہانے رکھ دیتے ہیں۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت کے دن جب زمین پھٹے گی تو میں سب سے پہلے باہر نکلوں گا۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام میرے لیے سواری لائیں گے اس کی پیشانی پر کلمہ طیبہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط

لکھا ہوگا۔

اس کے ستر ہزار پر ہوں گے اس وقت میں لوائے حمد اٹھا کر رضوان بہشت کو دوں گا لوائے حمد کے درمیان بھی کلمہ طیبہ لکھا ہوا ہے۔ لوائے حمد اس قدر وسیع ہے کہ اگر اس کو کھول دیا جائے تو پوری کائنات اس کے نیچے آجائے۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام میرے داہنے ہاتھ ہوں گے میکائیل علیہ السلام بائیں ہاتھ پر ہوں گے۔

اس کے بعد جب میزان عدل کے پاس لوائے حمد نصب کر دیا جائے گا۔ ترازو لگا دیا جائے گا۔ لوگوں کو بلایا جانے لگے گا اور حساب وکتاب شروع ہوگا۔ جب کوئی ایسا شخص حاضر ہوگا جس نے مجھ پر درود پاک پڑھا تھا اور کثرت سے پڑھا تھا اس کے اعمال ترازو میں رکھے جائیں گے ترازو ہلکا ہوگا اعمال تھوڑے ہوں گے میں وزن کرنے والے کو کہوں گا، اللہ تعالیٰ تجھ پر رحم فرمائے ذرا ٹھہر جاؤ اس شخص کی

ایک امانت میرے پاس ہے اس نے میرے ساتھ ایک نیکی کی ہے اور اس کے نامۂ اعمال میں لکھی ہوئی ہے چنانچہ اس کا نام جس نے درود پاک پڑھا سامنے لایا جائے گا ترازو پر رکھا جائے گا اس کا پلڑا وزنی ہو جائے گا اور اس کو جنت میں داخل کر دیا جائے گا۔

(شرف النبیؐ)

## اصل میں بخیل کون ہے

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا۔

"اصل میں بخیل وہ شخص ہے جس کے سامنے میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔" (ترمذی۔احمد)

## کثرت سے درود پاک پڑھو

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں آپ پر کثرت سے درود پاک پڑھنا چاہتا ہوں۔ اب اس کے لیے اور اپنے اوراد و وظائف کے لیے کتنا وقت مقرر کروں؟ ارشاد فرمایا جتنا تم چاہو۔

عرض کیا، چوتھائی؛ فرمایا جتنا تم چاہو اور اگر زیادہ کر لو تو تمہارے لیے اور بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا نصف؛ فرمایا جتنا تم چاہو اور اگر اس سے بھی زیادہ کر لو تو تمہارے لیے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا دو تہائی؛ فرمایا جتنا تم چاہو اگر زیادہ کر لو تو یہ تمہارے لیے اور بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا تو میں سارا وقت دُرود پاک ہی کے لیے مقرر کر لوں؟ ارشاد فرمایا ایسا ہو تو وہ تمہارے سارے کاموں کے لیے کافی ہوگا اور تمہارے گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔ (ترمذی)

معلوم ہوا کہ حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام پر دُرود بھیجنا افضل ترین وظیفہ ہے اس کو پڑھنے کے لیے کسی وقت اور تعداد کی کوئی پابندی نہیں ہے جتنا بھی زیادہ سے زیادہ ہو سکے دُرود پاک پڑھنے کا معمول بنا لیا جائے تو اللہ رب العزت اس بندے پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرماتا ہے ہر مشکل آسان فرما دیتا ہے۔ بندے کی دنیا و آخرت سنور جاتی ہے۔

## شہد میں مٹھاس کا ہونا

ایک مرتبہ حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام اسلامی لشکر کے ساتھ جہاد کے لیے تشریف لے جا رہے تھے راستے میں ایک جگہ پڑاؤ کیا،

اور حکم دیا کہ جو کچھ کھانا ہے کھالو۔ جب کھانا کھانے لگے تو صحابہ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم نے عرض کیا، یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! روٹی کے ساتھ سالن نہیں ہے۔ پھر صحابہ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم نے دیکھا کہ ایک شہد کی مکھی ہے جو کہ کافی زور سے بھنبھنا رہی ہے۔ عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ مکھی کیوں شور مچاتی ہے؟ ارشاد فرمایا، یہ کہہ رہی ہے کہ مکھیاں بے قرار ہیں اس وجہ سے کہ صحابہ کرام کے پاس سالن نہیں ہے حالانکہ یہاں قریب ہی غار میں ہم نے شہد کا چھتہ لگایا ہوا ہے وہ کون لائے کیونکہ ہم تو اسے لا نہیں سکتیں۔

پھر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا،

پیارے علی! اس مکھی کے پیچھے پیچھے جاؤ اور شہد لے آؤ چنانچہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک چوبی پیالہ پکڑ کر اس کے پیچھے پیچھے ہو لیے وہ مکھی آگے آگے اس غار میں پہنچ گئی اور آپ نے وہاں جا کر شہد صاف مصفّا نچوڑ لیا اور حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ اقدس میں حاضر ہو گئے۔ حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے وہ شہد تقسیم فرما دیا جب صحابہ کرام کھانا کھانے لگے تو مکھی پھر آ گئی اور بھنبھنانے

لگی۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مکھی پھر اسی طرح شور کر رہی ہے۔ تو ارشاد فرمایا، میں نے اس سے ایک سوال کیا ہے اور یہ اس کا جواب دے رہی ہے میں نے اس سے پوچھا ہے کہ تمہاری خوراک کیا ہے؟ مکھی کہتی ہے کہ پہاڑوں اور بیابانوں میں جو پھول ہوتے ہیں وہ ہماری خوراک ہے۔ میں نے پوچھا، پھول تو کڑوے بھی ہوتے ہیں پھیکے بھی بدمزہ بھی ہوتے ہیں تو تیرے منہ میں جا کر نہایت شیریں اور صاف شہد کیسے بن جاتا ہے تو مکھی نے جواب دیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہمارا ایک امیر اور سردار ہے جب ہم پھولوں کا رس چوستی ہیں تو ہمارا امیر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ اقدس پر درود پاک پڑھنا شروع کرتا ہے اور ہم بھی اس کے ساتھ مل کر درود پاک پڑھتی ہیں تو وہ بدمزہ اور کڑوے پھولوں کا رس درود پاک کی برکت سے میٹھا ہو جاتا ہے اور اس کی برکت و رحمت کی وجہ سے وہ شہد شفا بن جاتا ہے۔

علمائے کرام کا کہنا ہے کہ اگر درود پاک کی برکت سے کڑوے اور بدمزہ پھولوں کا رس نہایت میٹھا شہد بن سکتا ہے تلخی شیرینی میں بدل سکتی ہے تو درود پاک کی برکت سے گناہ بھی نیکیوں میں تبدیل ہو سکتے ہیں۔ (مقاصد السالکین ص ۵۳)

# دُرُود شریف کی برکت

حضرت شیخ احمد بن ثابت مغربی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے جو دُرُود شریف کی برکتیں دیکھی ہیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ جب میری شادی ہو گئی تو میرے دِل میں یہ شوق پیدا ہوا کہ کچھ طلبہ ہونے چاہئیں تاکہ نماز باجماعت پڑھی جاسکے اور دیگر دینی فوائد حاصل ہوں اور خیر خواہی کے طور پر ارادہ کر لیا کہ قرآن حکیم پڑھنے والے طلبہ رکھ لیں تاکہ ان کی خدمت کرنے سے نفع حاصل ہو اور اس اُمید پر کہ اللہ تعالیٰ ہمیں بھی ان طالب علموں کے ساتھ روزِ محشر اٹھائے۔ پھر جب طالب علم زیادہ ہو گئے تو ان کی کثرت کے باعث ہمیں زیادہ اہتمام و انتظام کرنا پڑا اور ان کے کھانے پینے کی ضروریات کے لیے ہمیں حیلہ کرنا پڑا اور اس وجہ سے میں دنیا کے دروازے میں داخل ہو گیا اور دنیا نے مجھے ایسا شکار کیا کہ دن رات اسی دُھن میں گزرنے گئے اور اباحت کی حدود میں رہتے ہوئے ہمیں کچھ کمانا پڑا اور اس کو ہم شریعت مطہرہ کی رُو سے مستحسن جانتے تھے۔

میرے بعض دوست مجھے اس سے منع کرتے رہے لیکن میں نے ان کی نصیحت اَن سُنی کر کے اپنے اس شغل کو جاری رکھا حتیٰ کہ میں نے

ایک دن خواب دیکھا، میں دیکھتا ہوں کہ کچھ نوجوان لڑکیاں ہیں جیسے کہ حوریں ہیں۔ اُن جیسا حسن دیکھنے میں نہیں آیا انہوں نے سبز حُلے پہن رکھے ہیں وہ مجھے دیکھ کر میری طرف آئیں جب وہ میرے نزدیک آئیں تو میں نے ان میں سے اپنی نانی صاحبہ کو پہچان لیا جو کہ شریفۃ الطرفین سیّدزادی اور بڑی ہی نیک و پارسا خاتون تھیں۔ میں نے اپنی نانی صاحبہ کو سلام کیا اور پوچھا کہ کیا آپ وصال نہیں فرما گئی تھیں؟ انہوں نے فرمایا، ہاں۔ میں نے پوچھا اللہ تعالیٰ کے دربار میں کیا معاملہ پیش آیا؟ فرمایا، اللہ تعالیٰ نے مجھ پر اپنے فضل سے رحم فرمایا ہے اور مجھے عزت و اکرام عطا کیا اور میں خاتونِ جنت حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پڑوس میں رہتی ہوں اور وہ تشریف لا رہی ہیں۔ پھر جب سیّدۃ النساء رضی اللہ تعالیٰ عنہا تشریف لائیں تو ایک نور تھا جگمگاتا ہُوا اور فرمایا کیا یہ ہے احمد بن ثابت جو کہ سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر کثرت سے درود شریف پڑھتا ہے۔ میں نے عرض کیا کہ میں ہی ہوں جسے اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل و کرم سے اس کام کی توفیق عطا کی ہے۔ یہ سُن کر فرمایا تجھے کیا ہو گیا ہے کہ دُنیا میں مشغول ہو کر ہم سے پیچھے ہٹ گیا ہے دنیاوی شغل ترک کر دے اور یہ اہتمام چھوڑ دے۔

میں نے عرض کی بہت اچھا۔ فرمایا، ہم تجھے ایسے نہیں چھوڑیں گی تاوقتیکہ تو ہمارے ساتھ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دربار میں حاضر ہو اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام تجھ سے عہد و میثاق لے لیں کہ تو آئندہ ایسا نہیں کرے گا۔ ہم چلتے رہے حتیٰ کہ ایک شہر آگیا جس کو میں نہیں پہچانتا تھا وہاں بہت سارے لوگ تھے جو بلند آواز سے درود پاک پڑھ رہے تھے میں نے بھی درود پاک پڑھنا شروع کر دیا اور ان کے درمیان چلتا جاتا تھا حتیٰ کہ ہم سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دربار میں حاضر ہو گئے اور سیدۃ النساء خاتون جنت رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے مجھے حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حضور کھڑا کر دیا۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرات عشرہ مبشرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے ساتھ کھانا تناول فرما رہے تھے اور میں نے سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دست مبارک میں بکری کا بازو دیکھا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اس سے گوشت تناول فرما رہے تھے میں نے اپنے دل میں کہا کہ کھانے سے فارغ ہو لیں تو سلام عرض کروں۔ میرے ساتھ آنے والے لوگ درود پاک پڑھتے رہے اور میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زیارت بھی کرتا رہا اور پھر ساتھیوں کی بلند آواز سے درود پاک پڑھنے کی وجہ سے میری جاگ کھل گئی۔

(سعادۃ الدارین)

تحفہ پنجتن پاک حصہ اوّل

# سیّدنا رسولِ کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام

# کے

# فرمودہ وظائف

# سیدنا رسولِ کریم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے فرمودہ وظائف

ہر طرح کی مشکل، پریشانی مصیبت اور حاجت روائی کے لیے حضور سرکار مدینہ علیہ الصّلوٰۃ والسّلام نے بہت سے پُر اثر وظائف تلقین فرمائے ہیں چنانچہ ذیل میں اسی حوالے سے کچھ وظائف کا بیان کیا جاتا ہے۔

## تسبیحات فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضور نبی کریم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کی خدمت اقدس میں حاضر ہونے کی غرض سے گئیں مقصد یہ تھا کہ ہاتھوں پر پڑے ہوئے

چکی پیسنے کے نشانات دکھا کر اور اپنی تکلیف کا اظہار کریں (تاکہ کوئی غلام لونڈی گھر کے کام کاج کے لیے مل جائے) اس کی وجہ یہ تھی کہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے سُنا تھا کہ آج کل آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کچھ غلام آئے ہوئے ہیں۔ سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا جب بیت اطہر میں پہنچیں تو حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسّلام تشریف نہ رکھتے تھے اس لیے ملاقات نہ ہو سکی حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیت اطہر میں موجود تھیں لہٰذا ان سے کہہ دیا۔ (یعنی کہ جس مقصد کے لیے آئی تھیں) چنانچہ جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام بیت اطہر میں تشریف لائے تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے تشریف لانے کا ذکر کیا اور آنے کا مقصد بھی بیان فرمایا۔

اس موقعہ پر حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام ہمارے گھر تشریف لائے جب کہ ہم اپنے بستروں میں لیٹ گئے تھے میں نے کھڑے ہونا چاہا تو ارشاد فرمایا کہ اپنی جگہ لیٹے رہو اور پھر ہم دونوں کے درمیان تشریف فرما ہو گئے حتیٰ کہ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک قدموں کی ٹھنڈک اپنے سینہ میں محسوس کی۔

سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہا، یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

گھر کے کام کاج میرے ذمے ہیں اور باہر کے کام حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ذمے ہیں گھر کے لیے کوئی خادمہ عطا فرمائی جائے تاکہ وہ گھر کے کام کاج میں میرا ہاتھ بٹائے، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا، کیا میں تمھیں اس سے اچھی بات نہ بتاؤں جو تم نے مجھ سے طلب کیا ہے جب اپنے بستروں پر لیٹنے لگو تو ۳۳ مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہ ۳۳ مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ۳۴ مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ پڑھ لیا کرو یہ تمہارے لیے خادم سے بہتر ہے۔

(مشکوٰۃ شریف از بخاری و مسلم)

ایک روایت میں ہے کہ حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے سیدہ عابدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو اس موقع پر (فرض) نماز کے بعد بھی یہ تسبیحات پڑھنے کو ارشاد فرمایا۔ (مسلم)

فرض نماز کے بعد اور سونے سے پہلے ان تسبیحات کو پڑھنا بہت زیادہ فوائد کا حامل ہے چونکہ حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خادم عطا کرنے کی بجائے سوتے وقت ان تسبیحات کے پڑھنے کا ارشاد فرمایا تھا اس لیے یہ بات مجرب و آزمودہ ہے کہ سونے سے قبل ان کے پڑھنے سے ایک طرح کی قوت حاصل ہوتی ہے اور دن بھر کی تھکن محنت اور کام کاج کی دکھن دور ہو جاتی ہے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے جب سے یہ وظیفہ سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے سُنا کبھی اس کو ترک نہیں کیا البتہ جنگ صفین کے موقع پر بھول گیا تھا پھر رات کے آخری حصہ میں یاد آیا تو ان کلمات کو پڑھ لیا۔

(ابوداؤد شریف)

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس عمل سے یہ بخوبی معلوم ہو جاتا ہے کہ اگر سونے سے قبل یہ تسبیحات پڑھنے سے رہ جائیں تو بعد میں رات کے کسی بھی حصہ میں جب بھی موقع ملے پڑھ لی جائیں۔

## ادائیگی قرض کے لیے

حضرت ابو وائل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ فرماتے ہیں ایک شخص حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی کہ حضرت! میں ایک مکاتب غلام ہوں آپ میری مدد فرمائیں کیونکہ مجھ سے مکاتبت کے معاوضہ کی ادائیگی نہیں ہو پاتی۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ارشاد فرمایا کہ میں تمہیں وہ دُعا کیوں نہ سکھا دوں جو حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے مجھے بتائی ہے اگر تمہارے ذمے اُحد پہاڑ کے برابر جتنا بھی قرضہ ہوگا تو اللہ تعالیٰ اس کو ادا فرما دے گا۔ مکاتب نے عرض کیا، آپ مجھے

وہ دُعا ضرور سکھائیں چنانچہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے سُنی ہوئی یہ دُعا بتائی۔

اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَ اَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ ط

ترجمہ: "اے اللہ مجھے حرام سے بچاتے ہوئے اپنے حلال کے ذریعے تو میری کفایت فرما اور اپنے فضل سے مجھے اپنے سوا ہر ایک سے بے نیاز کر دے۔" (ترمذی شریف)

## حسد اور نظر بد کے لیے

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت امام حسن علیہ السلام اور حضرت امام حسین علیہ السلام پر یہ (کلمات) دم کرتے اور فرماتے کہ تمہارے جد امجد (حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنے صاحبزادوں) حضرت اسماعیل علیہ السلام اور حضرت اسحاق علیہ السلام پر یہ دم کرتے تھے۔

اَعُوْذُ بِکَلِمٰتِ اللّٰہِ التَّامَّۃِ مِنْ کُلِّ

شَيْطَانٍ وَّهَآمَّةٍ وَّمِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَّامَّةٍ ط

" میں اللہ کے پورے کلمات کے وسیلہ سے ہر شیطان اور زہریلے جانور اور ہر نظر بد سے اللہ کی پناہ مانگتا ہوں۔ "

(بخاری شریف)

## پریشانی سے نجات

ایک روایت میں آتا ہے کہ سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالی عنہا کو صبح و شام یہ کلمات پڑھنے کی تاکید فرمائی۔

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ ط

" اے ہمیشہ زندہ رہنے والے، اے عالم کو قائم کرنے والے میں تیری رحمت سے ہی مدد کا طلبگار ہوں۔

(عمل الیوم واللیلۃ)

بزرگانِ دین کا کہنا ہے کہ ہر طرح کی پریشانی ان کلمات کے پڑھنے سے دُور ہو جاتی ہے۔



# حفاظت جان کیلئے

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا، اے علی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)! کیا میں تم کو کچھ کلمات کی تعلیم نہ دوں کہ جب کسی ہلاکت، گڑھے یا کنویں وغیرہ میں پڑ جاؤ تو ان کو پڑھ لیا کرو۔ میں نے عرض کیا، کیوں نہیں۔ (ضرور ارشاد فرمائیں) اللہ تعالیٰ ہم کو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر قربان کر دے اچھائی کی کتنی باتیں آپ نے مجھ کو تعلیم فرمائی ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جب کسی ہلاکت میں پڑ جاؤ تو یہ پڑھ لیا کرو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط

"اللہ کے نام کے ساتھ جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے اور کسی گناہ سے بچنے کی طاقت نہیں مگر اللہ کی حفاظت سے اور اللہ کی عبادت کرنے کی قوت نہیں مگر اللہ کی مدد سے جو بہت بلند عظمت والا ہے۔"

پس بے شک اس کے پڑھنے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ مصیبتوں میں سے جو مصیبت چاہے گا رفع فرمادے گا۔

## بے چینی دُور ہو

حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضورؐ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے مجھے ان کلمات کے پڑھنے کی تلقین فرمائی۔ اور مجھے یہ حکم فرمایا کہ اگر کوئی بے چینی یا پریشانی ہو تو ان کو پڑھ لیا کرو۔

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ الْکَرِیْمُ الْعَظِیْمُ سُبْحَانَہٗ تَبَارَکَ اللّٰہُ وَتَعَالٰی رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

"اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ نہایت کریم رحمت والا ہے وہ پاک ہے بابرکت ہے اللہ اور بلند ہے عرش عظیم کا مالک ہے۔ سب تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔"

# درد کا علاج

حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ انہوں نے حضور سرکار دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں ایک بیماری کی شکایت کی جسے وہ قبول اسلام کے وقت سے اپنے جسم میں محسوس کر رہے تھے حضور سرکار مدینہ علیہ الصّلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ اپنا ہاتھ اپنے جسم کے اس حصے پر رکھو جہاں پر درد ہے اور پھر تین مرتبہ یہ دُعا پڑھ کر دم کرو

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○
اَعُوْذُ بِعِزَّۃِ اللّٰہِ وَقُدْرَتِہٖ مِنْ
شَرِّ مَآ اَجِدُ وَاُحَاذِرُ ○

"اللہ کی عزت و قدرت کی پناہ چاہتا ہوں اس چیز کی برائی سے جسے پاتا ہوں اور ڈرتا ہوں۔

(مسلم شریف، ابوداؤد شریف۔ ترمذی شریف)

# خوف سے بچاؤ کیلئے

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم لوگوں نے غزوہ خندق کے روز حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عرض کیا، یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا اس مشکل گھڑی کے لیے کوئی دعا ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس دعا کو پڑھنے کی تلقین فرمائی۔

**اَللّٰھُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِنَا وَاٰمِنْ رَّوْعَاتِنَا**

"اے اللہ! ہماری پردہ پوشی فرما اور خوف کو مٹا کہ ہم کو بے خوفی اور امن سے رکھ۔"

(مشکوٰۃ شریف)

# بچھو ڈسنے کا علاج

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو نماز پڑھتے ہوئے بچھو نے ڈس لیا فارغ ہو کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا،

اللہ کی لعنت ہو بچھو پر نہ بے نمازی کو چھوڑے اور نہ دوسرے کو۔

پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پانی اور نمک منگوایا اور اس سے ڈنک کی جگہ کو دھونے لگے اور ساتھ ہی سورہ قُلْ يَاۤ اَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ، قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ، قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ، قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ پڑھتے رہے یہاں تک کہ سکون حاصل ہوگیا۔

(طبرانی صغیر)

## نظر بد سے بچاؤ

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس حضرت جبرائیل علیہ السلام تشریف لائے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو غمگین دیکھ کر پوچھا، یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! آپ کے چہرے پر غم کے آثار کیوں ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ نے فرمایا، حسن اور حسین (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کو نظر لگ گئی ہے حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کہا کہ نظر بد کو سچا جانیں کیونکہ نظر بد واقعی ہے آپ نے ان پر ان کلمات کے ذریعہ دم کیوں نہیں کیا؟ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا، کون سے کلمات کے ذریعے اے جبرائیل؟ حضرت جبرئیل امین علیہ السلام نے کہا آپ کہیئے۔

اَللّٰهُمَّ یَاذَا السُّلْطَانِ الْعَظِیْمِ ذَا

الْمَنِّ الْقَدِیْمِ ذَا الرَّحْمَةِ الْکَرِیْمِ

(اس کے بعد پڑھا) عَافِ الْحَسَنَ وَالْحُسَیْنَ

مِنْ اَنْفُسِ الْجِنِّ وَاَعْیُنِ الْاِنْسِ

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر یہ دم پڑھا تو وہ آپ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سامنے اسی وقت کھیلنے لگے۔ اس کے بعد حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ اپنے گھر والوں اور بال بچوں پر یہ دم پڑھا کرو کیونکہ پڑھے جانے والے دموں میں اس سے بہتر و مفید دم کوئی نہیں ہو سکتا۔ (کنز العمال)

چنانچہ چاہیئے کہ جس کو نظر بد لگی ہو اُس پر مذکورہ بالا دم کرتے ہوئے عَافِ سے آگے مریض کا نام لیا جائے۔

## امراض چشم کے لیے

حضرت جابر بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جس کی آنکھ میں کوئی تکلیف ہو تو وہ یہ پڑھ کر دم کرے۔

بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ اَذْھِبْ حَرَّھَا وَبَرْدَھَا وَ
وَصَبَھَا ؕ

"اللہ کا نام لے کر (میں دم کرتا ہوں) اے اللہ! اس کی گرمی اور ٹھنڈک اور بیماری کو دُور فرما۔"

(اس کے بعد کہے قُم باذن اللہ)

(نسائی، ابن ماجہ، حاکم۔ طبرانی)

## تکلیف دُور ہو جائے

حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ حضور نبی کریم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام نے ارشاد فرمایا کیا میں تجھے ایسے کلمات نہ سکھا دوں جو تم تکلیف کے وقت پڑھا کرو۔ پھر ارشاد فرمایا۔

اَللّٰہُ اَللّٰہُ رَبِّیْ لَآ اُشْرِکُ بِہٖ شَیْئًا ؕ

"اللہ میرا پروردگار ہے میں اس کی ربوبیت میں کسی کو شریک نہیں کرتا۔"

(ابوداؤد شریف)

# دشمن نقصان نہ پہنچا سکے

حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام دشمن کے خطرہ کے وقت یہ پڑھا کرتے تھے۔ (ابوداؤد شریف)

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِىْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ ط

"اے اللہ! ہم تجھ کو ان دشمنوں کے مقابلے پر پیش کرتے ہیں اور ان کے شر سے پناہ مانگتے ہیں۔"

# مصیبت سے نجات

حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ (مصیبت کے وقت) یہ پڑھنے سے اللہ رب العزت اس کے عوض میں کوئی بہتر شے عطا فرمائے گا

اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ○ اَللّٰهُمَّ عِنْدَكَ اَحْتَسِبُ مُصِيْبَتِىْ فَاْجُرْنِىْ فِيْهَا وَاَبْدِلْنِىْ

مِنْهَا خَيْرًا ط (ترمذی شریف)

"بے شک ہم اللہ ہی کے لیے ہیں اور اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں اے اللہ! میں تجھ سے اپنی مصیبت کا اجر مانگتا ہوں تو اس میں مجھے بھلائی عطا فرما اور اس کے بدلے میں مجھے اس سے اچھا بدل عطا فرما"

## پریشانی کا خاتمہ

حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ پریشانی اور غم میں مبتلا شخص یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ رَحْمَتَكَ اَرْجُوْا فَلَا تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَاَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ كُلَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ ط (ابو داؤد شریف)

"اے میرے اللہ! میں تیری رحمت کا طلبگار ہوں تو مجھے لمحہ بھر کے لیے بھی میرے نفس کے سپرد نہ کر اور میرے تمام احوال و معاملات کو ٹھیک فرما دے۔ کوئی معبود نہیں سوائے تیرے۔

# رزق میں اضافہ

حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے رزق میں فراخی و وسعت کے لیے یہ کلمات پڑھنے کے لیے فرمایا ہے۔

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ وَ وَسِّعْ لِیْ فِیْ دَارِیْ وَ بَارِکْ لِیْ فِیْ رِزْقِیْ۔ (نسائی)

"اے اللہ! میرے گناہ معاف فرما دے اور مجھے میرے گھر میں وسعت دے اور مجھے میرے رزق میں برکت عطا فرما۔"

# پہلو کے پھوڑے کا علاج

جسم کے پہلو میں نکلنے والے پھوڑے کو نملہ بھی کہتے ہیں جس کسی کو یہ پھوڑا نکل آیا ہو اس کو یوں معلوم ہوتا ہے کہ جیسے اس کے زخم میں چیونٹیاں گھس رہی ہیں اس پھوڑے کے شافی علاج کے ضمن میں حضرت شفا بنت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے فرماتی ہیں کہ ایک

دن حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام بیت اطہر میں تشریف لائے اُس وقت میں حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس بیٹھی ہوئی تھی۔ آپ نے مجھ سے فرمایا کہ تم حفصہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) کو نملہ کا منتر کیوں نہیں سکھاتی ہو۔ جیسا کہ تم نے لکھنا سکھایا۔ نملہ کے لیے یہ الفاظ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ صَلَّتْ حَتّٰی تَفُوْرَ مِنْ اَفْوَاھِنَا

اَللّٰھُمَّ اکْشِفِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ ط

(ابوداؤد شریف)

ان کلمات کو پڑھ کر دم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ پڑھنے کے بعد کسی لکڑی پر پھونک دیا جائے پھر تیز قسم کا سرکہ لے کر پتھر پر ڈال دیں اور اس لکڑی کو پتھر پر گھسائیں اس کے بعد وہ پھوڑے پر لگائیں ان شاء اللہ پھوڑے میں آرام آجائے گا اور فوری طور پر افاقہ ہوگا۔



## حاکم مسخّر ہو جائے

حاکم کو مسخر کرنے کی غرض سے حلیۃ المتقین میں تحریر ہے کہ ایک مرتبہ ایک شخص حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور عرض کی کہ مجھے حاکم شہر سے خوف محسوس ہوتا ہے کہ کہیں وہ مجھے موت کے گھاٹ نہ اتار دے آپ نے ارشاد فرمایا کہ ساعت قمر میں ایک انگوٹھی چاندی کی تیار کرو اور اس پر نگینہ کی جگہ یہ عبارت اس طرح کندہ کراؤ۔

نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں

اشھد

| اعوذ بجلال اللہ |
| --- |
| اعوذ بکلمٰت اللہ |
| اعوذ برسول اللہ |

ان لا الٰہ الّا اللہ

محمد رسول اللہ

۱۱۱۱ ۱۶۶ ۱۱

پھر نگینہ کے نیچے دو سطور میں یہ کندہ کراؤ پہلی سطر میں

اٰمنت باللہ وکتبہ

دوسری سطر میں انی واثق باللہ ورسولہ

نگینہ کے دوسری طرف نیچے یہ کندہ کراؤ

اشھد ان لا الٰہ الّا اللہ مخلصاہ

ان شاء اللہ تعالیٰ حاکم مسخر ہوگا اور نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ مگر چاہیئے کہ اس کو پاخانے میں لے کر نہ جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہر حاجت کے لیے کافی ہے۔

# تنگدستی کا خاتمہ

"صواعق محرقہ" میں تحریر ہے کہ حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خواب میں حضور سرکار دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ان کا حال دریافت فرمایا۔ امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ خیریت سے ہوں اور تنگدستی کی شکایت کی اس پر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ان کو یہ دُعا ارشاد فرمائی۔

اللّٰهم اقذف فی قلبی رجاءك واقطع رجائی عمن سواك حتی لا ارجو احدا غیرك اللّٰهم وما ضعفت عنه قوتی وقصر عنه عملی ولم تنته الیه رغبتی ولم تبلغ مسألتی فلم یجر علی لسانی مما اعطیت احدا من الاولین والآخرین من الیقین فخصنی به یا ارحم الراحمین ٥

حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ کی قسم ہفتہ بھی نہ گزرا تھا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ڈیڑھ لاکھ روانہ کیا تو میں نے کہا

الحمد للہ الذی لاینسٰی من ذکرہ و لایخیب من دعاہ ط

## مفلسی و مصیبت سے بچاؤ

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی جمعہ کے دن دو رکعت نفل نماز اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ ابراہیم اور دوسری رکعت میں سورۂ حجر پڑھے تو ان شاء اللہ تعالیٰ وہ فقر و جنون اور مصیبت سے بچا رہے گا۔

## شیر نقصان نہ پہنچائے

"عمل الیوم واللیلہ" میں حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم سے منقول ہے کہ فرماتے ہیں جب تم کسی ایسے جنگل میں ہو جہاں پر شیر کا ڈر و خطرہ ہو

تو یوں کہو۔

اعوذ بد انیال و بالجبت من شر الاسد۔

ان شاء اللہ تعالیٰ شیر اور ہر درندے کا خوف دور ہو جائے گا۔

## ہر حاجت پوری ہو

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ قضائے حاجت کی غرض سے دو رکعت نفل نماز تازہ وضو سے اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد گیارہ مرتبہ یہ پڑھے۔

فَدَعَا رَبَّهُ اَنِّىْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ فَفَتَحْنَا اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ ط پھر سلام پھیرنے کے بعد اسی جگہ پر بیٹھے اور ستر مرتبہ نادِ علی اور ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھ کر اپنی حاجت کے لیے دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہو گی۔

## مصیبت ٹل جائے

حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی کسی پر

پریشانی یا مصیبت میں مبتلا ہو تو وہ نہایت محبت و شوق سے باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ ذیل میں دیا ہوا درود جمالی پڑھ کر دعا مانگے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی مصیبت ٹل جائے گی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ بِقَدْرِ حُسْنِہٖ وَجَمَالِہٖ ط

## بخار کا علاج

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ اگر کوئی بخار میں مبتلا ہو تو باوضو حالت میں چالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں تو بفضلہٖ باری تعالیٰ بخار اتر جائے گا مجرب و آزمودہ ہے۔

## مالدار بننے کا وظیفہ

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی غربت و مفلسی کا خاتمہ ہو جائے اور وہ مالدار ہو جائے تو وہ ہر نماز کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ کثرت سے ان کلمات کا وِرد کرنے کا معمول بنا لے۔

## مَاشَآءَ اللّٰہُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ ط

اس ضمن میں امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ یہ بات کس قدر حیران کن ہے کہ جو شخص مال و دولت کے حصول کا ارادہ رکھتا ہے تو وہ مذکورہ بالا کلمات کا ورد کیوں نہیں کرتا اگر اس کام کو اس کے مجموعی اعداد بحساب ابجد کے مطابق جو کہ ۱۰۴۶ بنتے ہیں چالیس یوم تک بلاناغہ روزانہ ۱۰۴۶ مرتبہ پڑھے تو ان کلمات کی برکت سے اس کا دامن مراد بھر جائے گا۔

## ہر مراد پوری ہو

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ جو کوئی ہفتہ کے سات دنوں میں مندرجہ ذیل کے مطابق پڑھنے کا معمول بنائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی ہر مراد پوری ہوگی اس کے رزق میں اضافہ ہوگا کاروبار میں خیر و برکت پیدا ہوگی۔

| ہفتہ | کے دن ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے۔<br>یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ ط |
|---|---|

| | |
|---|---|
| اتوار | کے دن ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے۔<br>يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ ؕ |
| پیر | کے دن ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے۔<br>يَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ ؕ |
| منگل | کے دن ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے۔<br>يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ ؕ |
| بدھ | کے دن ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے۔<br>يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ |
| جمعرات | کے دن ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے۔<br>يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ؕ |
| جمعہ | کے دن ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے۔<br>لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ؕ |

# فراخی رزق کیلئے

اگر کسی کا چلتا ہوا کاروبار بند ہو گیا ہو رزق حلال میں کمی واقع ہو گئی ہو تو اس ضمن میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی یہ کلمات روزانہ پڑھ لیا کرے تو کبھی اسے رزق کی کمی نہ ہو گی۔ کلمات یہ ہیں۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ عَرَّفَنِیْ نَفْسَهٗ وَلَمْ یَتْرُکْنِیْ عُمْیَانَ الْقَلْبِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ جَعَلَنِیْ مِنْ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ جَعَلَ رِزْقِیْ لَدَیْهِ وَلَمْ یَجْعَلْهُ فِیْ اَیْدِی النَّاسِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ سَتَرَ عَوْرَتِیْ وَلَمْ یَفْضَحْنِیْ بَیْنَ النَّاسِ ط

## ثواب عظیم کا حصول

حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے فرماتی

ہیں کہ جو کوئی روزانہ نماز فجر کے بعد ایک سو مرتبہ یہ پڑھے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْمُبِيْنُ ۝ لَيْسَ

كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

نماز ظہر کے بعد بکثرت درود پاک پڑھے۔ نماز عصر کے بعد استغفار پڑھے۔ نماز مغرب کے بعد بکثرت کلمہ طیبہ پڑھے اور نماز عشاء کے بعد بکثرت کلمہ طیبہ اور کلمہ تمجید پڑھے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے گناہ بخش دیے جائیں گے اور بہت زیادہ ثواب حاصل ہو گا۔

## کبھی مفلس و تنگدست نہ ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی غربت و تنگدستی دور ہو جائے، اللہ تعالیٰ اس کے رزق حلال میں خیر و برکت پیدا فرما دے وہ دولت مند ہو جائے تو ذیل میں دیا ہوا نقش پاک باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے ان شاء اللہ تعالیٰ رزق حلال کی فراوانی ہو جائے گی۔ اس مقصد کے لیے یہ نہایت مجرب و آزمودہ نقش مبارک ہے۔

اگلے صفحہ پر ملاحظہ ہو۔

۷۸۶

| ۱۸ | ۲۱ | ۱۴ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | ۱۲ | ۱۷ | ۲۲ |
| ۱۳ | ۲۶ | ۱۹ | ۱۶ |
| ۲۰ | ۱۵ | ۱۴ | : ۰ : |

## زبان بندی کیلئے

دشمن کی زبان بندی کرنے اور حاسدوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش بہت مجرب و آزمودہ ہے ایک کاغذ پر سیاہ روشنائی سے لکھ کر کسی وزنی پتھر کے نیچے رکھ دیا جائے نقش لکھنے کے بعد اس کے ساتھ دشمن اور اس کی والدہ کا نام بھی لکھیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۶۵۶ | ۱۶۵۱ | ۱۶۵۸ |
|---|---|---|
| ۱۶۵۷ | ۱۶۵۵ | ۱۶۵۳ |
| ۱۶۵۲ | ۱۶۵۹ | ۱۶۵۴ |

فلاں بن فلاں تباہ کن

# بواسیر کے لیے مجرّب

ذیل میں دیا ہوا نقش خونی اور بادی بواسیر کے لیے نہایت مجرّب و آزمودہ ہے یہ نقش بدھ کے دن نماز فجر کے بعد لکھے اور مریض کے ہاتھ پر چاندی کے تار سے لپیٹ کر باندھ دیا جائے ان شاء اللہ تعالیٰ شفا حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے۔




# اولاد نرینہ کا حصول

جو کوئی اولاد کی نعمت سے محروم ہو اور چاہتا ہو کہ اس کو اللہ تعالیٰ اولاد نرینہ عطا فرمائے تو وہ ذیل میں دیا ہوا نقش روزانہ ایک سو ایک مرتبہ لکھے اور آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈالے چالیس یوم تک یہ عمل کرے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے ہاں بیٹے کی ولادت ہوگی۔ نقش اگلے صفحہ پر

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۰۵ | ۸۱۸ | ۸۱۵ | ۸۱۲ |
| ۸۱۶ | ۸۱۱ | ۸۰۶ | ۸۱۷ |
| ۸۱۰ | ۸۱۳ | ۸۲۰ | ۸۰۷ |
| ۸۱۹ | ۸۰۸ | ۸۰۹ | ۸۱۴ |

اس کے علاوہ ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دعا مانگا کرے

رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ

## بچہ بلا وجہ نہ روئے

ذیل میں دیا ہوا نقش پاک چار عدد لکھ کر ایک بچے کے گلے میں ڈال دے جبکہ ایک نقش روزانہ تین دن تک پانی میں گھول کر بچے کو پلائے ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ بلا وجہ نہ روئے گا اور سکون کی نیند سوئے گا اس مقصد کے لیے یہ بہت ہی مجرب اور ہزارہا کا آزمودہ ہے۔

نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۹ | ۲۲ | ۲۱ |
| ۲۱ | ۲ | ۷ | ۲۰ |
| ۳ | ۲۴ | ۱۷ | ۶ |
| ۱۸ | ۵ | ۴ | ۲۳ |

## رزق میں زیادتی

رزق حلال میں وسعت کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش پاک ساعت مشتری میں باوضو ہو کر مشک و زعفران سے لکھ کر اپنے بازو پہ باندھے ان شاء اللہ تعالے کبھی رزق کی کمی نہ ہو گی اللہ تعالیٰ اس کی تنگدستی دُور فرما کر خوشحالی عطا کرے گا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | اللہ | ۳ | ۹ |
| ۶ | ع | ع | ۱۱ |
| اعہ | عہ | ۱۳ | عہ ا |
| ۱۶ | ۳ | ۸ | ع عہ |

۳۱۹ ۳۸۲

# سوکھے کا علاج

جب بچے مرض سوکھا میں مبتلا ہوتے ہیں ان کی جسمانی حالت انتہائی کمزور اور لاغر ہو جاتی ہے اور وہ سوکھ کر کانٹا ہو جاتے ہیں اس مرض سے بچے کو محفوظ رکھنے کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش پاک بہت ہی مجرب و آزمودہ ہے اس کو باوضو حالت میں لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے ان شاء اللہ تعالےٰ سوکھے کا عارضہ بچے پر حملہ آور نہ ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۶۲۴۷ | ۱ |
| ۶۲۴۶ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۶۲۴۹ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۶۲۴۸ |

# بخار کا شافی علاج

ایسا بخار جو پیچھا نہ چھوڑتا ہو کوئی دوا اثر نہ کرتی ہو تو دوائی کے ساتھ ساتھ ذیل میں دیا ہوا نقش نماز فجر کے بعد لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے ان شاء اللہ تعالیٰ دوائی اثر کرے گی اور بفضلہ تعالیٰ جلد شفا حاصل ہوگی نہایت ہی

مجرب وآزمودہ ہے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۷ | ۴ | ۳ |
| ۶ | ۳ | ۶ | ۵ |
| ۷ | ۳ | ۴ | ۱۴ |
| ۴ | ۱۴ | ۳ | ۷ |

## دولت مندی کیلئے

ذیل میں دیا ہوا نقش پاک باوضو حالت میں چاندی کی انگوٹھی پہ کندہ کروا کر پہنیے ان شاء اللہ تعالے رزق حلال میں خوب اضافہ ہوگا۔ اور مال ودولت کی فراوانی ہونا شروع ہوجائے گی اس مقصد کے لیے یہ نقش پاک بہت جلد اپنا اثر دکھاتا ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | ا ۶ | د ۲ | ب ۲ |
| ب ۲ | ر ۲ | د ۶ | خ ۲ |
| ر ۲ | ع ۲ | ب ۲ | ر ۲ |
| ر ۲ | ب ۲ | ح ۲ | د ۲ |

# جنون کا شافی علاج

ذیل میں دیا ہوا تعویذ جنون کے لیے انتہائی مجرّب و آزمودہ شافی علاج ہے اس کو لکھ کر مریض کے بازو پر باندھ دے اِن شاء اللہ تعالیٰ آرام آجائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| موسیٰ الرضا بن الامام علی | حصنی لا الہ الا اللہ | علیہ وسلم صلے اللہ تعالیٰ | عنھم رضی اللہ تعالیٰ |
|---|---|---|---|
| جبرئیل قال حدثنی | بن ابی طالب عن ابیہ علی | موسیٰ الکاظم حدثنی ابی | رب العزۃ سمعت بقول قال |
| الحسین عن ابیہ | حبیبی قال حدثنی | ومن دخل حصنی امن من عذابی | الصادق جعفر من ابیہ |
| دخل حصنی نمن قالھا | محمد الباقر عن ابیہ | زین العابدین عن ابیہ | رسول اللہ وقرۃ عینی |

# دفع شیطان کیلئے

شیطان کو دُور کرنے کی غرض سے یہ نقش روزانہ لکھ کر پلا دیا جائے۔ اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔ بہت مجرّب اور آزمودہ نقش ہے۔

(نقش ہے اگلے صفحہ پر)

نقش یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝

| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد |
| احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن |
| الصمد | لم | یلد | ونم | یولد | ولم | یکن | لہٗ |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہٗ | کفوًا |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہٗ | کفوًا | احد |

## دشمن نقصان نہ پہنچائے

ایسا دشمن جو جان کے درپے ہو اس کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش پاک باوضو حالت میں لکھ کر اپنے بازو پہ باندھے ان شاء اللہ تعالےٰ دشمن نقصان نہیں پہنچا سکے گا اللہ تعالےٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔ نقش پاک یہ ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| یا حفیظ | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا حفیظ |
|---|---|---|---|---|---|
| یا رحمٰن | ۲۷۴۲۶ | ۲۷۴۴۰ | ۲۷۴۳۷ | ۲۷۴۳۳ | یا رحمٰن |
| یا رحمٰن | ۲۷۴۳۸ | ۲۷۴۳۲ | ۲۷۴۲۷ | ۲۷۴۳۹ | یا رحمٰن |
| یا رحمٰن | ۲۷۴۳۱ | ۲۷۴۳۵ | ۲۷۴۴۲ | ۲۷۴۲۸ | یا رحمٰن |
| یا رحمٰن | ۲۷۴۴۱ | ۲۷۴۲۹ | ۲۷۴۳۰ | ۲۷۴۳۶ | یا رحمٰن |
| یا حفیظ | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا حفیظ |

لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظلمین

لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظلمین

لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظلمین

## وبا سے محفوظ رہے

اگر کسی جگہ کوئی وبائی مرض پھیل گیا ہو تو ذیل میں دیا ہوا تعویذ ایک اپنے گھر میں چسپاں کر دے جبکہ ایک تعویذ لکھ کر اپنے بازو پر باندھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ وبا کا حملہ اس پر نہ ہوگا۔ اس مقصد کے لیے یہ نہایت مجرّب و آزمودہ تعویذ ہے۔

نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ا ل م ن ش ر ح لک صدرک ووضعنا ع ن ک

وزرک الذی انقض ظھرک ورفعنا لک ذکرک فان مع

العسر یسرا ان مع العسر یسرا فاذا فرغت ف ان ص ب و

الی ربک ف ا ر غ ب ھ ھ ھ ھ ھ ۶۶۶۶۶۶۶۶۶

ھ ص م ک ھ ی ع ص خ م ع ش ق ا ھ ی ی ا ش ر ا ھ

ی ی ا ی ا ح ی ی ی ا ق ی ی و م ر لا

ااا س ر ع ف ق

## مرض سلب کرنے کیلئے

کسی کا مرض سلب کرنے کے لیے حضرت شاہ عبدالعزیز دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ جب کوئی شخص بیمار ہو یا کسی گناہ میں مبتلا ہو تو ایک صاحب نسبت شخص خوب اچھی طرح وضو کرے اور دو رکعت نفل نماز پڑھے اور نماز پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ کی طرف

نہایت خشوع و خضوع کے ساتھ متوجہ ہو کر زبان سے یہ کلمات ادا کرے۔

اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاہُ وَیَکْشِفُ السُّوْٓءَ

اس کے ساتھ ہی مناجات و تضرع کے درمیان عرض کرے کہ مریض سے بیماری یا گناہ کی لت دور ہو جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے مقصد پورا ہو گا۔

## شادی میں رکاوٹ دور ہو

اگر کسی کی بیٹی یا بیٹے کا نکاح کہیں نہ ہوتا ہو اور وہ اس بات کا خواہاں ہو کہ کسی اچھی جگہ پر رشتہ طے ہو جائے اور جلد ہی باعزت طور پر شادی بھی ہو جائے تو وہ روزانہ نمازِ عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورہ فرقان کی پہلی پانچ آیاتِ مبارکہ پڑھے نماز کی ادائیگی کے بعد قبلہ رُخ بیٹھ کر تین مرتبہ درود پاک پڑھے پھر ایک ہزار مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

وَهُوَ الَّذِىْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ

نَسَبًا وَّصِهْرًا ؕ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا ۝

اس کے بعد تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی مراد جلد پوری ہوگی یہ عمل اکیس یوم کا ہے بلاناغہ اکیس یوم کا ہے بلاناغہ اکیس یوم تک یہ عمل کرے بفضل باری تعالیٰ بچہ یا بچی کا رشتہ بہت جلد طے ہو جائے گا اور جلد ہی شادی بھی ہو جائے گی

## دانت درد میں آرام

اگر کسی کی ڈاڑھ یا دانت میں شدید درد ہو رہی ہو اور کسی بھی طرح درد میں کمی واقع نہ ہوتی ہو تو باوضو حالت میں یہ کلمات پڑھ کر دم کرے۔

كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ؕ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

انشاء اللہ تعالیٰ دانت درد میں آرام آجائے گا اور شفائے کاملہ حاصل ہوگی۔

# دو بدکرداروں کے مابین جدائی ڈالنا

اگر کسی مرد اور عورت کے درمیان ناجائز تعلق ہو اور کوشش کے باوجود دونوں تعلق ختم نہ کرتے ہوں اور باز نہ آتے ہوں تو ان دونوں کے درمیان جدائی ڈالنے کی غرض سے بکری کے شانے کی ہڈی پر باوضو حالت میں عرق گلاب و زعفران سے یہ تعویذ لکھے۔

لعلك العداوة والبغضآء الی یوم القیمة ورب الاعلی بلیا وانا له مظلمون ۱۸۱۸۷۷۱۱۱۵۵

کھیعص حمعسق حم عسق جدائی و جدائی و تفریق فلاں بن فلاں و فلاں بن فلاں بود۔ لکھنے کے بعد کسی کنوئیں میں ڈالے یا قبرستان میں دفن کر دے ان شاء اللہ تعالیٰ دونوں کے درمیان جدائی ہو جائے گی اور ناجائز تعلق ختم ہو جائے گا۔

## فراخی رزق کے لیے

رزق حلال میں اضافے اور خیر و برکت کے لیے نماز فجر کی ادائیگی کے کے بعد سورج نکلنے سے پہلے آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر قبلہ رخ منہ

کر کے ایک سو مرتبہ یہ پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا حَفِيْظُ يَا رَزَّاقُ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ اَنْوَاعَ الرِّزْقِ وَالْفُتُوْحَاتِ ط

اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے چالیس یوم تک روزانہ بلاناغہ یہ عمل کرے بفضل باری تعالیٰ رزق حلال میں خوب اضافہ ہوگا۔

## بخار سے نجات

اگر کسی کو بخار نے آلیا ہو اور بخار کی وجہ سے بہت زیادہ کمزوری واقع ہوگئی ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ یہ لکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

اس تعویذ کو مریض کے بازو پر باندھ دے ان شاء اللہ تعالیٰ بیما

کو شفا حاصل ہو گی بخار اُتر جائے گا۔

# دشمن نقصان نہ پہنچا سکے

اگر کسی کو ظالم دشمن کی طرف سے نقصان کا ڈر ہو اور اس کا سامنا کرنا بھی ضروری ہو تو وہ ذیل میں دیا ہوا نقش لکھ کر اپنے منہ میں رکھ کر دانتوں تلے دبا کر جائے ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بندی ہو جائے گی۔ اور اس کے شر سے بچا رہے گا۔ دشمن برباد ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔



# خواب بندی کے لیے

دشمن کی خواب بندی کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش کچی اینٹ پر لکھ کر کنوئیں میں ڈال دیا جائے نقش کے نیچے دشمن اور اس کی والدہ کا نام بھی

لکھے ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن کی خواب بندی ہو جائے گی نہایت مجرّب آزمودہ نقش ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۸ | ۲۴۳ | ۲۳۶ |
| ۲۳۷ | ۲۳۹ | ۲۴۱ |
| ۲۴۲ | ۲۳۵ | ۲۴۰ |

# مفرور کی واپسی

مفرور کی واپسی کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش بہت ہی مجرّب و آزمودہ ہے اگر کسی کا کوئی عزیز بھاگ گیا ہو اور واپس نہ آتا ہو تو یہ نقش لکھ کر کسی وزنی پتھر تلے دبا کر رکھ دے اور بارگاہ الٰہی میں دُعا مانگے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا جلد واپس آجائے گا۔

۷۸۶

بستم راہ شمال

| مغرب | بستم راہ |
|---|---|
| بدوح د | ۱ |
| فلاں بن فلاں بدوح حاضر شود | بدوح |
| بدوح ح | ۹ |

بستم راہ جنوب

بستم راہ مشرق

# اٹھرا کا علاج

ذیل میں دیا ہوا نقش لکھ کر اس عورت کے گلے میں ڈالے جس کو اٹھرا کا عارضہ لاحق ہو ان شاء اللہ تعالیٰ اسے فائدہ ہوگا۔

۷۸۶

| ۵ | ۴۴ | ۴۷ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۲ | ۷ | ۴۵ |
| ۳ | ۴۹ | ۴۶ | ۶ |
| ۴۳ | ح | ۳ | ۴۰ |

# اہل وعیال فرمانبرداری کریں

اگر کسی کے گھر میں نااتفاقی ہے بیوی اپنے خاوند کی نافرمان ہے اور اس کی ہر بات کی مخالفت کرتی ہے بچے بھی کہنا نہیں مانتے اور اس کی کسی بھی بات کو کوئی اہمیت نہیں دیتے اور کوئی پرواہ نہیں کرتے یا ایسی صورت حال عورت کو درپیش ہے کہ اس کا خاوند اس کی جائز بات بھی نہیں مانتا اور اس کے بچے بھی اس کی عزت نہیں کرتے تو جس کے ساتھ اس طرح کا سلوک ہوتا ہو وہ نمازِ فجر کی سنت نماز سے پہلے دو رکعت نفل نمازِ تہجد اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ والعصر پڑھے

پھر جب سلام پھیرے تو اکتالیس مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ

وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا۝

اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لیے دعا کرے اسی طرح یہ عمل رات کو نمازِ عشاء کی ادائیگی کے بعد بھی کرے یعنی دو رکعت نفل نماز پڑھ کر بارگاہِ الٰہی میں دعا مانگے سات یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے میاں بیوی اور بچوں کے مابین اس قدر محبت پیدا ہو جائے گی کہ گھر میں سب ایک دوسرے سے اچھا سلوک اور تعاون کریں گے نااتفاقی ختم ہو جائے گی۔

## جادو کے اثرات کا خاتمہ

جو کوئی یہ چاہے کہ اس پر جادو کا اثر نہ ہو تو چاہیئے کہ باوضو حالت میں عرق گلاب اور زعفران سے ایک سفید کاغذ پر یہ لکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۝ وَاُمْلِىْ لَهُمْ

اِنَّ كَيْدِىْ مَتِيْنٌ۝

لکھنے کے بعد موم جامہ کرکے تعویذ کی طرح بازو پر باندھے اللہ تعالٰی کے فضل وکرم سے جادو کا وار نہ چلے گا اور جادو کا اثر زائل ہو جائے گا۔

## جانور نقصان نہ پہنچائے

اگر کوئی کسی ایسے علاقہ سے گزر رہا ہو کہ جہاں پر کتے اور شیر کے حملہ کا خدشہ ہو اور یہ ڈر ہو کہ کتا یا شیر اس پر حملہ کرنے کی کوشش کرے گا تو اس کو چاہیے کہ وہ جیسے ہی ان میں سے کسی کو دیکھے تو فوری طور پر یہ پڑھنا شروع کر دے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ ط

اللہ تعالٰی کے فضل وکرم سے کتا یا شیر شور مچانے اور حملہ کرنے سے باز رہے گا اور نقصان نہ پہنچائے گا۔

## ملازمت کا حصول

حسب منشا ملازمت کے حصول کے لیے ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ

درود پاک پڑھے پھر گیارہ مرتبہ

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَ

نِعْمَ النَّصِيْرُ ط

پڑھ کر دعا مانگے یہ نقش پاک عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر اپنے گلے میں پہن لے ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد ملازمت مل جائے گی۔ نقش پاک یہ ہے۔

<table dir="rtl">
<tr><td>یا عزیز</td><td>یا عزیز</td><td colspan="5">یا عزیز تعززت بالعزة والعزة فی عزتك یا عزیز</td><td>یا عزیز</td><td>یا عزیز</td></tr>
<tr><td>الله</td><td>الحمد لله</td><td>لله الحمد</td><td>لله الحمد</td><td>لله الحمد</td><td>لله الحمد</td><td>لله الحمد</td><td>الحمد لله</td><td>الله</td></tr>
<tr><td rowspan="6">[illegible]</td><td>یا حی یا قیوم</td><td colspan="5" rowspan="6">وقال الملك ائتونی به استخلصه<br>لنفسی فلما كلمه قال انك الیوم<br>لدینا مكین امین ۝ قال اجعلنی علی خزائن<br>الارض انی حفیظ علیم ۝ وكذلك مكنا<br>لیوسف فی الارض یتبوأ منها حیث یشاء<br>نصیب برحمتنا من نشاء ولا نضیع اجر المحسنین</td><td>یا حی یا قیوم</td><td rowspan="6">حسبنا الله و نعم الوکیل</td></tr>
<tr><td>یا حی یا قیوم</td><td>یا حی یا قیوم</td></tr>
<tr><td>یا حی یا قیوم</td><td>یا حی یا قیوم</td></tr>
<tr><td>یا حی یا قیوم</td><td>یا حی یا قیوم</td></tr>
<tr><td>یا حی یا قیوم</td><td>یا حی یا قیوم</td></tr>
<tr><td>یا حی یا قیوم</td><td>یا حی یا قیوم</td></tr>
<tr><td>الله</td><td>الحمد لله</td><td>لله الحمد</td><td>لله الحمد</td><td>لله الحمد</td><td>لله الحمد</td><td>لله الحمد</td><td>الحمد لله</td><td>الحمد لله</td></tr>
<tr><td>[illegible]</td><td>[illegible]</td><td colspan="5">[illegible]</td><td>[illegible]</td><td>[illegible]</td></tr>
</table>

# کام میں نقصان نہ ہو

حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے منقول ہے کہ جب کبھی آپ کو کوئی پریشانی ہوتی یا کوئی مشکل مہم پیش آتی تو آپ دو رکعت نفل نماز پڑھنے کے بعد ایک سو مرتبہ استغفر اللہ پڑھتے پھر یہ دُعا پڑھتے اور اپنے کام کا آغاز فرماتے تھے اس عمل کی برکت سے آپ کو کسی بھی کام میں نقصان نہ ہوتا تھا

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَللّٰھُمَّ قَدْ ھَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَہٗ فَاِنْ تَعْلَمْ اَنَّہٗ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ وَاٰخِرَتِیْ فَیَسِّرْہُ لِیْ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّہٗ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ وَاٰخِرَتِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ کَرِھْتُ ذٰلِکَ اَوْ اَحْبَبْتُ فَاِنَّکَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ ○

# حافظہ مضبُوط ہو

یاد داشت کی کمزوری کو دُور کرنے قوت حافظہ کو مضبُوط کرنے کی غرض سے ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک دو عدد لکھیں ایک نقش پانی والی بوتل میں ڈال دیں روزانہ صبح نہار منہ اسں بوتل سے پانی پی لیں۔ جب پانی کم ہو جائے تو مزید ڈال لیں اکیس یوم تک بلاناغہ یہ نقش والا پانی پیا جائے جبکہ ایک نقش تعویذ کی طرح گلے میں ڈال لیا جائے ان شاء اللہ تعالیٰ کبھی بات نہیں بھولے گی۔ نقش یہ ہے۔

| ی | ف | ا | ش | ک |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۲۹ | ۱۱ | ۷۹ | س |
| ۳۸ | ۳ | ۷۸ | ۸ | ف |
| ۷۷ | ۹ | ۳۱ | ۴ | ی |

# حاجت روائی کیلئے

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے فرماتے ہیں اگر کسی کی کوئی جائز حاجت ہو تو وہ پاک کاغذ و قلم لے کر زعفران سے

کاغذ پر باوضو حالت میں یہ لکھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مِنْ عَبْدِ الذَّلِیْلِ
اِلٰی رَبِّ الْجَلِیْلِ رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ
اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ

اس کے بعد نیچے اپنی حاجت لکھے اور جاری پانی یعنی دریا وغیرہ میں ڈالتے ہوئے نہایت توجہ و یکسوئی سے یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ بِمُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاھِرِیْنَ وَحُجَّۃِ
الْقَائِمِ اِقْضِ حَاجَتِیْ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

ان شاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہو گی۔

## بیماری اور غم سے بچاؤ

جو کوئی ذیل میں دیے ہوئے سات سلام باوضو حالت میں نوروز کے دن چینی کی پلیٹ پر مشک و زعفران سے لکھے اور عرقِ گلاب سے دھو

کہ صبح نہار منہ پی لے تو ان شاء اللہ تعالیٰ وہ سارا سال ہر طرح کے مرض اور پریشانی سے محفوظ رہے گا۔

① سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ؕ

② سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ؕ

③ سَلٰمٌ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ؕ

④ سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ؕ

⑤ سَلٰمٌ عَلٰٓى اِلْ يَاسِيْنَ ؕ

⑥ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِيْنَ ؕ

⑦ سَلٰمٌ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ؕ

(از حاشیہ زاد المعاد)

## ایام کی زیادتی کا علاج

جس عورت کو ایام کی زیادتی کی شکایت ہو اُس کے لیے چاہیئے کہ عرق گلاب اور زعفران سے ایک سفید کاغذ پر یہ لکھے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

یَا عَجَائِبَ الۡخَفَا وَیَا وَرَآءَ الۡخَلۡقِ ؕ

اس کو لکھنے کے بعد تعویذ کی طرح عورت اپنے گلے میں ڈالے اس کے علاوہ تین یوم تک بلاناغہ روزانہ ایک ایک تعویذ لکھ کر صبح نہار منہ پانی سے دھو کر پی لے انشاء اللہ تعالیٰ افاقہ ہوگا۔ مجرب و آزمودہ ہے

## خون کی کمی کے لیے !

اگر کوئی خون کی کمی کا شکار ہو کمزوری کی وجہ سے چہرے پر زردی چھائی ہوئی ہو تو اسے چاہیئے کہ روزانہ باوضو حالت میں ایک سو مرتبہ یہ پڑھے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَا حَیُّ قَبۡلَ کُلِّ شَیۡءٍ یَا حَیُّ بَعۡدَ کُلِّ شَیۡءٍ ؕ

پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پانی پی لے۔ بفضلِ باری تعالیٰ روزانہ کے اس عمل سے خون کی کمی کی شکایت دور ہو جائے گی اس کا جگر ٹھیک طرح سے کام کرنا شروع کر دے گا معدہ کی خرابی بھی دور ہو جائے اور جسم کی ضرورت کے مطابق خون پیدا ہوگا۔

# امتحان میں کامیابی کیلئے

جو کوئی امتحان میں واضح طور پر کامیابی کا خواہاں ہو یا اگر کسی کی کوئی ایسی حاجت ہو جو پوری نہ ہوتی ہو تو وہ نماز فجر کی ادائیگی سے قبل دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے۔ پھر جب سلام پھیرے تو ایک مرتبہ سورۃ کافرون پڑھے اور دس مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ آخر تک پڑھے پھر دس مرتبہ یہ پڑھے۔

مَا شَاءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَأْ لَمْ يَكُنْ
أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ عَلٰى
كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَأَنَّ اللّٰهَ قَدْ أَحَاطَ
بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا وَّأَحْصٰى كُلَّ شَيْءٍ
عَدَدًا ۝

پھر دس مرتبہ دُرود پاک پڑھے اس کے بعد دس مرتبہ استغفار پڑھے اور دس مرتبہ یا حي یا قیوم کہے اور اپنا سر سجدے میں رکھ کر دس مرتبہ یہ کہے۔

**يَاغِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنِىْ ط**

پھر سر برہنہ کر کے ہاتھوں کو دُعا کے لیے دراز کرے اور دس مرتبہ **يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط** کہے اور اپنے مقصد کے لیے دُعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی حاجت ہوگی بارگاہ الٰہی سے پوری ہوگی۔

## حمل قائم رہے

جس عورت کا حمل قائم نہ رہتا ہو تو وہ ذیل میں دیا ہوا نقش باوضو حالت میں لکھ کر غسل کرے اور پھر اپنے پیٹ پر باندھ لے ان شاء اللہ تعالےٰ اپنے خاوند سے صحبت کے نتیجہ میں اس کو حمل ٹھہر جائے گا اور حمل ضائع نہ ہوگا اللہ تعالیٰ اپنا فضل وکرم فرمائے گا اور اسے اولاد نرینہ سے نوازے گا۔ نہایت ہی مجرب وآزمودہ نقش ہے۔

نقش یہ ہے۔



# اولادِ نرینہ کیلئے

اگر کسی عورت کی صرف بیٹیاں ہوں اور کوئی بیٹا پیدا نہ ہوتا ہو تو عورت کو چاہیئے کہ جب حمل قرار پا جائے تو ذیل میں دیا ہوا نقش پاک اپنے گلے میں ڈالے یا بازو پر باندھے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے ہاں نیک اور صالح بیٹے کی ولادت ہوگی۔

نقشِ پاک اگلے صفحہ پر دیکھیے

۷۸۶

کھیعص ۳۶۳۶۳ حمعسق ۳۶۳۶۳

۲
۱۴۸

۲۱۲۹ ۴۱۲ ۲۱۴۷
۲۴۲ ۲۱۴
۲۱۲ ۲۴۲
۱۱۳۹ ۲۱۲ ۲۱۳۸
۲۱۴۸

☆ ااا ہ ااا ہ ے

(بحوالہ خزائن العملیات)

## حفاظت حمل کیلئے

اگر کسی عورت کا حمل قائم نہ رہتا ہو تو ذیل میں دیا ہوا نقش پانی میں گھول کر روزانہ پی لیا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کا حمل ضائع نہ ہوگا اللہ کے فضل وکرم سے اس کے ہاں نیک اور صالح بیٹے کی ولادت ہوگی۔

ا ط ااا اااا د ااا ط ا ع ہ ۹ ط اا

إِن كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا حیدر یا حیدر یا حیدر یا حیدر (بحوالہ خزائن العملیات)

# بچّہ راہ راست پر آجائے

اگر کسی کا بیٹا یا بھائی یا کوئی بھی شخص بُرے کاموں میں مبتلا ہو گیا ہو بے راہ روی کا شکار ہو گیا ہو تو اس کو راہ راست پر لانے کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش چینی کی پلیٹ پر لکھ کر روزانہ بلاناغہ اس کو پلائے چالیس یوم تک اسی طرح کرے علاوہ ازیں ایک نقش لکھ کر اس کے گلے میں ڈالے ان شاء اللہ تعالیٰ اسے بُری عادات سے چھٹکارا مل جائے گا۔

نقش یہ ہے۔



# جان ومال کی حفاظت کیلئے

جان ومال کی حفاظت کی غرض سے ذیل میں دیا ہوا نقش پاک باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے بفضلِ باری تعالیٰ کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ نقش پاک یہ ہے۔



# مصیبت میں نہ پڑے

جو کوئی ذیل میں دیا ہوا نقش پاک لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ خشکی اور تری میں ہر مصیبت و آفت سے محفوظ رہے گا۔

# سبع اسمائِ تسبیح

مروی ہے کہ ایک دن حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا ، اے علی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) اللہ رب العزت کے سات نام ہیں جو کہ خزانہ عرش پر لکھے ہوئے ہیں اور یہ سبع اسمار فرشتوں اور حاملان عرش کی تسبیح ہے۔ جو کوئی بندہ مومن روزانہ نماز پنجگانہ کے بعد ایک یا دو مرتبہ پڑھنے پر ہمیشگی اختیار کرے گا تو اللہ رب العزت اس کو ۲۵ چیزیں عطا فرماتا ہے۔

۱۔ وہ ہر دینی و دنیوی آفات و بلیات سے محفوظ رہتا ہے۔

۲۔ چشم خلائق میں معزز ہوتا ہے۔

۳۔ اللہ تعالیٰ اپنی تابعداری کرنے کی توفیق عطا فرماتا ہے۔

۴۔ اللہ رب العزت دینی و دنیوی دولت سے نوازتا ہے۔

۵۔ دشمن کے مقابلے میں فتح حاصل ہوتی ہے۔

۶۔ نیک لوگوں کی صف کے درمیان سرخرو رہتا ہے۔

۷۔ ناگہانی آفت سے، حاکم کی دہشت سے، شیطان دشمنوں کی وحشت سے، تلوار، شیر، ہتھیار، گرز، جلانے والی آگ سے پانی میں ڈوبنے سے، آسیب سے، جسمانی بیماری، ظالم کے شر سے اور صغیرہ وکبیرہ گناہوں وغیرہ سے اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھتا ہے۔

۸۔ اس کی دعا بارگاہ الٰہی میں قبول ہوتی ہے۔

۹۔ ہر مہم میں آسانی حاصل ہوتی ہے۔

۱۰۔ اس پر موت کی سختی آسان ہوتی ہے۔

۱۱۔ اس کی قبر کشادہ ہوگی اور اس کی قبر میں جنت کی کھڑکی کھول دی جائے گی۔

۱۲۔ منکر نکیر کے سوالات اس پر آسان ہو جائیں گے۔

۱۳۔ روز محشر اللہ تعالیٰ اس کو صالحین کی جماعت میں اٹھائے گا۔

۱۴۔ روز محشر اس کا نامۂ اعمال اس کے داہنے ہاتھ میں دیا جائے گا۔

۱۵۔ جہنم کی آگ اس پہ حرام ہوگی۔

۱۶- ان اسمار کے پڑھنے والے کو بے شمار ثواب عطا کیا جائے گا۔

۱۷- اللہ تعالیٰ کے دیدار سے محروم نہ رہے گا۔

۱۸- روز محشر اس کا چہرہ چودہویں رات کے چاند کی طرح روشن ہوگا۔

۱۹- اس کو شرابِ طہور پلائی جائے گی۔

۲۰- اس کو چالیس شہیدوں اور چالیس عالموں کا ثواب دیا جائے گا۔

۲۱- فرشتے اس پر رشک کریں گے۔

۲۲- ستّر نوری فرشتے اس کی قبر میں آئیں گے۔

۲۳- پُل صراط پر سے برق رفتاری کے ساتھ گزر جائے گا اور جنت میں داخل ہوگا۔

۲۴- فرشتگان کا ثواب پاوے گا۔

۲۵- اس کے لیے جنت کے تمام دروازے کھول دیے جائیں گے۔ جس دروازے سے چاہے گا جنت میں داخل ہوگا۔

پھر فرمایا، اے علی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) جو کوئی پڑھ کر بیمار پر دم کرے تو اللہ رب العزت بیمار کو شفا عطا فرمائے گا۔ اگر

اس کو اعتقاد اور یقین کامل کے ساتھ پہاڑ پر پڑھا جائے تو پہاڑ جنبش کرنے لگے اور اگر اس کو نمازی پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں تو ستر رات دن بھی کفار سے جنگ کرتے رہیں تو اللہ تعالیٰ کی قدرت سے ثابت قدم رہیں اور کافروں پہ فتح حاصل ہو۔ اگر ان اسمار کی فضیلت احاطہ تحریر میں لائی جائے تو ان کی بے شمار فضیلت کے باعث تمام عابد و زاہد زہد کا ہاتھ کھینچ لیں۔ اے علی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) اگر کوئی اپنی زندگی میں ستر مرتبہ ان اسمار کو پڑھ لے تو اس کے تمام صغیرہ و کبیرہ گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔ اور اے علی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) اگر روئے زمین کی ساری گھاس کا قلم بنایا جائے اور تمام روئے زمین کی درختوں کے پتوں پہ ساری اولادِ آدم اور جنات و دیو وغیرہ ان اسمار کا ثواب لکھنا شروع کریں تو پھر بھی ثواب پورا نہ ہو۔

یہ کلمات حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سکھاتے تھے کہ اس کو پڑھا کریں۔ اس کی اسناد بہت زیادہ ہیں لیکن یہاں مختصر طور پہ تحریر کیا گیا ہے

اسمار سبع اگلے صفحہ پر دیکھیے

## پہلا اسم

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ یَاجَلِیْلُ تَجَلَّلْتَ یَا لُجَلَالِ

وَالْجَلَالُ فِیْ جَلَالِ جَلَالِكَ یَاجَلِیْلُ

یَادَائِمَ الْمَقْبُوْلِ وَیَامُنْعِمَ الْمُصَوَّرِ

یَامَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَآ اَحْکَمَ الْحَاکِمِیْنَ

## دوسرا اسم

اَللّٰھُمَّ یَالَطِیْفُ یَاوُصَافِ کَمَالِہٖ

یَاللَّطَآئِفِ وَاللَّطَافَۃُ فِیْ لَطَافَۃِ

لَطَافَتِكَ یَالَطِیْفُ اِنَّا سَمِعْنَا کِتَابًا

اُنْزِلَ مِنْ بَعْدِ مُوْسٰی مُصَدِّقًا لِّمَا

بَیْنَ یَدَیْہِ یَھْدِیْٓ اِلَی الْحَقِّ وَاِلٰی

Presented by www.ziaraat.com

طَرِيْقٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

## تیسرا اسم

اَللّٰهُمَّ يَا سَرِيْعَ الْبُرْهَانِ وَاِذْ صَرَفْنَا

اِلَيْكَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ يَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ

تَسَمَّعَتْ بِالتَّسْبِيْحِ فِيْ سَبِيْعِ سَبِيْلِكَ

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَاٰمَنُوْا

بِمَا نُزِّلَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّهُوَ الْحَقُّ الْيَقِيْنُ

يَا اَحْسَنَ الْخَالِقِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ

الرَّاحِمِيْنَ ۝

## چوتھا اسم

اَللّٰهُمَّ يَا مُعِزَّ مِنَ الْمُذِلِّ يَا اٰيُّهَا

الْعَلِيْمُ الْعَظِيْمُ تَعَظَّمَتْ بِالْعَظَمَةِ وَ

الْعَظَمَةُ فِی عَظَمَتِكَ یَا عَظِیْمُ اَنَّهٗ لَا اِلٰهَ

اِلَّا اللّٰهُ وَاسْتَغْفِرْ لِیْ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ

وَاللّٰهُ یَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ وَیَا خَیْرَ

النَّاصِرِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ○

## پانچواں اسم

اَللّٰهُمَّ یَا رَحِیْمُ تَرَحَّمْتَ بِالرَّحْمَةِ وَ

الرَّحْمَةُ فِیْ رَحْمَتِكَ یَا رَحِیْمُ یَا حَفِیْظُ

تَحَفَّظْتَ بِالْحِفْظِ وَالْحِفْظُ فِیْ حِفْظِكَ

یَا حَفِیْظُ یَا اَصْدَقَ الصَّادِقِیْنَ یَا مُنْعِمُ

الْحَافِظِیْنَ ○

## چھٹا اسم

اَللّٰهُمَّ یَا کَرِیْمُ تَکَرَّمْتَ بِالْکَرَامَةِ وَ

اَلْكَرَامَةُ فِیْ كَرَامَتِكَ يَا كَرِيْمُ

اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝ يَا اَصْدَقَ

الصَّادِقِيْنَ ۝

## ساتواں اسم

اَللّٰهُمَّ يَا غَفُوْرُ تَغَفَّرْتَ بِالْمَغْفِرَةِ

وَالْمَغْفِرَةُ فِیْ مَغْفِرَةِ مَغْفِرَتِكَ يَا غَفُوْرُ

لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا

اَحَدٌ ۝ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۝

## سفر میں حفاظت رہے

حضرت امام رضا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے مروی ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مسافر اس دُعا کو پڑھنے پر ہمیشگی رکھے تو یں

اس بات کا ضامن ہوں کہ وہ سلامتی کے ساتھ منزل پر پہنچ جائے وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ وَلِيِّكَ الرِّضٰی اَنْ يُّسَلِّمَنِیْ فِیْ جَمِيْعِ اَسْفَارِیْ فِی الْبِحَارِ وَالْقِفَارِ وَالْاَوْدِيَةِ وَالْغِيَاضِ وَمِنْ شَرِّ مَا اَحْذَرُ وَمِنْ شَرِّ مَا لَا اَحْذَرُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ٥

## بھاگا ہوا واپس آوے

حضرت امام رضا رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ اگر کسی کا کوئی عزیز بھاگ گیا ہو تو وہ با وضو حالت میں بارہ مرتبہ یہ دُعا پڑھے تو ان شاء اللہ تعالےٰ بھاگا ہوا جلد واپس آجائے گا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ وَعَرِّضْنِیْ بِمَا هُوَ خَيْرٌ

# مِّنْ ذٰلِكَ ط

## امراضِ چشم کیلئے

حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے منقول ہے کہ جس کسی کی آنکھیں دُکھتی ہوں تو وہ اپنے نام کے اعداد کے موافق ذیل میں دیے ہوئے کلمات پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کرے اور ہاتھوں کو اپنی آنکھوں پر ملے ان شاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہو جائے گا اور شفا حاصل ہوگی۔ کلمات یہ ہیں۔

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اِنَّ فِیْ عَیْنِیْ رَمَدًا اِحْمِرَارًا بِیَاضًا حَسْبُنَا الصَّمَدُ ط اِشْفِ عَیْنِیْ یَا اِلٰهِیْ وَاکْفِنِیْ شَرًّا رَمَدًا لَیْسَ لِلّٰهِ شَرِیْكٌ وَّلَا وَلَدٌ وَّلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

## چشمِ خلائق میں معزز ہونا

حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم سے منقول ہے کہ جو کوئی

ذیل میں لکھی ہوئی دُعا کو اپنے عمامہ میں رکھے گا تو حکام و سلاطین میں اور چشم خلائق میں معزز و محترم ہوگا دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا اور ہر طرح کی آفات و بلیات سے امن میں رہے گا۔ دُعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا هُوَ يَا مَنْ هُوَ يَا مَنْ لَيْسَ هُوَ هُوَ اِلَّا هُوَ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا حَيُّ يَا لَا يَمُوْتُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَكُنْ لِّلْخُلَّانِ حَصْنًا حَصِيْنًا مَنِيْعًا يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۝ ط ۱۱۱۵ صمد ۱۱۱ ھ ف يَا بُدُّوْحُ يَا بُدُّوْحُ يَا بُدُّوْحُ ط

## لوگوں کے دل میں گھر کرنا

جو کوئی یہ چاہے کہ لوگوں کے دلوں میں اس کی محبت شدیدہ

پیدا ہو جائے تو وہ ذیل میں دیا ہوا نقش پاک اپنے پاس رکھے۔ جہاں بھی جائے گا ہر کوئی اس کے ساتھ مہربانی اور نرمی سے پیش آئے گا اگر حکام کے پاس جائے گا تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کا مقصد پورا ہو جائے گا اور اسے ہر کام میں کامیابی ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

[illegible]

بسم الله الرحمن الرحیم ان ینصرکم الله فلا غالب لکم وان یخذلکم فمن ذا الذی ینصرکم من بعده وعلی الله فلیتوکل المتوکلون

صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ

| قیوم | قائم | قدیر | قادر | قهار | قاهر | قوی | قدیم | قدوس | قریب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قائم | قدیر | قادر | قهار | قاهر | قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم |
| قدیر | قادر | قهار | قاهر | قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم |
| قادر | قهار | قاهر | قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم | قدیر |
| قهار | قاهر | قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم | قدیر | قادر |
| قاهر | قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم | قدیر | قادر | قهار |
| قوی | قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم | قدیر | قادر | قهار | قاهر |
| قدیم | قدوس | قریب | قیوم | قائم | قدیر | قادر | قهار | قاهر | قوی |
| قدوس | قریب | قیوم | قائم | قدیر | قادر | قهار | قاهر | قوی | قدیم |
| قریب | قیوم | قائم | قدیر | قادر | قهار | قاهر | قوی | قدیم | قدوس |

بسم الله الرحمن الرحیم وقل الحمد لله الذی لم یتخذ ولدا ولم یکن له شریک فی الملک ولم یکن له ولی من الذل وکبره تکبیرا

صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ

بسم الله الرحمن الرحیم وهو القاهر فوق عباده ویرسل علیکم حفظة حتی اذا جاء احدکم الموت توفته رسلنا وهم لا یفرطون اللهم انی اسالک یا الله بحق هذه الاسماء العظیم ان تحفظ حامل کتابی هذا یا ذا الجلال والاکرام

صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ صہ

# یرقان کے لیے

یرقان کے مرض سے نجات کے لیے نماز فجر کے بعد گیارہ سو مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھے اوّل و آخر درود پاک پڑھے پھر عرق گلاب و زعفران سے ذیل میں دیا ہوا نقش پاک لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے ان شاء اللہ تعالیٰ مریض کو بیماری میں افاقہ ہوگا اور اللہ رب العزت شفائے کاملہ مرحمت فرمائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

لاالٰہ | لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ | اِلَّا اللّٰہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

کہیعص کمیت

ص والقرآن ذی الذکر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵۲ | ۴۰ | ۲۸ | ۹۶ | ۴ |
| ۸۸ | ۱۶ | ۴۴ | ۳۲ | ۸۰ |
| ۷۴ | ۷۲ | ۱۰۰ | ۸ | ۵۶ |
| ۳۰ | ۴۸ | ۳۶ | ۶۴ | ۹۲ |
| ۲۴ | ۸۴ | ۹۲ | ۶ | ۳۸ |

حٰمٓ عٓسٓقٓ

یٰسٓ ٥ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

محمد | لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ | رسول اللہ

## ماسخورہ سے شفاء

مسوڑھوں کی درد اور ماسخورہ کی شکایت کی صورت میں فوری اور شفاء بخش علاج کے لیے باوضو حالت میں یہ کلمات مبارکہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ الٓمّٓصٓ ۝
طٰسٓمّٓ ۝ کٓہٰیٰعٓصٓ ۝ حٰمٓعٓسٓقٓ ۝ اَللّٰہُ لَآ
اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۝ اُسْکُنْ ۝

پڑھ کر اپنی انگشتِ شہادت پر دم کر کے دانتوں پر ملے دن میں چند مرتبہ یہ عمل کرے یا ہر نماز کے بعد اس طرح سے کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ ماسخورہ کی شکایت رفع ہو جائے گی اور دانتوں کو آرام آجائے گا۔

## سر درد کا شافی علاج

آدھے سر میں ہونے والے درد میں یا پورے سر میں ہونے والے درد کا دم کے ذریعہ علاج اس طرح سے کرے کہ جس کسی کو سر میں درد کی شکایت ہو اس کو اپنے سامنے بٹھائے اور باوضو حالت میں سات مرتبہ یہ پڑھ کر دم کرے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

کٓھٰیٰعٓصٓ ذِکْرُ رَحْمَتِ رَبِّکَ عَبْدَہٗ

زَکَرِیَّا ۝ اِذْ نَادٰی رَبَّہٗ نِدَآءً خَفِیًّا ۝ قَالَ

رَبِّ اِنِّیْ وَھَنَ الْعَظْمُ مِنِّیْ وَاشْتَعَلَ

الرَّاْسُ شَیْبًا وَّلَمْ اَکُنْ بِدُعَآئِکَ رَبِّ

شَقِیًّا ۝

دل میں تین مرتبہ دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ سر درد میں آرام آجائے گا اور درد دُور ہوجائے گا۔

## گمشدہ کی واپسی

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوگئی ہو یا کسی کی بچی یا بچہ گم ہوگیا ہو راستہ بھٹک کر کہیں نکل گیا ہو تو چاہیئے کہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر اس طرح سے لکھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَللّٰھُمَّ صَلِّ

عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ

بِعَدَدِ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّةٍ وَّاَلْفِ اَلْفِ ذَرَّةٍ

لکھنے کے بعد کسی اونچی جگہ مثلاً گھر کے دروازے کی چوکھٹ یا درخت کے ساتھ چسپاں کر دے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی کھوئی ہوئی چیز بہت جلد مل جائے گی اس کے بارے میں فوری طور پر اطلاع آجائے گی۔ نہایت سریع الاثر عمل ہے۔

## بحری سفر میں نقصان نہ ہو

جو کوئی کسی کشتی یا بحری جہاز کے ذریعہ سفر پر روانہ ہو رہا ہو اور چاہتا ہو کہ اس کا یہ سفر اچھا گزرے اور وہ بحفاظت منزل پر پہنچ جائے تو وہ سوار ہوتے وقت یہ کلمات پڑھ کر سوار ہو۔

بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا اِنَّ رَبِّيْ

لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ

قَدْرِهٖ ط

جو کوئی یہ کلمات پڑھے گا وہ انشاء اللہ تعالیٰ غرق ہونے سے بچا رہے گا اور بحفاظت اس کا سفر طے ہو گا وہ صحیح سلامت منزل پر پہنچے گا۔

## مشکل آسان ہو

حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم سے منقول ہے کہ اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آئے یا کوئی سخت مہم یا دشوار کام درپیش ہو تو وہ ذیل میں دیے ہوئے کلمات کے توسّل سے اپنی مشکل آسان کرے روزانہ خلوص دل سے ایک ہزار مرتبہ یہ کلمات پڑھے۔

**کٓهٰیٰعٓصٓ یَا حٰمٓعٓسٓقٓ**

ان شاء اللہ تعالیٰ دلی مراد پوری ہو گی اور مشکل آسان ہو جائے گی۔

## بچّہ مٹی نہ کھائے

جن بچوں کو مٹی کھانے کی عادت ہو ان کی اس عادت کو چھڑانے کی غرض سے ذیل میں دیے ہوئے کلمات نہایت پُر اثر ہیں اس مقصد کے لیے چاہیئے کہ باوضو حالت میں روٹی کے ٹکڑے پر یہ لکھے۔

وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ

الظّٰلِمِیْنَ وَلَا تَاکُلِ الطِّیْنَ بِحَقِّ

الٓمّٓ ذٰلِکَ الْکِتٰبُ وَبِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ

بِاَلْفِ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ

الْعَظِیْمِ

لکھنے کے بعد یہ روٹی کا ٹکڑا بچے کو کھلا دیا جائے ان شاء اللہ تعالیٰ بچے کی مٹی کھانے کی عادت چھوٹ جائے گی اور وہ آئندہ مٹی نہیں کھائے گا۔ یہ عمل بہت ہی مجرب و آزمودہ ہے۔

## بچہ جلد بات کرنے لگے

اگر کوئی چھوٹا بچہ بات کرنے کی عمر کو پہنچ چکا ہو مگر بات نہ کر سکتا ہو تو سفید کاغذ پر باوضو حالت میں مشک و زعفران سے یہ لکھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْیَوْمَ

نَخْتِمُ عَلٰٓی اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَآ اَیْدِیْهِمْ

وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا یَكْسِبُوْنَ ۝

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۝

لکھنے کے بعد تعویذ کی طرح بچے کے بازو پر باندھ دیا جائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ جلدی بات کرنے لگے گا۔

## میاں بیوی میں محبّت کیلئے

جن میاں بیوی کے مابین ناچاقی ہو تو ان کے مابین محبت و پیار پیدا کرنے کی غرض سے چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب و زعفران سے یہ لکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

هَلْ اَتٰی عَلَی الْاِنْسَانِ حِیْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ

لَمْ یَكُنْ شَیْـًٔا مَّذْكُوْرًا ۝ اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ

مِنْ نُّطْفَةٍ اَمْشَاجٍ نَّبْتَلِیْهِ فَجَعَلْنَاهُ

# سَمِيعًا بَصِيرًا ۝

لکھنے کے بعد دھو کر ناشتہ میں میاں بیوی کو کھلائے اور کذ لك يبتلى فلاں لِمَحَبَّةِ فُلاَنَه پڑھتے ہوئے ان کے حق میں دعاء بھی کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ میاں بیوی کے مابین خوب محبت ہو جائے گی۔

## بچّی کی جلد شادی ہو

جس بچی کی شادی نہ ہوتی ہو تو اس کی جلد شادی ہو جانے کی غرض سے ذیل میں دیا ہوا نقش لکھ کر بچی کو دے کہ وہ اسے اپنی کمر میں باندھے۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی اس مقصد کے لیے یہ بہت ہی مجرب و آزمودہ نقش ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ص | ط | ع | و | ك |
| ك | ص | ط | ح | ف |
| ق | ك | ص | ط | ع |
| ح | ف | ك | ص | ع |
| ط | ف | ك | ع | ع |

# وبا میں مبتلا نہ ہو

اگر کسی علاقے میں کوئی وبائی مرض پھیل گیا ہو تو ذیل میں دیے ہوئے کلمات کو کثرت سے پڑھے اور لکھ کر گھر کے دروازے پر یا گھر کے اندر کسی کے اندر کسی نمایاں جگہ پر چسپاں کرے اِن شاءاللہ تعالیٰ وبائی مرض کا حملہ اس پر اور اس گھر پر نہ ہوگا۔ نہایت مجرّب و آزمودہ ہے۔

لِی خَمْسَةٌ اُطْفِی بِهَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَةِ

اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَةُ

# ناف کا درد دور ہو

ذیل میں دیا ہوا نقش ناف کی درد کا مجرّب و آزمودہ علاج ہے۔ دو عدد نقش لکھ کر ایک ناف پر باندھے جبکہ دوسرا پانی میں گھول کر مریض کو پلائے اِن شاءاللہ تعالیٰ فوری طور پر شفاء حاصل ہوگی۔

نقش اگلے صفحہ پر دیکھیے




## حسبِ منشاء ملازمت کیلئے

جو کوئی کسی خاص ملازمت کے حصول کے لیے کوشاں ہو تو وہ باوضو حالت میں یہ آیت مبارکہ لکھے۔

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝

اس کا تعویذ بنا کر اپنے بازو پر باندھے ان شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں جلد کامیابی ہوگی اللہ رب العزت اس کی اپنے فضل و کرم سے مدد فرمائے گا۔

# زیارت

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے

جو کوئی حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت کا شدید اشتیاق رکھتا ہو تو وہ نماز عشاء کے بعد غسل کرکے پاک صاف کپڑے پہنے خوشبو لگائے اور دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور نماز کی ادائیگی کے بعد تین مرتبہ یہ کلمات کہے۔

**یَا مُحْسِنُ یَا مُجْمِلُ یَا مُنْعِمُ یَا مُتَفَضِّلُ**

**اَرِنِیْ وَجْہَ نَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی**

**عَلَیْہِ وَسَلَّمَ**

اس کے بعد قبلہ رُخ منہ کرکے سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت کی سعادت حاصل ہوگی۔

# بینائی تیز ہو جائے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی آنکھوں کی روشنی میں اضافہ ہو جائے بینائی خوب تیز ہو جائے تو وہ نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد دو رکعت نماز نفل اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۃ اخلاص اور معوذتین پڑھے پھر سلام پھیرنے کے بعد سجدہ میں سر رکھے اور سات مرتبہ یہ کہے۔ مَتِّعْنِیْ بِسَمْعِیْ اس کے بعد سجدہ سے سر اٹھائے اور سات مرتبہ یہ کہے۔

یَا قَرِیْبُ یَا مُجِیْبُ یَا سَمِیْعَ الدُّعَآءِ
یَا لَطِیْفُ لِمَنْ یَشَآءُ اِحْفَظْ عَلٰی بَصَرِیْ
وَبَصِّرْلِیْ بِالْبَصَرِ

پھر اپنے ہاتھوں کی انگلیوں کے پوروں پر دم کرے اور دونوں آنکھوں پر لگاتے ہوئے یہ کہے الٰہی روشنائی چشم بر ماد بر جملہ مسلمانان نگاہ دار بجال کرمہ و فضلہ۔

اس عمل کا معمول بنا لینے سے بفضل باری تعالیٰ آنکھوں کی روشنی میں اضافہ ہو جاتا ہے بینائی تیز ہو جاتی ہے اور کبھی بینائی میں کمی کی شکایت پیدا نہیں ہوتی۔

## عقل و فہم میں اضافہ

جو کوئی بہت زیادہ بیوقوف ہو کوئی بھی کام سمجھداری اور ہوشیاری سے نہ کرتا ہو تو اُس بیوقوف کو عقل مند بنانے کی غرض سے باوضو حالت میں زعفران اور مشک سے تازہ روٹی کے ٹکڑے پر یہ نقش لکھے۔



لکھنے کے بعد بیوقوف کو کھلاوے انشاءاللہ تعالیٰ اس کی عقل کے بند دروازے کھل جائیں گے اور وہ عقل سے کام لینا شروع کر دے گا۔ انتہائی مجرب و آزمودہ ہے۔



# سر درد میں شفا

اگر سر میں بہت شدید درد ہو رہی ہو اور آرام نہ آتا ہو تو باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب و زعفران سے یہ لکھے۔

ع ع ع صح صح مع مع عح عح عح
ہ مہ مہ مہ ہ ط ط ط لا م م م حٰمٓ عٓسٓقٓ
طٰهٰ مَآ اَنْزَلْنَا۔

لکھنے کے بعد اس تعویذ کو سر پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ سر درد سے شفاء حاصل ہو گی اور آرام آجائے گا۔

## داد اور چنبل کیلئے

اگر کوئی داد یا چنبل کے مرض میں مبتلا ہو تو اس کے جلد اور شافی علاج کے لیے ایک ڈوری پر تین گرہ اس طرح سے لگائے کہ ہر گرہ پر یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيثَةٍ

# اُجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْاَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ ۝

اس ڈوری کو اس طرح دم کرکے تین گرہ لگانے کے بعد مریض کے بازو پہ باندھے ان شاء اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## جنّات گھر میں داخل نہ ہوں

اگر کسی گھر میں جنّات اور دیو کی آمد و رفت ہو تو ان کو بھگانے کی غرض سے ذیل میں دیا ہوا تعویذ لکھ کر گھر کے دروازے کے اوپر یا گھر میں کسی نمایاں جگہ پر چسپاں کر دے ان شاء اللہ تعالیٰ جنّات گھر سے بھاگ جائیں گے۔

تعویذ یہ ہے۔

جبرئیل محمد حسن محمد میکائیل

اللہ اللہ

عزرائیل محمد حسین محمد اسرافیل

# بیماری سے نجات

ہر طرح کے مرض سے جلد نجات حاصل کرنے کی غرض سے ذیل میں دیا ہوا نقش لکھ کر مریض کے کمرے میں ایسی جگہ پر لگا دے کہ جہاں پر مریض کی نظر پڑتی رہے اس کے ساتھ دوائی کا استعمال بھی جاری رکھے اس نقش پاک کی برکت سے بفضل باری تعالیٰ جلد شفائے کاملہ حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | ۲۱۰ص | ۵۱۶ | ۲۷۱۱ | [illegible] | ۷۱۱۸ |
| ۱۱۲۱ | ۱۱۱ ۱۱۱ | ف۱۱ | ۹ ۱۱ | ۱۱۰۰ع | [illegible] |
| [illegible] | ۱۹۱۶ع | ل | ۱۱ص۲۱ | [illegible] | ۲۴ص |
| ۱۱ع۱۱ | ل | ۲۱۶ع | | ع۸۱ | [illegible] |
| ہ | الم | ۱۴ | ۱۹ع | ۲۱۲۱ | ۱۸۱۱۲ |

## اولاد زندہ رہے

اگر کسی کے ہاں اولاد ہو کر مر جاتی ہو تو چاہیئے کہ ذیل میں دیا ہوا نقش لکھ کر حاملہ کے گلے میں ڈالے پھر جب بچہ کی ولادت ہو جائے تو حاملہ اس نقش کو اتار کر بچے کے گلے میں ڈال دے ان شاء اللہ تعالیٰ بچے کی عمر طویل ہو گی۔ نقش یہ ہے۔

| ۷ | ۴۵ | ۶ | ۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴۶ | ۳ | ۴۹ |
| ۴۴ | ۸ | ۴۳ | ۵ |
| ۴۰ | ۱ | ۴۸ | ۴ |

## خواب بندی کیلئے

خواب بندی کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش نہایت مجرّب و آزمودہ ہے۔

نقش اگلے صفحہ پر دیکھیے




## روز محشر امان حاصل ہو

جو کوئی ہر نماز کے بعد ذیل میں دی ہوئی دعائے حضرت امام حسین علیہ السلام پڑھنے کا معمول بنالے تو ان شاء اللہ تعالیٰ وہ روز محشر بے خوف ہوگا اسے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سایہ تلے جگہ ملے گی۔ دعاءِ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِکَلِمَاتِكَ وَمَعَاقِدِ

عَرْشِكَ وَسُکَّانِ سَمٰوٰتِكَ وَاَرْضِيْكَ

وَاَنْبِيَاءِكَ وَرُسُلِكَ اَنْ تَسْتَجِيْبَ لِيْ

فَقَدْ رَهِقَنِيْ مِنْ اَمْرِيْ عُسْرًا فَاسْئَلُكَ

اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنْ

تَجْعَلَ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَّ

مِنْ عُسْرِیْ یُسْرًا۔

## طاعون اور وبا کا خاتمہ

اگر کسی جگہ پر طاعون یا کوئی اور وبا پھیل گئی ہو تو چاہیئے کہ اس کے خاتمے کے لیے باوضو حالت میں ایک بکرے کی قربانی کرے اور ذبح کرتے وقت یہ پڑھے۔

اِلٰہِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ

اِلٰہِیْ بِحُرْمَۃِ جِبْرَئِیْلَ اِلٰہِیْ بِحُرْمَۃِ مِیْکَائِیْلَ

اِلٰہِیْ بِحُرْمَۃِ اِسْرَافِیْلَ اِلٰہِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ

وَّعَلِیٍّ وَّفَاطِمَۃَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ

اِحْفَظْنَا وَاحْفَظْ اَوْلَادَنَا وَاَحِبَّائَنَا وَ

اَتْبَاعِنَا وَجَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ

مِنَ الطَّاعُوْنِ وَالْوَبَآءِ یَا حَفِیْظُ

اَدْرِکْنِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ ؐ

بفضل باری تعالیٰ طاعون اور وباء کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## حاکم نقصان نہ پہنچا سکے

علی بن یقطین سے مروی ہے کہتے ہیں کہ میں خلیفہ ہارون رشید عباسی کے پاس موجود تھا کہ حضرت امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ کو طلب کیا گیا خلیفہ آپ پر بہت غضبناک تھا مجھے گمان تھا کہ خلیفہ ہارون رشید آپ کے قتل کا حکم صادر کرے گا جب حضرت داخل ہوئے تو میں نے دیکھا کہ آپ زیر لب کچھ پڑھ رہے ہیں جب ہارون رشید نے آپ کی طرف دیکھا تو یکایک اس کا غصہ ٹھنڈا ہو گیا اور وہ بڑی خوش اسلوبی سے حضرت کے ساتھ پیش آیا اور آپ کو رخصت کیا ان کے تشریف لے جانے کے بعد میں حضرت امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ کے پاس گیا

اور عرض کیا کہ آپ نے اس وقت کیا پڑھا تھا کہ آپ کو کوئی نقصان نہ پہنچایا گیا اور اللہ تعالیٰ نے اس کی برکت سے آپ کو محفوظ رکھا۔ آپ نے فرمایا کہ اس وقت میں نے دو دعائیں پڑھی تھیں۔ ایک خاص اور دوسری دعائے عام تھی۔ دعائے خاص یہ تھی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اِنَّکَ حَفِظۡتَ الۡغُلَامَیۡنِ اَبُوۡهُمَا فَاحۡفَظۡنِیۡ بِصَلَاحِ اٰبَائِیۡ۔

اور یہ دعائے عام ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اِنَّکَ تَکۡفِیۡ مِنۡ کُلِّ اَحَدٍ وَلَا یَکۡفِیۡ مِنۡکَ اَحَدٌ فَاکۡفِنِیۡہِ بِمَا شِئۡتَ وَکَیۡفَ شِئۡتَ وَاَنّٰی شِئۡتَ۔



# چوروں اور درندوں سے بچاؤ

حضرت امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ جو کوئی سفر کی حالت میں چوروں اور درندوں کا خطرہ محسوس کرتا ہو اور ڈرتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ اپنی سواری پر انگلی سے یہ آیت مبارکہ لکھے۔

## لَا تَخَافُ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى

ان شاء اللہ تعالیٰ اسے کوئی نقصان نہ ہوگا۔ راوی کا کہنا ہے کہ میں حج کی غرض سے جا رہا تھا کہ ایک میدان میں ہمیں رہزنوں نے گھیر لیا اور قافلے کو لوٹنا شروع کیا میں بھی قافلہ کے درمیان تھا میں نے اپنی سواری پر انگلی سے اس آیت مبارکہ کو لکھ لیا ہوا تھا مجھے قسم ہے اُس اللہ رب العزت کی جس نے حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو رسول مبعوث فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے ان رہزنوں کو میری طرف سے دور کر دیا اور انہوں نے مجھے کوئی نقصان نہ پہنچایا اور میں بحفاظت منزل پہ پہنچ گیا۔



# میاں بیوی میں ناچاقی کا خاتمہ

اگر میاں بیوی کے مابین نا اتفاقی ہو گھر میں ہر وقت چپقلش رہتی ہو دونوں کسی طرح بھی سلوک اتفاق سے نہ رہتے ہوں بات بات پر ایک دوسرے سے جھگڑتے ہوں تو ان کے مابین محبت و پیار پیدا کرنے کی غرض سے یہ عمل بہت ہی مفید ہے اس مقصد کے لیے دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ پھر جب نماز پڑھ چکے تو ایک مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ؕ وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود پاک پھر ستر مرتبہ یہ کہے۔

اللّٰھم لین قلب فلاں بن فلاں کما لینت الحدید لداؤد علیہ السلام۔

اس کے بعد گیارہ مرتبہ دُرود پاک پڑھے اور پھر آسمان کی طرف منہ کر کے دُعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں ضرور کامیابی ہو گی۔ اگر خاوند اپنی بیوی کی محبت حاصل کرنے کی غرض سے عمل کر رہا ہے تو وہ فلاں بن فلاں کی جگہ اپنی بیوی اور اس کی والدہ کا نام لے اور اگر بیوی خاوند کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنے کی خواہاں ہے اور وہ یہ عمل کر رہی ہے تو وہ فلاں بن فلاں کی جگہ اپنے خاوند اور اس کی والدہ کا نام لے۔

## رزق حلال میں اضافہ

جو کوئی فراخی رزق کا خواہاں ہو کاروبار میں ترقی و اضافے کے لیے کوشاں ہو رزق حلال میں خیر و برکت چاہتا ہو تو وہ باوضو حالت میں خمعسق کے حروف طبعیہ کو چاندی کی انگوٹھی پر اس وقت کندہ کرائے کہ طالع برج حوت میں جبکہ مشتری برج قوس کے دسویں درجہ یا برج حوت کے اپنے درجہ میں ہو یا طالع برج سرطان میں جب کہ مشتری اپنے درجہ شرف میں مسعود قوی۔ مقبول رجوع اور احتراق سے سالم ہو، کندہ کرانے کے بعد عود اور عنبر سے دھونی دے (حروف طبعیہ) خمعسق کے عربی اُردو اور طبعی حروف کی شکل یہ ہے۔

۷۸۶

| ۵۷۶ | ۶۴۳ | ۷۷۴ | س۶حا | ق ا ق |
|---|---|---|---|---|
| م۴ما | ۶۷۴ | س۶حا | ق ا، | ۶۷۹ |
| ۲۱۸ | ۲۱۹ | ۲۲۹ | ۱۲۷ | ۱۸۱ |
| ۱۹۹ | ۲۱۵ | ۳۱۹ | ۴۲۷ | ۹۲۸ |
| ۱۱۷ | ۲۲۸ | ۱۳۷ | ۱۴۸ | ۱۱۵ |

انگوٹھی کو باوضو حالت میں پہنے اور اس بات کا خاص طور پر خیال رکھے کہ گندی پر جگہ پر اس کو لے کر نہ جائے پیشاب اور پاخانے کے وقت جاتے ہوئے اس کو ساتھ نہ لے کر جائے اس لوح کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ بے شمار فوائد حاصل ہوں گے رزق میں کشادگی و فراخی ہوگی جو بھی جائز کاروبار کرے گا اس میں دن بدن ترقی ہوگی ہر حاجت پوری ہوگی چشم خلائق میں معزز و معتبر ہو جائے گا اگر کسی حاکم کے ہاتھ میں یہ انگوٹھی ہوگی تو اسے ہر معاملے میں کامیابی ہوگی اللہ رب العزت اپنے فضل و کرم سے اُسے نوازے گا وہ اپنے مقابل دشمن پر ہمیشہ فتح حاصل کرے گا اسے کبھی ہزیمت نہیں اٹھانی پڑے گی جب تک انگوٹھی اس کے پاس رہے گی وہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔

## چھاتی کی درد کا علاج

اگر کسی عورت کے پستانوں میں درد ہو تو اُس عورت کا خاوند یا کوئی دوسری عورت پاک صاف حالت میں باوضو ہو کر گیارہ مرتبہ یہ کلمات پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی

اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ ط

پڑھنے کے بعد پاک صاف مٹی پر دم کرے اور مریضہ سے کہے کہ وہ اس دم کی ہوئی مٹی کو پانی سے گیلی کر کے درد کی جگہ پر لیپ کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے درد میں افاقہ ہوگا اور شفا حاصل ہوگی۔

## فصل خوب اچھی ہو

اگر کسی کسان کی زمین پر فصل اچھی نہ ہوتی ہو یا کیڑے اور جانور وغیرہ فصل کو نقصان پہنچاتے ہوں جس کی وجہ سے فصل تباہ ہو جاتی ہو تو چاہیئے کہ روزانہ نماز فجر کے بعد سورۂ رحمٰن کی یہ آیات مبارکہ باوضو حالت میں

وَالْاَرْضَ وَضَعَهَا لِلْاَنَامِ ۝ فِيْهَا فَاكِهَةٌ

وَّالنَّخْلُ ذَاتُ الْاَكْمَامِ ۝ وَالْحَبُّ ذُو الْعَصْفِ

وَالرَّيْحَانُ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

اکیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور کھیت کے چاروں کونوں میں پاکیزہ جگہ پر چھڑک دے انشاء اللہ تعالیٰ خوب اچھی فصل تیار ہوگی اگر کوئی پھلدار درخت ہے تو درخت کی جڑوں پر ڈال دے بفضل باری تعالیٰ درخت میں پہلے سے زیادہ پھل لگیں گے کھیتی ہر طرح کی آفات وغیرہ سے محفوظ رہے گی۔

## ہر مشکل حل ہو جائے

ہر طرح کی مشکل اور مصیبت و پریشانی میں ذیل کا نقش پاک اپنے پاس رکھے گا تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی مشکل آسان ہو جائے گی جو بھی جائز حاجت ہوگی وہ پوری ہو جائے گی۔

اس نقش کے پاس رکھنے والے کو طرح طرح کے فوائد حاصل ہوں گے۔ اس نقشِ پاک کی بہت زیادہ خاصیتیں ہیں۔ نقش اگلے صفحے پر ملاحظہ ہو۔

# بیماریوں سے محفوظ رہنے کے لیے ضروری احتیاط

(۱) حضرت امام رضا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ گرم یا میٹھی اشیاء کھانے کے بعد ٹھنڈا پانی پینے کی عادت سے دانت جلدی گر جاتے ہیں۔

(۲) حضرت امام رضا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ رات کے وقت ترنج (لیموں کی طرح کا پھل) کھانے سے آنکھیں لوٹ جاتی ہیں (یعنی آنکھوں کو ضعف پہنچتا ہے) اور بھینگا ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔

(۳) حضرت امام رضا رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ فرماتے ہیں کہ زیادہ انڈے کھانے سے چہرے پر چھائیاں پڑ جاتی ہیں۔

(۴) حضرت امام رضا رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ فرماتے ہیں کہ نمک لگا کر سکھایا ہوا گوشت اور اسی طرح مچھلی کھانا چھیپ اور

کھجلی پیدا کرتا ہے۔

⑤ حضرت امام رضا رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی نبیذ اور دودھ ملا کر پیتا ہے وہ نقرس اور پھلبہری کے مرض میں مبتلا ہو جاتا ہے۔

⑥ حضرت امام رضا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ جماع کے فوری بعد پیشاب نہ کرنے سے پتھری پیدا ہو جاتی ہے۔

⑦ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر آنکھوں کے بارے میں کوئی شکایت ہو تو مچھلی کھانے سے نقصان ہوتا ہے۔ اور کھانا کھانے کے بعد ہاتھ دھو کر آنکھوں پر ملنے سے آشوب چشم کا عارضہ ختم ہو جاتا ہے۔ اسی طرح جمعرات اور جمعہ کے دن ناخن کاٹنا اور مونچھیں کترنا، آنکھوں کی دکھن سے محفوظ رکھتا ہے۔

⑧ حضرت امام رضا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا کہ ایک وقت میں معدہ کے اندر انڈے اور مچھلی کو جمع نہ کرو اس سے قولنج، نقرس بواسیر اور داڑھ کا درد پیدا ہوتا ہے۔



# رسالہ حکمت حضرت لقمان برائے علاج الامراض

## دردسر

دھنیا کا پانی۔ عرق گلاب اور سرکہ آپس میں ملا کر پیشانی پر لگائیں۔ نفع دیتا ہے۔ فوراً آرام آجائے گا۔

## معدے کی جلن

معدے کی جلن اور نیند نہ آنے کے لیے گرم پانی کا پینا فائدہ کرتا ہے فوراً آرام آجائے گا۔

## سودا کیلئے

جو شخص مولی کا پانی پیاز کے پانی میں ملا کر سر پر پالش کرے۔ سودا کی شکایت کو دور کرتا ہے۔

## سردرد کیلئے

جو شخص گائے کی ہڈیاں جلا کر اس میں سرکہ ملا لے اور اُسے سر پر باندھے

باندھے۔ سر کا درد نہیں رہتا۔ فوراً آرام۔

## ایضاً

جو شخص ایسا صابون جس کو ابھی پانی نہ لگا ہو۔ اس کو کاٹ کر اس میں سرکہ ملا کر اور روئی اس سے تر کر کے سر پر باندھے سر کا درد دور ہو جاتا ہے۔

## دردِ شقیقہ کیلئے

دردِ شقیقہ (آدھے سر کا درد) سوتے وقت گرم پانی پینے سے درد کو فائدہ ہوتا ہے۔

## سخت دردِ سر

بنفشہ کا پینا سر کے سخت درد کو فوراً آرام دیتا ہے۔

## کان کا درد

بھیڑ کے پتّے کا پانی کان میں ٹپکانے سے آرام ہو جاتا ہے۔ یا گائے کے پتّے کے پانی کو انار کے پانی کے ساتھ ملا کر کان میں ٹپکایا جائے تو درد کو آرام ہو جاتا ہے۔

## کان کا درد

لہسن کا پانی گائے یا دُنبے کے پتّے کے پانی کے ساتھ ملا کر کان میں ٹپکانے سے درد کو آرام ہوتا ہے۔

## کان میں کسی چیز کا گھُس جانا

کان میں کوئی چیز گھُس جائے تو گائے کے پتّے کے پانی کو کان میں ٹپکانے سے فائدہ ہوتا ہے اور چیز باہر آجائے گی۔

## کان کے کیڑوں کے لیے

لہسن کا پانی گائے کے پتّے کے پانی کے ساتھ ملا کر ٹپکانے سے کیڑے مر کر باہر آجائیں گے۔

## بہرا پن کیلئے

سرکہ۔ گائے کا گھی اور شہد ملا کر کان میں ٹپکانے سے بہرہ پن دُور ہو جاتا ہے۔

## کمزوری نظر

مُرغ کے پتّے کو آنکھ میں لگانے سے آنکھ کی کمزوری دُور ہو جاتی ہے

## برائے خفقان

سفید مُرغ کا آب گوشت (یخنی) پینے سے خفقان دُور ہوتا ہے۔ پرہیز ضروری ہے۔

## تاریکیٔ چشم

جو آدمی کبوتر کے انڈے کی تری کو آنکھوں میں لگائے۔ آنکھ کی کمزوری دُور ہو جاتی ہے۔

## آنکھ کا درد

نر بکرے کا پتہ آنکھ پر باندھنے سے درد دُور ہو جاتا ہے۔

## بندش پیشاب

شیر خشت کو بکری کے پتہ میں رکھ کر بتی بنائیں اور پیشاب کے سوراخ میں وہ بتی دے دیں۔ تو یہ تکلیف دُور ہو جائے گی۔ اگر پہلی دفعہ پیشاب نہ کھلے تو دوسری اس طرح تیسری بتی سوراخ میں داخل کریں۔ تو پیشاب کھل جائے گا

## ایضًا

چوہے کی مینگنی کو پتہ مذکورہ بالا میں رکھ کر اُوپر والا عمل کریں۔ یہ بھی وہی فائدہ دے گا۔

## آنکھ کی سوجن

بنفشے کے پتوں کو ہتھیلی پر مسل کر پانی کے ساتھ خسانده بنا کر آنکھ پر باندھیں سوجن دُور ہو جائے گی۔

## آنکھ کی سُرخی

انار کا پانی اور مرغی کے انڈے کی سفیدی عورت کے دودھ میں ملا کر مرہم بنائیں۔ اور یہی مرہم آنکھوں میں لگائیں۔ آنکھ کی سرخی دور ہوگی۔

## آنکھ سے پانی بہنا

جو شخص مرغی کے انڈے کی سفیدی گائے کے گھی میں ملا کر مرہم بنائے اور آنکھوں میں لگائے۔ پانی بہنا بند ہوگا۔

یرقان اور صفرا کی دوری چھ مثقال سرمہ شہد میں ملا کر کھلانے سے یرقان دور ہو جاتا ہے۔

## شب کوری (اندھراتا)

عرق گلاب میں دھنیا کا پانی ملا کر آنکھ میں لگانے سے شب کوری جاتی رہتی ہے۔

## شب کوری (اندھراتا)

کبوتر کے خون کو خشک کر کے پیس کر سرمہ کی طرح آنکھوں میں لگایا جائے۔ تو امراضِ چشم کو مفید ہے۔

## کرم شکم کیلئے

گائے کے پتّے کے پانی میں تُمّہ (حنظل) ملا کر پیٹ پر مالش کرنے سے پیٹ کے کیڑے مر جاتے ہیں۔

## پیٹ کے کیڑے

بنفشہ خشک کو شکر کے ساتھ ملا کر کھانے سے پیٹ کے کیڑے خارج ہو جاتے ہیں۔ اور صفرا بھی دُور ہوتا ہے۔

## طحال (تلی)

انڈے کو نیم پختہ کر کے نمک کی بجائے دار چینی کو سفوف کر کے اس پر چھڑک کر کھانے سے آرام ہوتا ہے۔

## دردِ ناف

شہد میں پانی ملا کر پینے سے فوراً آرام آجاتا ہے۔

## کمر کے درد کیلئے

ہرمل کو دُودھ میں جوشش دے کر پلانے سے درد کو آرام ہوتا ہے۔

## برائے نفخ (بادِ گولہ)

حلوے میں زعفران رکھ کر کھانے سے آرام ہوتا ہے۔

## لقوہ

لہسن کو گھی میں سُرخ کر کے کھانے سے آرام ہوتا ہے

## پیلاہٹ

دھنیا کو سرکہ میں حل کر کے کھلائے۔ چہرہ اور بدن کی زردی دُور ہو جاتی ہے۔

## نکسیر

اسپند یعنی ہرمل کے پتوں کا پانی ناک میں ٹپکانے سے ناک

میں سے خون آنا بند ہو جاتا ہے۔

## زکام کیلئے

گرمی کا ہو یا سردی کا باقلہ کو سرکہ میں ملا کر انگاروں پر ڈالیں۔ اس کا دھواں لینے سے زکام دُور ہو جاتا ہے۔

## دانتوں اور مسوڑوں کا درد

زعفران اور سرکہ کو آگ پر جوش دے کر اس کے غرارے کرنے سے درد دُور ہو جاتا ہے۔

## پھُولے ہوئے مسوڑوں کے لیے

زنگار کو سرکہ میں مخلوط کر کے تازہ دُودھ اس میں ملا کر غرارے کرنے سے تکلیف دُور ہو گی۔

## مسوڑوں کا گوشت جدا ہونا

زنگار اور سرکہ ملا کر اس میں السی کے بیجوں کا سفوف گوندھ کر جُدا شدہ گوشت کے نیچے رکھیں۔ آرام ہو گا۔

## ایضاً

سماق کو منہ میں رکھنے سے درد دور ہو جاتا ہے

## بلغم خارج کرنا

جو شخص شہد میں پانی ملا کر پیئے اس کا بلغم خارج ہو جائے گا یہ نہار منہ پیئے۔

## بچہ کا پیٹ میں مر جانا

زرد گاجر کا دھواں نیچے دینے سے مردہ بچہ خارج ہو جاتا ہے۔

## ایضاً

گھوڑے کی لید اور اس کے سُم کا دھواں نیچے دینے سے بچہ خارج ہو جاتا ہے۔

## بندش حیض

گائے کے پتے کے پانی کو گائے کے گھی میں ملا کر اس میں بتی تر کر کے رحم کے اندر رکھنے سے خون کھل جاتا ہے۔

## سینے کا درد کیلئے

چقندر کو بھون کر کھانے سے سینہ کا درد دُور ہو جاتا ہے۔

## ایضاً

سوتے وقت ایک گھونٹ گرم پانی پینے سے آرام آجاتا ہے۔

## دردِ معدہ

دھنیا گائے کے گھی میں بھون کر کھانے سے دردِ معدہ دُور ہو جاتا ہے۔

## دِل کی گرمی

لومڑی کا پھیپھڑا کھانے سے دِل کی گرمی دُور ہو جاتی ہے۔

## ضعفِ جگر

دُنبے کا جگر بھون کر کھانے سے ضعفِ جگر دُور ہو جاتا ہے۔

## پیٹ کا خون

مسور سرکہ کے ساتھ کھانے سے شکم کا خون بند ہو جاتا ہے۔

چاولوں کا آٹا اور نمک ملا کر کھانے سے بھی آرام آجاتا ہے۔

## پیٹ کا درد

بہی آگ میں بھون کر کھانے سے آرام آجاتا ہے معدہ کی گرمی دُور ہو جاتی ہے۔

## پیٹ کا درد

گائے کے پتّے کے پانی کو پیٹ پر ملنے سے درد دُور ہو جاتا ہے۔

## گلے کا درد

انڈے کو نیم برشت کر کے کھانے سے آرام آجاتا ہے۔

دُودھ کو گرم کئے بغیر پینے سے بھی آرام آجاتا ہے۔

## آواز کا بیٹھ جانا

زرد گاجر کو آگ میں بھون کر کھانے سے آواز کھل جاتی ہے۔

## سینہ کی تنگی

انجیر کو دُودھ میں جوش دے کر پلانے سے سینہ کی تنگی دُور ہو جاتی ہے۔ اور آواز بھی کھل جاتی ہے۔

## کھانسی کیلئے

مولی کا پانی پینے سے کھانسی دُور ہو جاتی ہے۔

## بچوں کی کھانسی کیلئے

میٹھے انار کے دانے۔ کھانڈ۔ پستہ۔ روغن بنفشہ کو ماں کے دُودھ میں ملا کر آگ پر جوش دیں اور چھان کر پلائیں۔ بچے کی کھانسی دُور ہو جاتی ہے۔
دیگر:۔ سہاگہ کو آگ پر پھل کر کے شہد ملا کر چٹانے سے کھانسی دُور ہو جاتی ہے۔

# حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طبّی تحقیق

ایک مرتبہ ایک ہندی طبیب منصور کے دربار میں حاضر تھا اور منصور کو کتاب "طبِ ہندی" پڑھ کر سنا رہا تھا اس وقت حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی دربار میں تشریف فرما تھے اور خاموشی سے اس ہندی طبیب کی باتیں سن رہے تھے جب وہ اپنی گفتگو مکمل کر چکا تو آپ کی طرف متوجہ ہو کر منصور سے دریافت کیا کہ یہ کون ہیں؟ منصور نے آپ کا تعارف کرایا تو وہ آپ سے مخاطب ہوا اور کہنے لگا کہ آپ بھی مجھ سے اس کتاب سے استفادہ کریں آپ نے فرمایا' مجھے اس کی ضرورت نہیں کیونکہ میرے پاس جو علم ہے وہ اس سے بہت بہتر ہے۔ جو تمہارے پاس ہے۔ اس نے کہا 'بتائیے آپ کے پاس کیا علم ہے۔ آپ نے فرمایا کہ ہم گرمی کا علاج سردی سے اور سردی کا گرمی سے، رطوبت

کا خشکی سے اور خشکی کا رطوبت سے کرتے ہیں اور جو کچھ اللہ تعالیٰ کے پیارے رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے اس پر عمل پیرا ہوتے ہیں پھر انجام اللہ تعالیٰ پر چھوڑتے ہیں۔

اس کے بعد آپ نے فرمایا "اے طبیب" معدہ بیماریوں کا گھر ہے اور بہترین علاج پرہیز ہے کیونکہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فرمان ہے کہ پرہیز ہر بیماری کا علاج ہے اور انسان جس چیز کا عادی ہو وہی اس کے مزاج کے موافق اور صحت یابی کا سبب ہوگی یعنی جسم کے موافق چیز سے علاج کرنا صحت یابی کی علامت ہے۔ طبیب نے کہا کہ یہ تو طب کا اصول ہے۔ آپ نے فرمایا شاید تم یہ سمجھتے ہو کہ میں نے یہ علم کسی کتاب سے حاصل کیا ہے؟ حالانکہ ایسی بات نہیں ہے۔ میرا علم اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا کردہ عطیہ ہے لہذا بتاؤ کہ ہم دونوں میں سے کس کا علم بلند و برتر ہے طبیب نے کہا، میں اس سلسلہ میں کیا کہہ سکتا ہوں ہو سکتا ہے کہ میں آپ سے زیادہ عالم ہوں۔

امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا اچھا تو میں تم سے کچھ سوالات کرتا ہوں تم مجھے ان کے جوابات دے دو۔ آپ نے اس سے پوچھا کہ یہ بتاؤ آنسو و رطوبت کے جاری ہونے کا مقام

سر میں کیوں ہے؟ انسان کی کھوپڑی میں بہت سے جوڑ کیوں ہیں یہ سپاٹ کیوں نہیں؟ سر پہ بال کیوں ہیں؟ پیشانی پہ بال کیوں نہیں ہیں؟ ماتھے پر شکنیں کیوں ہوتی ہیں؟ دونوں پلکیں آنکھوں کے اُوپر کیوں ہیں؟ دونوں آنکھوں کی شکل بادام جیسی کیوں ہے؟ ناک دونوں آنکھوں کے درمیان کیوں ہے؟ ناک کا سوراخ نیچے کی طرف کیوں ہے؟ دونوں ہونٹ منہ پر کیوں بنائے گئے ہیں؟ سامنے کے دانت تیز کیوں ہوتے ہیں؟ داڑھ چوڑی اور چپٹی کیوں ہوتی ہے؟ اوران دونوں کے درمیان لمبے دانت کیوں ہوتے ہیں؟ دونوں ہتھیلیوں پہ بال کیوں نہیں ہوتے؟ مردوں کی داڑھی کیوں ہوتی ہے؟ پاؤں کے تلوؤں پہ بال کیوں نہیں ہوتے؟ ناخنوں اور بالوں میں جان کیوں نہیں ہوتی؟ دل کی شکل صنوبر جیسی کیوں ہوتی ہے؟ پھیپھڑوں کو دو حصوں میں کیوں تقسیم کیا گیا ہے اور وہ کیوں متحرک رہتے ہیں؟ جگر کی شکل محدب یعنی گول کیوں ہے؟ گردہ لوبیے کی مانند کیوں ہوتا ہے؟ دونوں گھٹنے آگے کی طرف جھکتے ہیں یہ پیچھے کی جانب کیوں نہیں جھکتے۔

ہندی طبیب حیرت زدہ ہو کر آپ کی باتیں سنتا جاتا تھا اور ہر سوال کے جواب میں یہ کہتا تھا کہ میں نہیں جانتا۔ اس نے جب اپنی لاعلمی کا اعتراف کر لیا تو حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے

فرمایا: اللہ رب العزت کے فضل و کرم سے مجھے ان تمام باتوں کا علم ہے غور سے سنو میں تمہیں بتاتا ہوں کہ اگر رطوبت و آنسوؤں کی جگہ سر میں نہ ہوتی تو خشکی کی وجہ سے پھٹ جاتا یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آنسوؤں کی روانی کا بندوبست وہاں کیا تاکہ اس رطوبت کی وجہ سے دماغ تر رہے اور پھٹنے نہ پائے۔ انسان کی کھوپڑی میں مختلف جوڑ اس لیئے رکھے گئے ہیں تاکہ اس کو سر درد زیادہ تنگ نہ کرے۔ سر کے اوپر بال اس لیے ہوتے ہیں کہ ان کی جڑوں سے روغن وغیرہ دماغ تک پہنچ جائے ان مساموں سے دماغی بخارات بھی نکلتے ہیں دماغ زیادہ گرمی اور زیادہ سردی سے محفوظ رہتا ہے۔ پیشانی پر اس لیے بال نہیں ہوتے کہ اس جگہ سے آنکھوں میں نور پہنچتا ہے پیشانی پر خطوط اور شکنیں اس لیے ہوتی ہیں کہ سر سے جو پسینہ گرے وہ آنکھوں میں نہ پڑ جائے اور یہ خطوط پسینہ کے لیے نہروں کا کام دیں۔ جب شکنوں میں پسینہ جمع ہو تو انسان پونچھ کر صاف کر دے۔ دونوں پلکیں آنکھوں کے اوپر اس لیے بنائیں کہ سورج کی روشنی آنکھوں تک ضرورت کے مطابق پہنچے تم نے دیکھا ہو گا کہ جب انسان زیادہ روشنی میں بلندی کی طرف کسی چیز کو دیکھتا ہے تو ہاتھ کو آنکھوں پہ رکھ کر سایہ بنا لیتا ہے ناک کو دونوں آنکھوں کے درمیان اس لیے بنایا تاکہ روشنی منبع نور سے تقسیم ہو کر دونوں

آنکھوں میں برابر پہنچے۔ آنکھوں کی شکل اس لیے بادام جیسی ہے تاکہ اس میں سرمہ یا دوائی وغیرہ آسانی سے ڈالی جا سکے اور میل آنسوؤں کے ذریعہ آسانی سے خارج ہو سکے اگر آنکھ کی شکل گول یا مربع شکل ہوتی تو اس میں سرمہ ڈالنا یا دوائی ڈالنا مشکل ہوتا اور آنکھوں کی بیماری آسانی سے دور نہ ہوتی۔ ناک کے سوراخ نیچے کی طرف اس لیے ہیں تاکہ دماغ کا میل اور غیر ضروری فاسد مادہ سے آسانی سے خارج ہو سکیں اور ہر چیز کی خوشبو اور بدبو آسانی سے دماغ تک پہنچ جائے اگر ناک کے سوراخ اُوپر کی طرف ہوتے تو غیر ضروری مادوں کے اخراج میں مشکل ہوتی۔ دونوں ہونٹ اس لیے منہ کے اُوپر بنائے گئے کہ جو رطوبتیں دماغ سے منہ میں آجائیں وہ رُکی رہیں اور کھانا پینا بھی انسان کے اختیار میں رہے کھائے چاہے پھینک دے مردوں کی داڑھی اس لیے ہے کہ عورت اور مرد میں تمیز ہو سکے اور آگے کے دانت اس لیے تیز ہوئے کہ کسی شے کا کاٹنا سہل ہو اور داڑھیں چوڑی اس واسطے بنائیں کہ غذا کا چبانا اور پیسنا آسان ہو۔ اور ان کے درمیان والے دانت لمبے اس لیے بنائے کہ دونوں کے استحکام اور قیام کا باعث مسنون ہیں ہتھیلیوں پر بال اس لیے نہیں ہوتے کہ کسی چیز کو چھونے سے اس کی ملائمی

گرمی، سردی اور سختی وغیرہ کا احساس ہو سکے اگر ہتھیلیوں پر بال اُگے ہوتے تو ان باتوں کا محسوس کرنا مشکل ہو جاتا۔ بال و ناخن بے جان اس لیے ہیں کہ اس کا زیادہ بڑھ جانا خرابی پیدا کرتا ہے اور اس کی کمی حسن پیدا کرتی ہے۔ اگر ان میں جان و حس ہوتی تو ان کو کاٹتے وقت انسان کو تکلیف شدید ہوتی۔ دل کی شکل صنوبر کے مانند اس لیے ہے کہ انسانی ہے پھیپھڑوں میں لٹکا رہے۔ اور پھیپھڑوں کی ہوا اسے ملتی رہے اور ٹھنڈک پہنچتی رہے تاکہ دماغ کی طرف بخارات چڑھ کر بیماریاں پیدا نہ کریں۔ اور پھیپھڑے دو حصے اس لیے ہوئے کہ دل ان کے درمیان میں محفوظ رہے۔ اور پھیپھڑے بطور پنکھے اس کو ہوا مہیا کرتے رہیں۔ جگر کو جھکا ہوا اور خمیدہ اس لیے بنایا گیا کہ پورے طور پر معدہ قرار لے اور اپنے بوجھ و گرمی سے غذا ہضم کرے اور بخارات کو دفع کرے۔ گردے کو لوبیہ کے دانے کی طرح اس لیے بنایا کہ پشت کی جانب سے اس میں مادۂ تولید آتا ہے اور بہ سبب کشادگی و تنگی کے اس میں سے بتدریج تھوڑا تھوڑا نکلتا ہے جس کے باعث لذت محسوس ہوتی ہے۔ اگر وہ گول یا چوکور ہوتا تو اس سے یہ بات حاصل نہ ہوتی۔ اور گھٹنے پیچھے کی طرف اس لیے نہیں جھکتے کہ چلنے میں آسانی ہو تاکہ انسان آگے کو سہولت کے ساتھ چل سکے اگر اس طرح نہ ہوتا تو انسان چلتے ہوئے گرتا رہتا۔

# انسانی جسم میں غذا کا کردار

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے شاگرد مفضّل سے ایک مرتبہ مخاطب ہو کر فرمایا کہ اے مفضل! ذرا غور تو کرو کہ غذا بدن میں کیسے پہنچتی ہے اور دیکھو کہ اس قادر مطلق نے اس کارخانہ عجیب کو کیسی حکمت اور تدبیر سے چلایا ہے۔ غذا سب سے پہلے منہ کے ذریعہ معدہ میں جاتی ہے۔ جہاں اس کو حرارت غریزی پکاتی ہے۔ اس کے بعد یہ باریک رگوں کے ذریعہ جگر میں پہنچ جاتی ہے یہ رگیں غذا کو صاف کر کے آگے پہنچاتی ہیں تاکہ کوئی سخت شئے جگر کو تکلیف نہ پہنچا دے کیونکہ ہر عضو سے زیادہ نازک جگر ہوتا ہے اللہ رب العزت کی اس حکمت کے متعلق ذرا غور کرو کہ اس نے ہر عضو کو کس قدر درست مقام پر رکھا ہے اور فضلہ کے لیے کیسے ظروف یعنی مثانہ، پتہ اور تلی بنائے تاکہ فضلات جسم میں نہ پھیل سکیں اور پورے جسم کو نہ فاسد بنا دیں اگر مثانہ نہ ہوتا تو پیشاب خارج نہ ہو سکتا اور پھر پیشاب خون میں مل کر پورے جسم میں زہر پھیلا دیتا اگر پتہ نہ ہوتا تو پھر زرد پانی خون میں شامل ہو کر بہت سے امراض مثلاً یرقان وغیرہ پیدا کر دیتا۔

# انسانی جسم کے اعضاء اور ہڈیاں

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہندی طبیب نے عرض کیا کہ انسانی جسم کی بناوٹ کے متعلق کچھ ارشاد فرمائیں؛ اس پر آپ نے فرمایا کہ اللہ رب العزت نے بلحاظ ہیکل استخوانی دو سو آٹھ حصوں سے ترکیب دیا ہے۔ جس کی تفصیل اس طرح سے ہے کہ،

"انسانی جسم میں کل بارہ اعضا ہیں یعنی سر، گردن، دو بازو، دو کلائیاں، دو رانیں، دو پنڈلیاں اور دو پہلو۔ اسی طرح انسانی جسم میں تین سو ساٹھ رگیں، پٹھے، ہڈیاں اور گوشت ہیں۔ رگوں کا کام جسم کی آبیاری کرنا ہے جبکہ ہڈیاں بدن کی حفاظت کرتی ہیں اور گوشت ہڈیاں کی حفاظت کرتا ہے پھر پٹھے گوشت کی حفاظت کرتے ہیں۔

ہاتھ میں کل اکتالیس ہڈیاں ہوتی ہیں ان میں سے پینتیس ۳۵ ہڈیاں ہتھیلی اور انگلیوں سے متعلقہ ہیں جبکہ دو کلائی سے تعلق رکھتی ہیں ایک بازو سے اور تین ہڈیاں کندھے سے تعلق رکھتی ہیں۔

ہر پاؤں میں ہڈیوں کی تعداد تینتالیس ۴۳ ہوتی ہیں جن میں سے پینتیس ہڈیاں قدم میں۔ دو ہڈیاں پنڈلی میں، تین رانوں میں جبکہ ایک ران میں اور دو پیٹھ میں یعنی بیٹھنے کی جگہ میں ہوتی ہیں انسان کی ریڑھ کی ہڈی اٹھارہ ٹکڑوں پر مشتمل ہے۔ سر میں چھتیس ہڈیوں کے ٹکڑے ہوتے ہیں۔ گردن میں آٹھ ٹکڑے ہڈیوں کے ہوتے ہیں اور منہ میں اٹھائیس یا بتیس دانت ہوتے ہیں۔"

سبحان اللہ! انسانی جسم کے متعلق یہ کس قدر درست معلومات ہیں۔ جو حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آج سے صدیوں قبل بغیر کسی ایکسرے مشین یا دیگر طبی آلات کے بغیر بیان فرمائی ہیں۔ علماء کرام کا کہنا ہے کہ دورِ حاضر کی تحقیق کے مطابق انسانی جسم کی ہڈیوں کی ترکیب و تعداد کے شمار میں اور حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طبی تحقیق میں اگر کوئی معمولی سا فرق ہو تو اس کی وجہ صرف یہ ہے کہ بعض نے ان ہڈیوں کو جبکہ دو ہیں مگر ایک دوسری سے متصل ہیں ایک ہی شمار کیا ہے ورنہ بات وہی حق ہے جو حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان فرما دی ہے۔

# دیگر طبّی معلومات

کتب قدیمہ میں تحریر ہے کہ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک مرتبہ ارشاد فرمایا کہ بتاؤ آنکھوں میں شوریت، ناک میں رطوبت۔ ہونٹوں میں شیرینی اور کانوں میں تلخی اللہ رب العزت نے کیوں پیدا کی ہے؟ پھر آپ نے خود ہی ارشاد فرمایا کہ دونوں آنکھوں کی بناوٹ چربی کی ہے اگر شوریت نہ ہو تو دونوں پگھل جائیں۔ ناک میں رطوبت اس لیے ہے تاکہ سانس کی آمد و رفت میں آسانی رہے اور خوشبو و بدبو کا احساس ہو سکے۔ لبوں اور زبان کی شیرینی کی وجہ سے انسان کھانے میں لذّت محسوس کرتا ہے۔

ایک موقع پر حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے شاگرد جناب مفضل سے فرمایا کہ اے مفضل! ذرا اس خمسہ پر نگاہ دوڑاؤ۔ اللہ رب العزت نے آنکھوں کی تخلیق فرمائی تاکہ رنگوں کو دیکھے اگر رنگ ہوتے اور آنکھیں نہ ہوتیں تو رنگ بیکار تھے اور اگر آنکھ ہوتی اور رنگ نہ ہوتے تو آنکھ کا ہونا بیکار تھا۔ اسی طرح اللہ پاک نے کانوں کو بنایا تاکہ آوازیں سنی جائیں اگر آواز ہوتی اور کان نہ ہوتے تو آواز کا ہونا بیکار تھا اور اگر صدا یعنی آواز نہ ہوتی اور کان ہوتے تو کانوں کا ہونا بیکار تھا۔

# انسانی جسم کی مثال

انسانی جسم کے افعال اور حرکات کے ردِ عمل غذا، دوا اور خوراک کے حوالے سے حضرت امام علی ابن موسیٰ رضا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے خلیفہ مامون الرشید کے نام ایک خط میں اس طرح سے تحریر فرمایا۔

"اے خلیفہ وقت آگاہ ہو کہ اللہ اپنے بندے کو کسی مرض میں مبتلا نہیں کرتا، جب کہ اس کے لیے دوا مقرر نہ فرمائے جس سے اس کا علاج ہو سکے۔ پس ہر قسم کے مرض کے لیے ایک قسم دوا کی اور ایک علاج تدبیری موجود ہے۔ نیز اس بات سے آگاہ ہونا ضروری ہے کہ جسم انسان کی مثال سلطنت کی سی ہے۔ پس اس ملکِ جسد کا بادشاہ تو قلب (روح) اور اس کے عامل اعصاب اور دماغ۔ دارالسلطنت اس ملک کا دل ہے۔ اور جاگیر اس کی کل جسم۔ اور مددگار دونوں ہاتھ، دونوں پاؤں، دونوں ہونٹ دونوں آنکھیں، دونوں کان اور زبان، معدہ اور پیٹ اس کا خزانہ ہے سینہ اس کا حجاب۔ ہاتھ ایسے ممدکار کہ بادشاہ کے حکم کے مطابق ہر کام کرتے ہیں جس چیز کا حکم دیتا ہے پاس لے آتے ہیں جس چیز کی نسبت حکم دیتا ہے دور کر دیتے ہیں۔ پاؤں جہاں جہاں وہ چاہتا ہے لیے پھرتے ہیں۔

آنکھیں بادشاہ کو وہ چیزیں دکھاتی ہیں جو اس سے پوشیدہ ہیں۔ کیونکہ بادشاہ خود پس پردہ ہے۔ اس تک کوئی چیز پہنچ ہی نہیں سکتی۔ مگر آنکھوں کے ذریعہ جو چراغ کا کام بھی دے رہی ہیں۔ دو مددگار اور پاسبان قلعہ جسد دونوں کان ہیں۔ جو بادشاہ تک ایسی چیزیں پہنچا سکتے ہیں۔ جو بادشاہ کے مزاج کے موافق ہوں۔ یا بادشاہ ان کو حکم دے دے۔ پس جب بادشاہ ان کے ذریعہ سے کچھ سننا چاہتا ہے۔ تو وہ ایک ڈھول بجا دیتے ہیں۔ جو ان ہی میں موجود ہے۔ جس کے ذریعہ سے بادشاہ جو کچھ چاہتا ہے سُن لیتا ہے۔ اور جو مناسب سمجھتا ہے جواب دے دیتا ہے۔ زبان بادشاہ کے ارادے ظاہر کرنے کا آلہ ہے۔ جس کی حرکت کئی آلات پر موقوف ہے۔ منجملہ ان کے سانس کی ہوا، معدے کے ابخرات، ہونٹوں کی امداد ہے۔ پھر ہونٹوں میں جو قوت ہے اس کا وجود زبان کی موجودگی پر موقوف ہے۔ اس طرح ایک کا وجود دوسرے کے لیے ضروری ہے۔ اب زبان کا اظہار جس کو کلام کہتے ہیں خوبصورت ہو ہی نہیں سکتا تھا۔ سوائے اس صورت کے کہ ناک میں گونج کر آئے۔ اسی وجہ سے کلام کی زینت کے لیے ناک پیدا کی گئی ہے جس میں کلام اسی طرح زینت پاتا ہے جیسے نفیری والے کی آواز نفیری میں ناک کے نتھنے علاوہ اس نفیری کا کام دینے کے علاوہ ایک اور خدمت بھی ادا کرتے ہیں کہ وہ یہ ہے، بادشاہ جن خوشبوؤں کو پسند کرتا ہے وہ

اسں تک پہنچاتے ہیں۔ اور جو بدبودار ہو بادشاہ کو ناپسند ہوتی ہے ہاتھوں کو حکم دیتا ہے کہ سامنے آکر اس کو روک دیں۔ اس بادشاہ ملکِ جسم کے لیے ثواب مقرر کیا گیا ہے اور عذاب بھی۔ مگر اس کا عذاب دنیا کے ظاہری بادشاہوں کے عذاب سے زیادہ سخت ہے۔ اور اس کا ثواب ان کے ثواب سے بمراتب اعلیٰ۔ اس کے عذاب کا نام رنج ہے اور ثواب کا نام خوشی۔ رنج کی اصل طحال (تلی) میں ہے۔ اور خوشی کی گردوں اور معدے کی جھلّی میں ہے۔ ان دونوں مقامات سے دو رگیں چہرے تک آتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ خوشی اور رنج کے آثار چہرے پر نمایاں ہو جاتے ہیں۔ اس قسم کی رگیں سب کی سب بادشاہ اور اس کے عاملوں کے مابین راستے ہیں۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ جس وقت آدمی کوئی دوا پیتا ہے۔ رگیں بادشاہ کے حکم سے اس دوا کے اثر کو بیماری کے مقام تک پہنچا دیتی ہیں۔ اے خلیفہ وقت! آگاہ ہو کہ جسم انسان بمنزلہ عمدہ زمین کے ہے جس کا مقررہ معمول یہ ہے کہ اگر باقاعدہ تردد کیا جائے اور ٹھیک اندازے سے اس میں آب پاشی کی جائے یعنی نہ تو اتنا زیادہ پانی ہو کہ اس کو ڈبو دے اور نہ اتنا کم ہو کہ خشک ہو جاوے تو نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ کھیتی باستقرار پکڑتی ہے۔ اور زراعت عمدہ ہوتی ہے منافع زیادہ ہوتا ہے۔ اور اگر اس سے غفلت کی جائے تو زراعت ایسی خراب ہو جاتی ہے کہ ایک تنکا تک اس میں نہیں اُگتا یہی حالت

جسم کی سمجھنی چاہیئے۔ اگر کھانے پینے وغیرہ کی تدبیروں سے اس کی اصلاح کرتے رہیں تو یہ صحیح رہتا ہے اور اس کی صحت سے عافیت برقرار رہتی ہے۔ پس جو چیزیں بادشاہ کے معدے کے لیے موافق ہیں ان سب کا خیال رکھنا چاہیئے، کیونکہ وہ جسمانی قوت کے برقرار رکھنے والی ہیں۔ حتی الامکان ان ہی کا استعمال بھی چاہیئے اور اے بادشاہ! یہ بھی یاد رکھ کہ طبیعتیں مختلف ہیں۔ اور طبیعت اس شئے کو پسند کرتی ہے جو اس کے مطابق اور موافق ہو۔ اس کو ہی غذا میں اختیار کیا جائے اور اس بات کو بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ جو شخص اندازے سے زیادہ کھانا کھا لیتا ہے اس سے اسے کوئی فائدہ حاصل نہیں ہوتا۔ اور جو اس اندازے سے غذا کھاتا ہے کہ نہ زیادہ نہ کم ہو تو اس سے فائدہ ہی فائدہ پہنچتا ہے۔ بعینہٖ یہی حالت پانی کی ہے۔ پس مناسب ہے کہ ضرورت کے مطابق اور موافق کھانا کھایا جائے اور کچھ اشتہا باقی رہنے پر کھانے سے ہاتھ کھینچ لیا جائے۔ کیونکہ بادشاہ کے جسم اور معدے کے لیے یہ معمول سب سے بہتر ہوگا کہ اس سے عقل زیادہ صحیح رہے گی۔ جسم ہلکا اور تندرست رہے گا۔ اے بادشاہ وقت! موسم گرما میں ٹھنڈی چیزیں کھانی چاہیئں، جاڑے میں گرم، اور معتدل موسم میں معتدل، مگر ضرورت سے زیادہ کبھی نہیں۔ کھانا شروع ان غذاؤں سے کرنا چاہیئے جو زود ہضم ہوں۔ پھر کسی چیز کا زود ہضم یا دیر ہضم ہونا کھانے والے کی خواہش، عادت، طاقت،

عمر اور موسم وغیرہ پر موقوف ہے۔ مناسب ہے کہ بادشاہ کے کھانا کھانے کا
وقت گیارہ بجے کے قریب ہونا چاہیئے یا تو دن رات میں ایک مرتبہ یا ۲ دو دن
میں تین مرتبہ، اس طرح کہ پہلے دن اوّل صبح پھر شام، پھر دوسرے دن گیارہ بجے
کے قریب، اور اس دن، شام کا کھانا موقوف۔ یہ وہ حکم ہے جو میرے جدّا مجد
حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے میرے جدِ اعلیٰ جناب امیر المومنین
علی ابنِ ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیا تھا کہ ایک دن۔ ایک مرتبہ کھانا کھایا کرو
اور دوسرے دن دو مرتبہ۔ اور کھانا اس انداز سے ہو کہ نہ کم نہ زیادہ، اور کچھ اشتہا
باقی رہنے پہ کھانا چھوڑ دینا چاہیئے۔

اے خلیفہ! یہ بھی یاد رکھ کہ نفوس کی قوتِ مزاج بدن کے تابع
ہے پس جیسے جیسے ہوا مختلف اوقات میں بدلتی جاتی ہے ویسے ہی مزاج بھی
بدلتے جاتے ہیں کبھی ہوا ٹھنڈی ہوتی ہے اور کبھی گرم۔ ویسا ہی بدن میں
بھی اثر ہوتا ہے اور جن مقامات میں ہوا مسلسل گرم یا سرد ہوتی ہے وہاں ایسا
ہی اثر مزاجوں کے مطابق صورتوں سے ظاہر ہوتا ہے۔ اور جہاں ہوا معتدل
ہوتی ہے وہاں اجسام کے مزاج بھی معتدل ہو جاتے ہیں۔ ان کے علاوہ
مزاجوں کے دیگر تفرقات، تغیرات، حرکات طبعی سے درست ہوتے ہیں
حرکات طبعی یہ ہیں۔ ہضم، جماع، سونا، چلنا، پھرنا اور آرام وغیرہ۔ کیونکہ
اللہ تعالیٰ نے تمام اجسام کی بنا چار طبیعتوں پر قرار دی ہے۔ سودا، صفرا،

خون، بلغم۔ دو ان میں سے حار (گرم) اور دو بارد (ٹھنڈے) پھر ان دو دو میں بھی اختلاف رکھ دیا یعنی دو حار میں ایک رطب (تر) ہے اور ایک یابس (خشک) علیٰ ہذا القیاس۔ دونوں باردوں میں پھر ان چاروں خلطوں کو جسم کے چار حصوں پر تقسیم کیا، سر، سینہ، پہلو، پیٹ کے نیچے کا حصہ۔

۱۔ سر دونوں آنکھیں، دونوں کان دونوں (ناک کے) نتھنے اور منہ۔ اس سارے سلسلے میں خون کا غلبہ ہے۔

۲۔ سینے میں بلغم اور ریاح۔

۳۔ پہلوؤں میں خلط صفراء

۴۔ پیٹ کے نیچے کے حصے میں سودا۔

اے خلیفہ! یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ نیند دماغ کی حاکم ہے اور بدن کی قوت کا مدار اسی پر ہے۔ پس جب بادشاہ سونے کا ارادہ کرے تو پہلے داہنی کروٹ لیٹے اور پھر بائیں کروٹ ہولے، اسی طرح پہلو بدل بدل کر سوئے، جب بیدار ہو کر اٹھنے لگے تو داہنی کروٹ ہی سے اٹھے یعنی جس کروٹ پر سوتے وقت لیٹا تھا۔ اسی طرح علی الصبح اٹھنے کی بھی عادت ہو (خاص کر جب دو گھنٹے رات باقی رہے) اٹھ کر بیت الخلاء جانا چاہیئے اور وہاں ضرورت سے زیادہ ٹھہرنا نہیں چاہیئے کیونکہ اس سے بواسیر پیدا ہوتی ہے۔

اے خلیفہ! یہ بھی یاد رکھ کہ جو حالتیں انسان کی مختلف اوقات میں ہوتی ہیں۔

۱۔ وہ حالت جو پندرہویں سال سے پچیسویں سال تک رہتی ہے۔ اور یہ زمانہ اس کے شباب، حسن وخوبی کا ہے۔ جسم میں خون کا غلبہ ہوتا ہے۔

۲۔ وہ حالت ہے جو پچیس برس سے شروع ہوکر پینتیس برس تک رہتی ہے۔ اس میں بالعموم خلطِ صفراء غالب ہوتی ہے۔ جسمانی قوت کی انتہا کا یہی زمانہ ہے کیونکہ پھر ایسی قوت کبھی نہیں آتی۔

۳۔ پینتیس سال سے پھر تیسری حالت شروع ہوتی ہے اور یہ ساٹھ برس تک رہتی ہے۔ اس زمانہ میں خلطِ سودا غالب ہوتی ہے حکمت موعظت، معرفت وغیرہ کا یہی زمانہ ہے۔

۴۔ یہاں سے چوتھی حالت شروع ہوتی ہے۔ اس میں بلغم کا غلبہ ہوتا ہے وہ حالت جس میں انحطاط غالب ہو، یہی ہے، بڑھاپا، عیش کا منغص ہوجانا زندگی کا وبال معلوم ہونا تمام قوتوں کا گھٹنا جس میں طرح طرح کی خرابیاں پیدا ہونا شروع ہوجاتی ہیں اور انتہا اس کی یہ ہوتی ہے کہ ہر شئے کے متعلق بھول پیدا ہوجاتی ہے کیونکہ یہ زمانہ خلطِ بلغم کے غلبہ کا ہے جس کا مزاج بارد (ٹھنڈا) اور جامد (جما ہوا)،

ہے اس کی ٹھنڈک، جمود (انجماد) بالآخر اس جسم خاکی کے فناء ہونے کی وجہ بن جاتی ہے۔

(بحوالہ کتاب السماء والعالم)

# بیماری اور دوا

بیماری اور دوا کے ضمن میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے مروی ہے کہ سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا،

"اللہ تعالےٰ نے کوئی ایسی بیماری نہیں پیدا کی جس کے لیے شفاء یعنی دوا نہ اتاری ہو۔"

(بخاری شریف)

## ہر بیماری کی دوا ہے

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرکار دوعالم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا۔

"ہر بیماری کی دوا ہے جب بیماری کو (اس کی ٹھیک) دوا پہنچا دی جاتی ہے تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے بیمار اچھا ہو جاتا ہے۔"

(مسلم شریف)

## نجس دوا استعمال نہ کرو

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرکار مدینہ

علیہ الصلوٰۃ والسلام نے نجس دوا (استعمال کرنے) سے منع فرمایا ہے۔

(احمد۔ ابوداؤد۔ ترمذی)

## حرام چیز سے دوا نہ کرو

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا۔

"اللہ تعالیٰ نے بیماری پیدا کی ہے دوا بھی اور ہر بیماری کی دوا مقرر فرمائی ہے لہذا دوا کرو لیکن حرام چیز سے دوا نہ کرو۔"

(ابوداؤد)

## بڑھاپے کا کوئی علاج نہیں

حضرت اسامہ بن شریک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضور سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں موجود تھا کہ گاؤں کے کچھ باشندے حاضر ہوئے اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا ہم دوا کریں۔

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا' ہاں اے اللہ کے بندو! ضرور دوا کرو کیونکہ اللہ تعالیٰ نے جو بیماری دنیا میں پیدا کی ہے اس کی شفاء، دوا بھی پیدا کی ہے صرف ایک بیماری کی کوئی دوا نہیں پیدا فرمائی۔ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! وہ کون سی بیماری ہے؟ ارشاد فرمایا بڑھاپا جو لاعلاج ہے۔

(مسند احمد)

## ہر بیماری کیلئے شفا ہے

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مرفوعاً یہ حدیث مروی ہے کہ

"اللہ تعالیٰ نے دنیا میں کوئی بیماری ایسی نہیں بھیجی جس کے لیے شفا نہ نازل کی ہو، جنہوں نے جاننا چاہا انہیں بتایا اور جنہوں نے پرواہ نہ کی انہیں ناواقف رکھا۔"

(مسند احمد)

## شراب کوئی دوا نہیں ہے

حضرت وائل حضرمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ طارق بن

سوید نے حضور نبی کریم علیہ وآلہ وسلم سے شراب کشید کرنے کی بابت دریافت کیا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے منع فرمایا' انہوں نے عرض کی کہ ہم تو اسے صرف دوا کے لیے بناتے ہیں۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا'

"وہ دوا نہیں ہے بلکہ وہ خود بیماری ہے۔"

(مسلم شریف)

## معدہ کی مثال

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ سیدنا نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا۔

"معدہ کی مثال ایک حوض کی طرح ہے جس میں سے نالیاں چاروں طرف جاتی ہوں اگر معدہ تندرست ہو تو رگیں تندرستی لے کر جاتی ہیں اور اگر معدہ خراب ہو تو رگیں بیماری لے کر جاتی ہیں۔"

(بیہقی)

# بیماریوں سے بچاؤ کیلئے

ایک مرتبہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ نے اپنے فرزند کو حکمت کی بات بتاتے ہوئے ارشاد فرمایا۔

اے میرے فرزند! کیا میں تمہیں چار ایسی باتیں نہ بتاؤں کہ جو تمہیں علم طبّ سے بے نیاز کر دیں۔ سنو اور یاد رکھو۔

۱۔ اس وقت تک دسترخوان پر قطعاً نہ بیٹھو جب تک کہ مکمل طور پہ بھوک نہ لگی ہو۔

۲۔ دسترخوان سے اس وقت فوری طور پر کھڑے ہو جاؤ۔ جب کہ ابھی ایک لقمہ کی بھوک باقی ہو۔

۳۔ غذا کو خوب اچھی طرح چبا کر کھاؤ۔

۴۔ سونے کے لیے جب بستر پر جاؤ تو اس بات کا خیال رکھو کہ پیٹ کھانے سے خوب بھرا ہوا نہ ہو۔ اگر اس پر عمل کرو گے تو کسی طبیب کی حاجت نہیں رہے گی۔

# طبّی عمر کا راز

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی عمر دراز ہو تو وہ صبح کا کھانا جلدی کھائے اور شام کا کھانا دیر میں اور ہم بستری کم کرے اور قرض سے سبکدوش ہو جائے۔

# زیادہ نہ کھایا کرو

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اپنے دلوں کو زیادہ کھانے پینے کی طرف مائل نہ کرو کیونکہ تمہارے دل زراعتی زمین کی طرح ہیں جس میں اگر ضرورت سے زیادہ پانی دیا جائے تو زراعت کو فائدہ دینے کی بجائے نقصان دیتا ہے بلکہ زراعت کا ہی خاتمہ کر دیتا ہے۔

امام علی ابن موسیٰ رضا رحمۃ اللہ علیہ نے بھی امراض سے محفوظ رہنے کے ضمن میں کچھ حکمت و طب کی آزمودہ باتیں تحریر فرمائی ہیں جن میں سے مختصر طور پر کتاب ہذا کی زینت بنائی جاتی ہیں۔

# یرقان سے بچاؤ

جو یرقان سے محفوظ رہنا چاہتا ہو اسے لازم ہے کہ گرمی کے موسم میں جب کسی بند مکان کا دروازہ کھلے تو فوری طور پر اس کے اندر

داخل نہ ہو اور سردی کے موسم میں جب کسی بند مکان کا دروازہ کھولے تو اس کے اندر سے فوری طور پر باہر نہ نکلے۔

## مرض نسیان سے خلاصی

جو شخص یہ چاہے کہ اس کو نسیان کم ہو جائے تو وہ روزانہ تین ٹکڑے مربہ ادرک (زنجبیل) کے جو شہد میں پڑا ہو کھا لیا کرے اس کی غذا میں کوئی ایسی چیز ضرور ہو جس میں رائی شامل ہو۔

## موٹاپہ نہ ہو

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ موٹا نہ ہو اور ہلکا پھلکا رہے تو وہ رات کا کھانا کم کر دے۔

## کبھی زکام نہ ہو

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اسے سردی میں کبھی زکام نہ ہو تو وہ روزانہ تین چمچ شہد پی لیا کرے۔

## ہونٹ نہ پھٹیں

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے ہونٹ نہ پھٹیں اور ہونٹوں پر پھنسیاں نہ نکلیں

تو وہ جو تیل سر پر لگائے ابروؤں پر بھی لگا لیا کرے۔

## کبھی معدہ کی تکلیف نہ ہو

جو یہ چاہتا ہے کہ اس کو کبھی معدہ کی تکلیف نہ ہو تو وہ کھانے کے دوران پانی نہ پیا کرے کیونکہ کھانے کے دوران پانی پینے سے معدہ میں رطوبت بڑھ جاتی ہے معدہ ضعیف ہو جاتا ہے اور رگوں میں غذا کی پوری قوت نہیں پہنچتی۔

## بلغم پیدا نہ ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے جسم سے بلغم کم ہو جائے تو وہ روزانہ نہار منہ جوارشں کمونی کھا لیا کرے۔ سردیوں میں دھوپ میں بیٹھے اور بادی غذاؤں سے پرہیز کرے اور جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے جسم میں بلغم بالکل پیدا ہی نہ ہو تو وہ صبح نہار منہ ایک مثقال اطریفل صغیر کھا لیا کرے۔

## کبھی مثانے کی تکلیف نہ ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ اسے کبھی مثانے کی شکایت لاحق نہ ہو تو اُسے

چاہیئے کہ وہ کبھی پیشاب نہ روکے خواہ کسی سواری پر سوار ہو۔

## کبھی ناف کی شکایت نہ ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ اسے کبھی ناف کی تکلیف نہ ہو تو وہ جب سر میں تیل ڈالے تو ناف پر بھی تیل لگا لیا کرے۔

## ناخن نہ پھٹیں

جو کوئی یہ چاہے کہ صفرا کی زیادتی نہ ہو اور اس بات کا بھی خواہاں ہو کہ اس کے ناخن نہ پھٹیں اور بدصورت نہ ہوں تو وہ سوائے جمعرات کے اور کسی دن ناخن نہ کٹوائے۔

## کبھی دانت خراب نہ ہوں

جو اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کے دانت خراب نہ ہوں تو اسے چاہیئے کہ وہ میٹھی چیز کھانے سے قبل روٹی کا ٹکڑا کھا لیا کرے

## ریاحی درد سے محفوظ رہے

جو کوئی ریاحی درد سے محفوظ رہنا چاہتا ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ ہر ہفتہ ایک مرتبہ لہسن کھا لیا کرے۔

## کبھی کان نہ بہیں :

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کا کوّا نہ نکلے اور کان نہ بہیں تو وہ جب بھی کوئی میٹھی چیز کھائے تو سرکہ سے غرارہ کر لیا کرے۔

## دردِ شقیقہ سے بچاؤ

جو کوئی دردِ شقیقہ یا ذات الجنب سے بچنا چاہتا ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ گرمی و سردی میں تازہ مچھلی کھاتا رہے۔

## کان میں درد نہ ہو

جو چاہتا ہے کہ اس کے کان میں درد نہ ہو تو وہ سوتے وقت اپنے کان میں روئی رکھ لیا کرے۔



## بواسیر سے بچاؤ کیلئے

جو یہ چاہتا ہو کہ اسے بواسیر کا عارضہ لاحق نہ ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ رات کو سات بریاں خرمے گائے کے گھی کے ساتھ کھا لیا کرے۔

## گرمی میں زکام نہ ہو

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ گرمی میں زکام سے محفوظ رہے تو وہ روزانہ کھیرا یا ککڑی کھا لیا کرے۔

## عقل میں کمی نہ ہو

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کی عقل میں اضافہ ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ روزانہ تین ہرڑ مربہ جو شکر میں پڑا ہو کھا لیا کرے۔

## قوّت حافظہ کیلئے

جو یہ چاہے کہ اس کی قوّت حافظہ میں اضافہ ہو جائے تو وہ روزانہ صبح نہار منہ ۳۰ گرام مویز منقیٰ کھا لیا کرے۔

## کبھی بیماری حملہ نہ کرے

پرہیز تمام علاجوں سے بہتر علاج ہے اور معدہ تمام امراض کا گھر ہے جسم کو وہی چیزیں دو جس کی اسے عادت ہو۔ جہاں تک طبیعت برداشت کر سکے دوا سے بچتے رہو جب بھوک لگے اس وقت کھاؤ جب پیاس لگے تو پانی پی لو۔ جب پیشاب آئے تو فوراً پیشاب کرو جب تک ضروری نہ سمجھو جماع نہ کرو۔ جب نیند آئے تو سو جاؤ۔ جب تک ان باتوں پر عمل رہے گا۔ صحت قائم رہے گی۔

## موت سے امان

چھینک جسم کی تمام کثافت کو دُور کر دیتی ہے اور سات یوم تک موت سے امان دیتی ہے۔

## جوئیں نہ پڑیں

انجیر کا مسلسل اور زیادہ استعمال جوؤں سے محفوظ رکھتا ہے۔

## دانت کو کیڑا نہ لگے

جو کوئی اپنے دانت اور منہ صاف اور خوشبودار رکھنا چاہتا ہو اور

مسوڑھوں کی مضبوطی کا خواہاں ہو اور یہ چاہے کہ اس کے دانتوں کو کیڑا نہ لگے تو اس کو چاہیئے کہ وہ مسواک کرے اور اس کے لیے درخت جال (پیلو کا درخت) کی شاخ عمدہ چیز ہے لیکن اس میں اعتدال سے کام لے کیونکہ اس کی کثرت یعنی زیادہ استعمال سے دانتوں کی جڑیں پتلی ہو جاتی ہیں جس سے دانت ہلنے لگتے ہیں۔

## سر درد کی شکایت نہ ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ اسے سر درد نہ ہو تو وہ حمام میں جانے سے پہلے پانچ گھونٹ گرم پانی پی لے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اسے سر درد اور درد شقیقہ کی شکایت نہ ہوگی۔

(از بحار الانوار مطبوعہ تہران جلد ۱۴ کتاب السماء والعالم)

## مسوڑھوں سے خون آنا

حضرت امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کسی کا منہ دکھ رہا ہو یا مسوڑھوں سے خون رستا ہو یا دانتوں میں درد ہو یا منہ آیا ہوا ہو اور چھالوں کا رنگ سرخ ہو تو ایک پکا ہوا حنظل یعنی اندرائن لے کر اسے گل حکمت کریں اور پھر اس کے سر کی طرف سے سوراخ کر کے اس

میں سے تمام گودا نکال لیں اور اس میں سرکہ بھر کر آگ پر رکھ دیں جب خوب جوش آنے لگے تو اسے آگ سے الگ کر دیں ٹھنڈا ہونے پر ایک ناخن بھر اس میں سے توڑ کر دانتوں اور منہ پر ملیں پھر سرکے سے کلی کر لیں ان شاء اللہ تعالیٰ آرام آ جائے گا۔ حنظل میں پکے ہوئے سرکہ کو کسی الگ شیشی میں نکال کر رکھ لیں سرکہ کم ہو جائے تو اس میں مزید ملا دیں۔ حنظل جتنا پرانا ہوگا۔ اسی قدر اس کا اثر زیادہ ہوگا۔

## دل کی کمزوری اور آنکھوں کی درد

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جدوار اور کافور دونوں ہم وزن لے کر سرمہ کی طرح بنا لیں اور سلائی سے آنکھوں میں لگائیں اس سے نہ صرف آنکھوں کی درد کا خاتمہ ہو جاتا ہے بلکہ اس سے آنکھوں اور قلب کو بھی تقویت حاصل ہوتی ہے اور ضعف ختم ہو جاتا ہے۔

## تلی کا عارضہ

ایک مرتبہ ایک شخص نے امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ سے تلی کے شدید درد کی شکایت کی تو آپ نے فرمایا کہ تیرہ (۱۳) سرسوں کی طرح کا ایک

ساگ) روغن عربی (یعنی آت جو کا تیل) میں پکا کر کھایا جائے تو تین دن تک کھانے سے ان شاء اللہ تعالیٰ شفا حاصل ہو جائے گی۔

## کینسر کا علاج

مروی ہے کہ خلیفہ متوکل عباسی کے جسم پر ایک ایسا پھوڑا نکل آیا کہ جس سے خلیفہ کے فوت ہو جانے کا اندیشہ تھا طبیب اس پھوڑے کو چیرنے کی ہمت نہ کرتے تھے ان کو خوف تھا کہ پھوڑے کو چیرا گیا تو اس سے خلیفہ کی موت واقع ہو سکتی ہے اس صورت حال میں متوکل کے وزیر فتح ابن خاقان نے کسی شخص کو حضرت امام علی نقی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بھیجا اور متوکل کی حالت کے بارے میں بتایا۔ آپ نے فرمایا کہ بھیڑوں کی وہ مینگنیاں جو انہیں کے پاؤں سے کچلی گئی ہوں ان کو لے کر عرق گلاب میں خوب اچھی طرح مکس کر کے اس کو پھوڑے پہ لیپ کر دو۔ آپ کے بتائے ہوئے اس علاج کے متعلق جب اطباء کو بتایا گیا تو ان کو بڑی حیرت ہوئی کہ اس معمولی علاج سے کیا فائدہ ہو گا؟ متوکل کے وزیر نے کہا کہ حضرت امام ایک دانا شخص ہیں لہٰذا ان کے فرمانے کے مطابق ہی عمل کرنا چاہیئے چنانچہ اسی طرح ہی کیا گیا اور صرف لیپ کر دینے سے ہی متوکل کو پھوڑے کے درد میں آرام آ